وہ بھی بھیج دیں۔ تا کہ اگر مجھے وہ باتیں تسلیم نہ ہوں تو ان پر ساتھ ہی عرض کروں۔ میری ذات یا میری قوم کی بابت کچھ معرض بحث میں لانا ذاتیات میں نہ شامل ہو۔ اور اس میں اصلاح بھی کیا ہوگی۔ میں ایک عاجز گمنام آدمی ہوں۔ میں تو اس سے بھی ڈرتا ہوں کہ آپ میری کم لیاقتی اور بے علمی نشر کرنا چاہتے ہیں۔ خیر بہتر ہے کہ جو کچھ اور لکھا ہے وہ بھی ارسال فرمائیں۔

بندہ غلام رسول۔

## نمبر۶: نقل پوسٹ کارڈ منجانب قاضی فضل احمد انسپکٹر پولیس لودیانہ۔ ۲۸ جولائی ۱۹۱۲ء

باسمہ سبحانہ۔ لودیانہ۔ ۱۸ جولائی ۱۹۱۲ء

مکرم بندہ مولوی صاحب زاد شوقہ۔ وعلیکم السلام۔ آپ کا نوازش نامہ بجواب نیاز مند پہنچا مشکور فرمایا۔ الحمد للہ اب مجھے امید ہوتی ہے کہ آپ ضرور ارسال فرمائیں گے۔ مورخہ ۲۱ جون ۱۹۱۲ء کے نوازش نامہ کے اخیر فقرہ کے جواب میں جو تحریر کیا گیا ہے وہ اس صورت میں بھیجنے کے لئے تیار تھا کہ آپ جواب ارسال نہیں فرمائیں گے اب چونکہ عزم بالجزم کر لیا ہے۔ اس لئے تحریر شدہ خیالات اس کے جواب الجواب کے ساتھ ارسال خدمت شریف کروں گا۔ آپ کا فر۔ تا کہ آپ میری ذات کی بابت تحریر کرنا کہیں ذاتیات میں شامل ہو جائے۔ سو واللہ یہ ہرگز نہیں ہوگا کہ ذاتیات پر حملہ کیا جاوے۔ جس سے کسی قسم کا رنج بڑھے۔ ایسے خیالات نہایت ذلت کی وجہ پر ہیں انشاء اللہ تعالیٰ عرض وہی ہوگا۔ جس میں خیر ہو۔ اور اصلاح ہو۔ اس کے سوا لکھنا ضلالت ہے۔ بلکہ میرا ارادہ ابتدائی سے یہ ہے۔ میری اور آپ کی سمجھ میں وہ بات آ جائے جو خدا اور اس کے رسول ﷺ کی خوشنودی کا موجب ہو۔ آپ فرماتے ہیں کہ ۲۱ جون ۱۹۱۲ء کے پوسٹ کارڈ کا اخیر فقرہ یاد نہیں ہے کہ کیا





تھا۔ افسوس ہے کہ دین کے معاملہ میں ایسی فراموشی۔ سنئے میں نے اپنے عریضہ ۱۹ جون ۱۹۱۲ء میں عرض کیا تھا کہ آپ نے اخبار بدر ۲۴ مئی ۱۹۱۱ء کا ملاحظہ فرمایا ہوگا جو آپ کے عقیدہ کے برخلاف ہے۔ اس کے جواب میں آپ[1] نے ۲۱ جون ۱۹۱۲ء کو پوسٹ کارڈ ارسال فرمایا۔ کہ ۲۴ مئی کا بدر میں نے دیکھ لیا ہوا ہے۔ میری سمجھ میں تو اس میں کوئی نئی بات نہیں۔

والسلام علی من اتبع الھدیٰ. نیاز مند۔ فضل احمد عفاء اللہ عنہ

## نمبر۸: پوسٹ کارڈ منجانب مولوی غلام رسول صاحب انسپکٹر پولیس۔ سرگودھا۔

حامداً مصلیاً ومسلماً کیم اگست ۱۹۱۲ء

مکرم ومعظم جناب قاضی صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ میں موگا سے تبدیل ہو کر یہاں آ گیا ہوں۔ آج صبح کو پہنچ کر چارج لیا ہے۔ جناب کا کارڈ ملا مشکور فرمایا۔ میں نے مسودہ مذکور ایک عزیز کو نقل کو دیا ہے۔ میرے پاس اس قدر وقت نہ تھا وہ منٹگمری لے گئے ہیں۔ جس وقت وہاں سے پہنچا ارسال خدمت کروں گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ والسلام مع الاکرام۔ حضرت قبلہ خان[2] صاحب سے ملاقات ہو تو سلام نیاز پہنچا دیں۔

احقر غلام رسول۔

[1] اس میں پوسٹ کارڈ کے جواب میں ایک مفصل عرض کیا گیا ہے۔ جس سے معلوم ہوتے کہ آپ نے کس بے اعتنائی سے تہدید کہ میں نے اس اخبار کو دیکھ لیا ہے۔ اس میں کوئی نئی بات نہیں یہ دوسرا حصہ اس خط کا ہوگا۔ منہ

[2] خان صاحب محمد بہرام خان صاحب پنشنر انسپکٹر لودیانہ۔

## نمبر ۷: نقل پوسٹ کارڈ منجانب قاضی فضل احمد انسپکٹر پولیس لودیانہ

باسمہ سبحانہ لودیانہ ۲۹ دسمبر ۱۹۱۲ء

مکرم و معظم مولوی صاحب۔ بعد مراسم باد جب آنکہ۔ مزاج شریف۔ کیم اگست ۱۹۱۲ء کا نوازش نامہ آپ کا پہنچ کر باعث تسلی ہوا تھا۔ کہ جناب جواب عریضہ ضرور ارسال فرمائیں گے جس نے آج تک (پانچ ماہ) منتظر رکھا۔ مگر اب میں مایوسانہ حالت میں آپ کی خدمت میں گزارش کرتا ہوں کہ میرے عریضہ کا جواب آپ دراصل بھیجنا نہیں چاہتے ہیں۔ بہت سے وعدے فرمائے مگر افسوس پورے نہ ہوئے۔ اب یہ آخری عریضہ خدمت عالی میں بھیج کر ملتمس ہوں کہ اگر جناب ایک ہفتہ تک جواب عریضہ ارسال فرما دیں گے تو بہتر۔ ورنہ نیاز مند کو یہ حق ہوگا کہ میری طرف سے جس قدر لکھا جا چکا ہوا ہے اس کے طبع کرانے کا خود کو مجاز سمجھوں۔ اور اگر ایک ہفتہ تک آپ کی طرف سے جواب عریضہ کا پہنچ جائیگا۔ تو میں پھر اس کا جواب الجواب عرض کروں گا۔ مگر میں مایوس ہو چکا ہوں کہ آپ جواب عریضہ ہرگز ارسال نہیں فرما دیں گے۔ کیونکہ عرصہ اڑھائی سال کا گزر چکا ہے۔ آپ نے توجہ نہیں فرمائی۔ پس اب امید کرتا ہوں کہ آپ مجھے آخری جواب سے مشکور فرما دیں گے۔ اور اجازت بخشیں گے کہ میں اس عریضہ کو طبع کے لئے مطبع میں بھیج دوں۔ میرا اور آپ کا معاملہ خدا کے سامنے ہے۔ اور میں حلفاً عرض کرتا ہوں کہ میرا ارادہ محض اصلاح کا ہے۔ اور کچھ نہیں۔ المنتظر نیاز مند فضل احمد عفا اللہ عنہ

..........................................





## نمبر ۹: نقل پوسٹ کارڈ بجواب پوسٹ کارڈ بالا منجانب مولوی غلام رسول صاحب انسپکٹر پولیس ضلع شاہپور۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم.

سرگودھا۔ ۳ جنوری ۱۹۱۳ء

مکرم معظم جناب قاضی صاحب السلام علی من اتبع الهدیٰ. کارڈ پہنچا مشکور فرمایا۔ میں شاید پہلے بھی عرض کر چکا ہوں کہ آپ طویل خط کے جواب کے متعلق پہلے پہل تو واقعی میرا خیال تھا کہ جواب میں عرض نہ کروں۔ کیونکہ آپ کی طرف سے نوبت ختم تک پہنچی ہوئی نظر آتی تھی۔ مگر پھر چند در چند وجوہ سے بخوف معصیت آمادہ ہوا۔ اور اسی اکتوبر کے اخیر میں اللہ تعالیٰ کے فضل کے بھروسہ پر جواب لکھنا شروع کر دیا۔ اور اسی دسمبر میں باوجود عدیم الفرصتی کے اللہ تعالیٰ کے فضل اور احسان سے مکمل ہو گیا تھا۔ میں نے ہر چند اختصار کی کوشش کی تاہم جواب بہت ساضخیم صورت کی کتاب بن گیا۔ اب اسے صاف کرنے کی ضرورت تھی۔ جس کے واسطے میرے پاس وقت نہ تھا۔ اور میں طبعاً بھی اپنے لکھے ہوئے کو نقل کرنے سے تکلیف گریزی کرنیوالا ہوں۔ اس لئے مسودہ مذکور پہلے ایک عزیز کو دیا گیا کہ نقل کر دیں۔ جو عرصہ تک ان کے پاس رہا مگر ان کو بھی وقت نہ ملا صرف چند صفحے ہوئے تھے کہ ان سے واپس لینا پڑا۔ پھر شاید جولائی گذشتہ میں ایک اور عزیز نے امید ظاہر کی کہ وہ نقل کر سکیں گے۔ چنانچہ ان کو دیا گیا۔ اگست میں میں ادھر تبدیل ہو آیا۔ اور شاید مجھ سے پہلے ہی منٹگمری تبدیل ہو گئے تھے۔ مجھے اب تک انتظار رہا کہ نقل مکمل کر کے ارسال کریں گے۔ مگر کسی وجہ سے ان سے بھی نہ ہو سکا۔ اور آج پانچ چھ روز ہوئے ہیں کہ مسودہ جوں کا توں معافی کے خط کے ساتھ میرے پاس واپس آ گیا۔ اب اس کی نقل میرے

واسطے آسان کام نہیں۔ کہ میرے پاس وقت نہیں ایک اور عزیز سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ نقل کر دیگا۔ میں نے پہلے بھی عرض کیا ہے کہ آپ میرے نام کو مطبع میں نہ بھیج دیں۔ اور اب بھی عرض ہے کہ میری پوزیشن اور کم علمی اس قابل نہیں ہے۔ میری اصلاح مطلوب ہے۔ تو آپ اپنا فرض ادا کر چکے۔ اور کچھ فرمانا ہو تو وہ بھی فرمالیں۔ اور چاہیں تو جواب کا انتظار نہ کریں۔ ورنہ اختیار ہے۔

غلام رسول۔

..........................

## یادداشت

مولوی صاحب کا یہ آخری خط ہے۔ اس کو بھی اس وقت سوا سال کا عرصہ گزر گیا۔ مگر جواب نہ پہنچا۔ حالانکہ آپ کے پوسٹ کارڈ نمبر ۵ مورخہ ۱۶ فروری ۱۹۱۱ء سے واضح ہوتا ہے کہ جواب خط تیار ہو گیا ہے۔ اور عزیز غلام مرتضیٰ خاں کو نقل کے واسطے دیا گیا ہے۔ نقل ہونے پر بھیجا جائے گا۔ اس کو بھی سوا تین سال منقضی ہو گئے۔ مگر افسوس اب تک نہ نقل ہو سکا۔ اور نہ میرے پاس پہنچا۔ ناظرین غور فرما سکتے ہیں کہ دراصل کوئی جواب لکھا بھی گیا یا نہیں۔ اگر لکھا گیا تھا تو نقل ہونا دو چار ہفتہ کا کام تھا۔ جس کو سوا تین سال گزر گئے۔ میرا خیال ہے کہ اول تو کوئی جواب لکھا نہیں گیا۔ اور اگر بالفرض کچھ اناپ شناپ لکھا بھی ہو تو کمیٹی نے اس کو پاس نہیں کیا۔ اور نہ اس قابل سمجھا کہ وہ جواب کی حیثیت میں بھیجا جاوے۔ پس اس آخری پوسٹ کارڈ سے ان کا عجز ثابت ہوتا ہے۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ کئی عزیزوں کو نقل کے واسطے دیا گیا۔ مگر کوئی بھی کر نہ سکا غرض یہ ہے کہ کوئی جواب نہیں۔ اسی واسطے انہوں نے لکھ دیا۔ خواہ جواب کا انتظار کریں۔ ورنہ اختیار ہے۔ مگر میں اپنے اس خیال کا ثبوت رکھتا ہوں کہ مولوی صاحب کے جواب کو قادیانی کمیٹی نے پسند نہیں کیا۔ اس لئے عدم میں رہا میں





اپنے دوست مخلص خان صاحب منشی محمد حسین خان صاحب سب انسپکٹر جلال آباد ضلع فیروز پور کا خط نقل کرتا ہوں۔ جو مولوی صاحب کے ضلع میں تعینات ہیں۔ وھو ھذا۔

..............

۲۲ نومبر ۱۹۱۱ء　　　اللہ معکم اینما کنتم　　　جناب مخدومی زاد عنایتہ

السلام علیکم۔ پوسٹ کارڈ ملا۔ یاد آوری کا شکریہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ میاں صاحب کا جواب قادیان کی جنرل کمیٹی نے پسند نہیں کیا۔ اس واسطے آپ کے پاس نہیں پہنچا۔ ترمیم تنسیخ ہو رہی ہے۔ اگر مکمل ہو گیا تو بھیج دیں گے۔ اور پھر گویا یہ تمام جماعت کا جواب ہوگا۔ فقط

محمد حسین خاں اودھی

سب انسپکٹر تھانہ جلال آباد

..............

خان صاحب نے اس سے بہت پہلے فرمایا تھا کہ میں نے آپ کا خط دیکھا تھا اور اسی وقت میں نے میاں غلام رسول صاحب انسپکٹر کو کہہ دیا تھا کہ اس کا جواب ہرگز نہیں دے سکو گے۔ یہ میری پیشن گوئی سمجھو۔ پس خان صاحب کی یہ پیشن گوئی پوری ثابت ہو گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون. اس قدر انتظار یعنی سوا تین سال کے بعد مطبع میں بھیجا جاتا ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ اس کو ذریعہ ہدایت منکرین بنائے۔ آمین ثم آمین۔

خاکسار فضل احمد عفی اللہ عنہ

۱۱ مئی ۱۹۱۲ء مقام ملودیانہ

## نوٹ

ماہ اگست ۱۹۱۳ء کو سفر حج و زیارت پیش آیا۔ الحمد للہ والمنۃ ماہ جنوری ۱۹۱۵ء کو واپس آیا۔ اس کے بعد انتظار جواب ہوا۔ اس کے بعد غالباً ماہ مئی یا جون ۱۹۱۵ء کو یہ خط و کتابت کاتب کے حوالہ ہوئی۔ اور مطبع میں انتظام طبع کیا گیا۔

اس کا دوسرا حصہ تیار ہے۔ وہ بھی ان شاء اللہ تعالیٰ مطبع میں دیا جاویگا خدا کرے مرزائیوں کو صراط مستقیم حاصل ہو۔

مقام نور پانہ

فقیر نیاز مند فضل احمد عفا اللہ عنہ

۱۷ اکتوبر ۱۹۱۵ء



از: امام اہلسنت مجدد دین وملت حضرت علامہ مولانا الحاج قاری حافظ

امام احمد رضا محقق محدث قادری برکاتی حنفی بریلوی علیہ الرحمۃ

- حالاتِ زندگی
- رَدِّ قادیانیت

# حالات زندگی

اعلیٰ حضرت امام اہلسنت مجدد دین وملت حضرت علامہ مولانا قاری حافظ مفتی احمد رضا خاں محدث قادری برکاتی حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ۱۰ شوال ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء کو اتر پردیش کے شہر بریلی میں ایک دینی وعلمی گھرانے میں پیدا ہوئے۔ آٹھ سال کی عمر میں فن نحو کی ''ھدایۃ النحو'' نامی درسی کتاب پڑھنے کے دوران ہی عربی زبان میں اس کی شرح لکھی۔ دس سال کی عمر میں اصول فقہ کی نہایت معرکۃ الآراء ادق واہم کتاب ''مسلم الثبوت'' مصنفہ حضرت محب اللہ بہاری کی بسیط شرح تصنیف فرمائی۔ تیرہ سال دس ماہ پانچ دن کی عمر میں تمام علوم مروجہ درسیہ سے فراغت حاصل کرکے باقاعدہ تدریس کا آغاز کیا، اور منصب افتاء کی ذمہ داری سنبھال لی۔ پھر خداداد ذہانت اور زور مطالعہ سے بتدریج مختلف شرقی وغربی علوم کو خود ہی حل فرما کر داد تحقیق پائی۔

بائیس سال کی عمر میں بیعت وخلافت سے مشرف ہوئے اور پیر مرشد نے فخریہ ارشاد فرمایا:

''قیامت کے روز خدا نے پوچھا کہ آل رسول! دنیا سے کیا لائے ہو؟
تو میں احمد رضا کو پیش کردوں گا۔''

اب تدریس، افتاء اور تالیف وتصنیف کے ساتھ ساتھ اصلاح معاشرہ کی طرف خصوصی توجہ دی۔ مسلمانوں میں پھیلے ہوئے غلط رسم ورواج کو مٹانے کے درپے ہوئے، بدعات وخرافات کے خلاف محاذ قائم کیا اور دوسرے مذاہب کی تردید کے ساتھ ساتھ خود اسلام کے نام پر غیر اسلامی نظریات پھیلانے والے مختلف فرقوں کے رد وابطال میں پوری

تن دہی کے ساتھ مصروف ہوگئے۔

۱۳۱۸ھ مطابق ۱۹۰۰ء کو مخدوم جہاں شیخ شرف الدین احمد یحیٰ منیری کے جانشین جناب حضور شاہ امین احمد فردوسی، زیب سجادہ 'خانقاہ معظم بہار شریف' کی صدارت میں منعقدہ پٹنہ کے تاریخ ساز اجلاس کے اندر غیر منقسم ہندوستان (موجودہ ہندو پاک اور بنگلادیش) کے سیکڑوں عمائد علماء، مشائخ اور خانقاہوں کے سجادہ نشین حضرات کی موجودگی میں مجدد مائة حاضرہ (موجودہ صدی کا مجدد) کے خطاب سے فراز ہوئے ___ اور آپ کی جملہ تصانیف جو اس وقت دو سو کے قریب تھیں، ان کا نصف حصہ یعنی تقریباً ایک سو کتابوں کا پہلا ایڈیشن پٹنہ میں مطبع تحفہ حنفیہ نے شائع ہوا۔

۱۳۲۴ھ مطابق ۱۹۰۷ء میں مکہ معظمہ، مدینہ منورہ اور دوسرے ممالک کے علماء ومشائخ نے بھی آپ کی مجددیت کا برملا اعتراف کیا، اور آپ کو امام الائمہ کے لقب سے یاد کیا۔

۱۳۳۰ھ مطابق ۱۹۱۱ء کو آپ نے قرآن کریم کا اردو زبان میں صحیح ترین ترجمہ کنز الایمان عطا فرمایا۔

بارہ جلدوں میں فقہ اسلامی کا عظیم انسائیکلو پیڈیا "**فتاوی رضویه**" عالم اسلام کو عطا فرمایا۔ پھر احیائے علوم و تجدید دین کے ان داخلی امور کی انجام دہی کے ساتھ خارجی امور کی طرف بھی عنان توجہ منعطف کی۔ فلسفیوں کے ہذیانات واضح کیے ___ سائنس کی قد آور شخصیتوں نیوٹن، کاپر نیکس، کیپلر اور آئن سٹائن کا تعاقب کرتے ہوئے ان کے بعض غلط نظریات کا انھیں کے اصولوں کی روشنی میں رد فرمایا ___ امریکہ کے مشہور منجم پروفیسر البرٹ پورٹا کی غلط پیشین گوئی کی دھجیاں اڑائیں ___ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے وائس چانسلر ماہر ریاضیات پروفیسر ڈاکٹر سر ضیاء الدین کے لاینحل سوالوں کو حل فرمایا، جس





کے اعتراف میں ان کو کہنے پر مجبور ہونا پڑا کہ:

"نوبل انعام کی مستحق تو درحقیقت یہ ہستی ہے جو نام و نمود سے دور، کنج خمولی کے اندر بوریائے بے ریائی پہ بیٹھی خوش ہے۔"

**وصال:**

قمری مہینے کے اعتبار سے ۶۷ سال کچھ ماہ کی عمر پاکر ۲۵ صفر ۱۳۴۰ھ مطابق ۲۸ اکتوبر ۱۹۲۱ء بروز جمعہ کو اس دار فانی سے دار آخرت کی طرف رحلت فرمائی۔

## امام اهلسنت علیہ الرحمہ کے علوم وفنون

امام اہلسنت کی ایک ہزار سے زائد تصنیفات (مطبوعہ و غیر مطبوعہ) کے جائزہ کے بعد محققین کی جدید تحقیق کے مطابق یہ بات پورے وثوق سے کہی جا سکتی ہے کہ ایک سو سے زائد قدیم و جدید، دینی، ادبی اور سائنسی علوم پر امام اہلسنت علیہ الرحمہ کو دسترس حاصل تھی۔

امام اہلسنت علیہ الرحمہ کے علمی و تحقیقی کہکشاں کے ستاروں کی فہرست:

| | |
|---|---|
| Recitation of the Holy Quran | قرأت |
| Phonography Spelling | تجوید |
| Explanation of Quran | تفسیر |
| Principal of Explanation | اصول تفسیر |
| Writership in Different Style of Quranànic Letters | رسم الخط القرآن |
| Tradition of the Holy Prophet | علم حدیث |
| Principal of GoD.s | اصول حدیث |

| | |
|---|---|
| Massenger,s Tradion | |
| Documentry Proof of Traditon | اسانید حدیث |
| Citation of Althorities | |
| Cycipedia of Narrator Tradition | اسماء الرجال |
| Branch of Knowledge Judging Merits | |
| Critical Examination | جرح و تعدیل |
| Talk & Put Reterencess of the Tradition | تخریج احادیث |
| Colloquial Language of Traditions | لغت حدیث |
| Islamic Law | فقہ |
| Islamic Jurisprudence | اصول فقہ |
| Legal Opinion Judcial Verdict | رسم المفتی |
| Law of Inheritance and Distribution | علم الفرائض |
| Scholastic Philosophy | علم الکلام |
| Article of Faith | علم العقائد |
| ........ ............ | علم تور |





| | |
|---|---|
| Metaphor | استعارات |
| Rhetoric | علم البیان والمعانی |
| Figure of Speach | علم البلاغت (علم صنائع و بدائع) |
| Dailectics | علم المباحث |
| Polemic | مناظرہ |
| Etymology Morphology | علم الصرف |
| Syntax (Arbic Grammer) | علم النحو |
| Literature | علم الادب |
| Science of Prosody | علم العروض |
| Lim-ul-barr-wal-baher | علم البر والبحر |
| Arithmetic | علم الحساب |
| Mathematic | ریاضی |
| Astronomical Tables | زیجات |
| Fractional Numeral Maths | تکسیر |
| Geometry | علم الہندسہ |
| Algebra | جبر و مقابلہ (الجبرا) |
| Trigonomatry | مثلثات (مسطح و کروی) |
| Greek Arithmatic | ارثماطیقی |
| Almanac | علم التقویم |

| | |
|---|---|
| Logarethim | لوگارتھم |
| Numerology Cum Literology | علم جفر |
| Geomancy | رمل |
| Reckoning of Time | توقیت |
| ............................... | اوفاق (علم الوفق) |
| Astrology | نجوم |
| Study in From of Heaves | فلکیات |
| Geoglogy | ارضیات |
| Geodesy Survery(Mensuration) | علم مساحت الارض |
| Geography | جغرافیہ |
| Physics | طبیعیات |
| Metaphysics | مابعد الطبیعیات |
| Chemistry | کیمیا |
| Mineralogy | معدنیات |
| Indigenius System of Medicine | طب و حکمت |
| Pharmacology | ادویات |
| Botany(Phytonomy) | نباتات |
| Statics | شماریات |
| Political Economy | اقتصادیات |





| | |
|---|---|
| Economics | معاشیات |
| Finance | مالیات |
| Trade(Commerce) | تجارت |
| Banking | بینکاری |
| Agricultural Study | زراعت |
| Phontics(Phonology) | صوتیات |
| Ecology(Environment) | ماحولیات |
| Politics (Strategy) | سیاسیات |
| Meteorology | موسمیات |
| Weighing | علم الاوزان |
| Civics | شہریات |
| Practicalism | عملیات |
| Bio Graphy of Holy Prophet | سیرت نگاری |
| Citation | حاشیہ نگاری |
| Composistion | نثر نگاری |
| Scholia | تعلیقات |
| Detailed Comments | تشریحات |
| Research Study | تحقیقات |
| Critique Philosophy | تنقیدات |

| | |
|---|---|
| ردات | Rejection |
| شاعری | Poetry |
| حمد و نعت | Hamd-wa-Naat |
| فلسفہ (قدیم و جدید) | Phylosophy |
| منطق | Logic |
| تاریخ گوئی | Compose Achronogram |
| علم ایام | .................................... |
| تعبیر الرویاء | Interpretation of Dreams |
| رسم الخط (نستعلیق، نسخ و مستقیم) | Calligraphy |
| اساطیریات | Mythology |
| (علم الاصنام و دیومالا) | |
| خطبات | Oratory |
| مکتوبات | Leeters |
| پند و نصائح | Homily |
| اذکار (اوراد و وظائف) | ............. |
| نقوش، تعویذات، مربعات | ...................... |
| تقابل ادیان | |
| رد مسیحیت | Comparative Relegions |
| | .................................. |





| | |
|---|---|
| عمرانیات | Socialogy |
| حیاتیات | Biology |
| مناقب | Preference Study |
| علم الانساب | Ethnology |
| فضائل | Superlative Study |
| زائچہ بنانا | ............ ........... |
| سلوک | ... .................... |
| تصوف | Mystagogy |
| مکاشفات | Spritual Study |
| اخلاقیات | Ethics |
| تاریخ و سیر | History & Biography |
| صحافت | Journalism |
| حیوانیات | Zology |
| فعلیات | Physiology |
| علم تخلیق کائنات | Cosmilogy |
| نفسیات | Psychology |
| لسانیات | Linguisce (Languages) |
| نظم عربی و فارسی و | Arabic, Persion, Hindi |
| ہندی | Poetry/Composition |

| | |
|---|---|
| نثر عربی، فارسی، ہندی | Arabic, Presion & Hindi Composition |
| ہیئت (قدیم وجدید) | Old & Modern Astronomy |
| ارضی طبعیات | Geo-Physics |
| علم خلیات | Cytology |
| قانون | Law |
| علم الاحکام | Take & Put Referencess of Ordinancess |
| علم بین الاقوامی امور | International Affair |
| علم قیافہ | Physiognomy (Phrevnology) |
| سالماتی حیاتیات | Molecular Biology |

## تصانیف

امام اہلسنت علیہ الرحمہ کے علم نے تمام شعبہ ہائے علوم کا اور آپ کی شخصیت نے بحیثیت قائد ورہنما تمام شعبہ ہائے حیات کا احاطہ کیا ہوا ہے۔ جناب سید محمد جیلانی بن سید محامد اشرف ایڈیٹر "المیزان" بمبئی امام اہلسنت علیہ الرحمہ کے تبحر علمی کے متعلق یوں رقمطراز ہیں۔

"اگر ہم ان کی علمی و تحقیقی خدمات کو ان کی ۶۶ سالہ زندگی کے حساب سے جوڑیں تو ہر ۵ گھنٹے میں امام احمد رضا ایک کتاب ہمیں دیتے نظر آتے ہیں۔ ایک متحرک ریسرچ انسٹیٹیوٹ کا جو کام تھا امام احمد رضا نے تن تنہا انجام دے کر اپنی جامع شخصیت کے زندہ نقوش چھوڑے"

(المیزان: امام احمد رضا نمبر مارچ ۱۹۷۶ء)





| | |
|---|---|
| **تفسیر** | الحجۃ المؤتمنۃ فی آیۃ الممتحنۃ |
| حاشیہ تفسیر بیضاوی | النفحۃ الفائحۃ من مسک سورۃ الفاتحۃ |
| حاشیہ تفسیر خازن | نائل الراح فی فرق الریح والریاح |
| حاشیہ در منثور | الزلال الانقی من بحر سبقۃ الاتقی |
| حاشیہ معالم التنزیل | انوار الحلم فی معانی میعاد استجب لکم |
| تفسیر سورۂ والضحیٰ | کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن |
| تفسیر بسم اللہ | |
| انباء الحی ان کلامہ المصون تبیان لکل شئی | |
| الصمصام علی مشکک فی آیۃ علوم الارحام | |

### کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن:

ترجمۂ قرآن کنز الایمان امام اہلسنت علیہ الرحمہ کا عظیم کارنامہ ہے، اردو میں چند تراجم براہ راست متن قرآن سے کئے گئے ہیں باقی تمام تراجم یا تو سابقہ تراجم کا ترجمہ و تسہیل ہیں یا تفہیم یا پھر لفظی تراجم سے اپنے اپنے مذاق کے مطابق بامحاورہ کر لیے گئے ہیں ایسے مترجمین عربی میں ناواقف ہیں ___ بہر کیف امام اہلسنت علیہ الرحمہ کے ترجمۂ قرآن کو یہ امتیاز خاص حاصل ہے کہ وہ تراجم کو نہیں بلکہ متن قرآن کو سامنے رکھ کر کیا گیا ہے۔ امام اہلسنت علیہ الرحمہ بیک وقت زبان عربی کے صاحب طرز ادیب وشاعر اور زبان اردو کے صاحب طرز ادیب وشاعر تھے، زبان وادب کے نشیب وفراز سے باخبر تھے، تفسیر وحدیث پر گہری نظر رکھتے تھے اور مختلف علوم وفنون کے جامع تھے۔ ان کی نظر علوم قرآن کی وسعتوں

اور پہنائیوں پر تھی اس لیے انھوں نے ایسا ترجمہ کیا کہ دورِ جدید کا کوئی علمی انکشاف یا سائنسی تجربہ، ترجمہ کی معنویت کو مجروح نہیں کرسکتا۔ معاشیات، فلکیات کے بعض جدید مسائل سامنے آئے تو ان عقدوں کا حل کنزالایمان میں نظر آیا دوسرے تراجم ساتھ نہ دے سکے

___ کنزالایمان ۱۳۳۰ھ/۱۹۱۱ء میں منظرِ عام پر آیا یعنی محدث بریلوی کے وصال سے دس برس قبل۔ یہ وہ دور تھا جب ہر مسلک و مذہب کے اکابر علماء موجود تھے مگر کسی نے کنزالایمان پر حرف گیری نہ کی۔ کنزالایمان پر متعدد علماء اور دانشوروں نے مقالات لکھے ہیں۔

ایک اہلِ حدیث عالم سعید بن عزیز یوسف زئی نے اپنے مقالہ میں کنزالایمان کی ایک اہم خصوصیت پر اظہارِ خیال کرتے ہوئے لکھا ہے:

''یہ ایک ایسا ترجمہ قرآن مجید ہے جس میں پہلی بار اس بات کا خیال رکھا گیا ہے کہ جب ذات باری تعالیٰ کے لیے بیان کی جانے والی آیتوں کا ترجمہ کیا گیا ہے تو بوقت ترجمہ اس کی جلالت، علوت، تقدس وعظمت وکبرائی کو بھی ملحوظ خاطر رکھا گیا ہے جب کہ دیگر تراجم خواہ وہ اہل حدیث سمیت کسی بھی مکتب فکر کے علماء کے ہوں ان میں یہ بات نظر نہیں آتی ___ اسی طرح وہ آیتیں جن کا تعلق محبوب خدا شفیع روز جزا، سید الاولین والآخرین، امام الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سے ہے جن میں آپ سے خطاب کیا گیا ہے تو بوقت ترجمہ جناب مولانا احمد رضا خاں صاحب نے یہاں پر بھی اوروں کی طرح لفظی ولغوی ترجمے سے کام نہیں لیا بلکہ صاحب ماینطق عن الھویٰ اور ورفعنا





لک ذکرک کے مقام عالی شان کو ہر جگہ ملحوظ خاطر رکھا ہے۔ یہ ایک ایسی خوبی ہے جو دیگر تراجم میں بالکل ہی ناپید ہے'' [1]

کنزالایمان پر امام اہلسنّت علیہ الرحمہ کے خلیفہ صدر الافاضل علامہ مولانا محمد نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے حواشی لکھے ہیں جو نہایت مختصر اور جامع ہیں، عنوان ہے خزائن العرفان فی تفسیر القرآن۔ یہ کنزالایمان کے ساتھ ہی شائع ہوتے ہیں ___ دوسری زبانوں میں بھی کنزالایمان کے تراجم ہوئے ہیں مثلاً لندن یونیورسٹی کے پروفیسر محمد حنیف اختر فاطمی نے انگریزی میں ترجمہ کیا ہے جو لاہور سے شائع ہو چکا ہے، دوسرا انگریزی ترجمہ پروفیسر شاہ فرید الحق نے کیا ہے اور اس پر مفید حواشی کا اضافہ کیا ہے جو کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔ تیسرا انگریزی ترجمہ مارہرہ (بھارت، یوپی) کے ایک بزرگ کر رہے ہیں ___ اسی طرح سندھی میں مفتی محمد رحیم سکندری نے کنزالایمان کا ترجمہ کیا ہے۔ جو لاہور سے شائع ہو چکا ہے۔ ایک دوسرے بزرگ نے بھی سندھی میں ترجمہ کیا ہے۔ بنگلہ زبان میں بھی کنزالایمان کا ترجمہ ہوا ہے جو رضا اکیڈمی (چاٹگام) نے قسط وار شائع کیا ہے۔ اس کے علاوہ دیگر زبانوں میں بھی اس کے تراجم ہوئے ہیں، سرتاج حسین رضوی صاحب (بریلوی) نے ڈچ زبان میں ترجمہ کیا۔

**اصول تفسیر**

حاشیہ الاتقان للسیوطی

**رسم خط قرآن**

جالب الجنان فی رسم احرف من القرآن

**حدیث**

حاشیہ صحیح بخاری

حاشیہ صحیح مسلم

حاشیہ جامع ترمذی

1 مولوی سعید بن عزیز یوسف زئی: کنزالایمان اہل حدیث کی نظر میں، ماہنامہ معارف رضا (کراچی) مارچ ۱۹۸۳ء ص ۹۰-۹۹

حاشیہ سنن نسائی
حاشیہ سنن ابن ماجہ
حاشیہ عمدۃ القاری شرح بخاری
حاشیہ فتح الباری شرح بخاری
حاشیہ مسند امام احمد بن حنبل
حاشیہ شرح معانی الآثار للطحاوی
حاشیہ سنن دارمی
حاشیہ تیسیر شرح جامع صغیر للسیوطی
حاشیہ مسند امام اعظم
حاشیہ کتاب الآثار
حاشیہ الخصائص الکبریٰ للسیوطی
حاشیہ کنز العمال
حاشیہ الترغیب والترہیب
حاشیہ القول البدیع للسخاوی
حاشیہ المقاصد الحسنہ
حاشیہ جمع الوسائل فی شرح الشمائل
حاشیہ فیض القدیر شرح جامع صغیر
حاشیہ مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح
حاشیہ اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ

حاشیہ اللآلی المصنوعہ فی الاحادیث
الموضوعہ
حاشیہ الموضوعات الکبیر للعلی القاری
ابناء الحذاق بمسالک النفاق
تلألؤ الافلاک بجلال احادیث لولاک
سمع وطاعۃ فی احادیث الشفاعۃ
الاحادیث الروایۃ لمدح الامیر معاویۃ
ذیل المدعا لاحسن الوعاء
اسماء الاربعین فی شفاعۃ سید المحبوبین
القیام المسعود بتنقیح المقام المحمود

**اسانید حدیث**

الاجازۃ الرضویۃ لمبجل مکۃ البھیۃ
الاجازات المتینۃ لعلماء بکۃ والمدینۃ
النور والبھاء فی اسانید الحدیث وسلاسل
اولیاء اللہ

**اصول حدیث**

شرح نخبۃ الفکر
الھاد الکاف فی حکم الضعاف





مدارج طبقات الحدیث
الفضل الموہبی فی معنی اذا صح الحدیث
فہو مذہبی
الافادات الرضویۃ (فی اصول الحدیث)
حاشیہ فتح المغیث

**تخریج احادیث**

حاشیہ نصب الرایہ لتخریج احادیث الہدایہ
النجوم الثواقب فی تخریج احادیث الکواکب
البحث الفاحص عن طرق احادیث الخصائص
الروض البھیج فی آداب التخریج

**جرح وتعدیل**

حاشیہ کشف الاحوال فی نقد الرجال
حاشیہ العلل المتناہیہ

**اسماء الرجال**

حاشیہ تقریب التہذیب
حاشیہ تہذیب التہذیب
حاشیہ الاسماء والصفات
حاشیہ الاصابہ فی معرفۃ الصحابہ
حاشیہ تذکرۃ الحفاظ

حاشیہ میزان الاعتدال
حاشیہ خلاصۃ تہذیب الکمال

**لغت حدیث**

حاشیہ مجمع بحار الانوار للطاہر الفتنی

**فقہ**

۱۔حاشیہ فتاوی عالمگیری
۲۔حاشیہ الطحطاوی علی الدر المختار
۳۔حاشیہ فتح القدیر لابن الہمام
۴۔حاشیہ بدائع الصنائع
۵۔حاشیہ البحر الرائق
۶۔حاشیہ الجوہرۃ النیرۃ
۷۔جد الممتار علی رد المحتار (خمس مجلدات)
۸۔حاشیہ مجمع الانہر
۹۔حاشیہ مراقی الفلاح
۱۰۔حاشیہ الاسعاف فی احکام الاوقاف
۱۱۔حاشیہ اتحاف الابصار
۱۲۔حاشیہ الاعلام بقواطع الاسلام
۱۳۔حاشیہ الاصلاح شرح الایضاح
۱۴۔حاشیہ فتاوی بزازیہ
۱۵۔حاشیہ تبیین الحقائق

۱۶۔حاشیہ جواہر اخلاطی
۱۷۔حاشیہ جامع الفصولین
۱۸۔حاشیہ جامع الرموز
۱۹۔حاشیہ جامع الصغار
۲۰۔حاشیہ خلاصۃ الفتاویٰ
۲۱۔حاشیہ رسائل الارکان
۲۲۔حاشیہ شفاء الصغار
۲۳۔حاشیہ عنایۃ حلبی (شرح الہدایہ)
۲۴۔حاشیہ العقود الدریہ تنقیح فتاوی الحامدیہ
۲۵۔حاشیہ فوائد کتب عدیدہ
۲۶۔حاشیہ حلیۃ المحلی
۲۷۔حاشیہ خادمی
۲۸۔حاشیہ درر الحکام
۲۹۔حاشیہ منحۃ الخالق شرح کنز الدقائق
۳۰۔حاشیہ غنیۃ المستملی
۳۱۔حاشیہ شرح مسلک متقسط
۳۲۔حاشیہ فتاوی خانیہ
۳۳۔حاشیہ فتاوی سراجیہ
۳۴۔حاشیہ فتاوی خیریہ

۳۵۔حاشیہ فتاوی حدیثیہ
۳۶۔حاشیہ فتاوی زرینیہ
۳۷۔حاشیہ فتاوی غیاثیہ
۳۸۔حاشیہ فتاوی عزیزیہ شاہ عبدالعزیز دہلوی
۳۹۔حاشیہ فتح المعین
۴۰۔حاشیہ معین الحکام
۴۱۔حاشیہ کتاب الخراج
۴۲۔حاشیہ منح الجلیل
۴۳۔اعلام الاعلام بان ھندوستان دار الاسلام
۴۴۔احکام الاحکام فی التناول من یمن ملّہ حرام
۴۵۔الامر باحترام المقابر
۴۶۔القیامۃ القیامۃ علی طاعن القیام لنبی تہامۃ
۴۷۔اجود القری لمن یطلب الصحۃ فی اجارۃ القری
۴۸۔انوار الانتباہ فی حل نداء یارسول اللہ
۴۹۔ازین کافل لحکم القعدۃ فی المکتوبۃ و النوافل
۵۰۔انجح الجد فی حفظ المسجد
۵۱۔ابجل ابداع فی حد الرضاع
۵۲۔الاحکام والعلل فی اشکال الاحتلام والبلل





۵۳۔الجود الحلو فی احکام الوضو
۵۴۔تنویر القندیل فی اوصاف المندیل
۵۵۔لمع الاحکام ان لا وضوء من الزکام
۵۶۔الطراز المعلم فیما ھو حدث من احوال الدم
۵۷۔نبہ القوم ان الوضوء من ای نوم
۵۸۔تبیان الوضو
۵۹۔بارق النور فی مقادیر ماء الطہور
۶۰۔برکات السماء فی حکم اسراف الماء
۶۱۔ارتفاع الحجب عن وجوہ قراۃ الجنب
۶۲۔النور المعدل فی حد الماء المستعمل
۶۳۔النمیقۃ الانقی فی فرق الملاقی والملقی
۶۴۔الھنی النمیر فی الماء المستدیر
۶۵۔رحب الساحۃ فی میاہ لایستوی وجہہا وجوفہا فی المساحۃ
۶۶۔ہبۃ الحبیر فی عمق ماء کثیر
۶۷۔النور والنورق لاسفار الماء المطلق
۶۸۔عطاء النبی لافاضۃ احکام ماء الصبی
۶۹۔الدقۃ والتبیان لعلم الرقۃ والسیلان
۷۰۔حسن التعمم لبیان حد التیمم

۷۱۔سمع الندماء فیما یورث العجز عن الماء
۷۲۔الظفر لقول زفر
۷۳۔المطر السعید علی نبت جنس الصعید
۷۴۔الجد السدید فی نفی الاستعمال عن الصعید
۷۵۔قوانین العلماء فی متیمم علم عند زید ماء
۷۶۔الطلبۃ البدیعۃ فی قول صدر الشریعۃ
۷۷۔مجلی الشمعۃ لجامع حدث ولمعۃ
۷۸۔سلب الثلب عن القائلین بطہارۃ الکلب
۷۹۔الاحلی من السکر لطلبۃ سکر روسر
۸۰۔حاجز البحرین الواقی عن جمع الصلاتین
۸۱۔نہج السلامہ فی حکم تقبیل الابہامین فی الاقامۃ
۸۲۔ہدایۃ المتعال فی حد الاستقبال
۸۳۔النہی الاکید عن الصلوۃ وراء عدی التقلید
۸۴۔القلادۃ المرصعۃ فی نحر الاجوبۃ الاربعۃ
۸۵۔القطوف الدانیۃ لمن احسن الجماعۃ الثانیۃ
۸۶۔تیجان الصواب فی قیام الامام فی المحراب
۸۷۔اجتناب العمال عن فتاوی الجہال
۸۸۔وصاف الرجیح فی بسملۃ التراویح

٨٩ـ الهمسر المنجد بان صحن المسجد مسجد
٩٠ـ رعاية المذهبين في الدعاء بين الخطبتين
٩١ـ مايجلي الاصر عن تحديد المصر
٩٢ـ الرد الاشد البهي في هجر الجماعة على الگنگوهي
٩٣ـ بذل الجوائز على الدعاء بعد صلاة الجنائز
٩٤ـ النهي الحاجز عن تكرار صلاة الجنائز
٩٥ـ الهادي الحاجب عن جنازة الغائب
٩٦ـ الحرف الحسن في الكتابة على الكفن
٩٧ـ جلي الصوت لنهي الدعوة امام الموت
٩٨ـ بريق المنار بشموع المزار
٩٩ـ جمل النور في نهي النساء عن زيارة القبور
١٠٠ـ النجمة الفائحة لطيب العين والفاتحة
١٠١ـ اتيان الارواح لديارهم بعد الرواح
١٠٢ـ حيات الموات في بيان سماع الاموات
١٠٣ـ الوفاق المتين بين سماع الدفين واليمين
١٠٤ـ تجلي المشكوة لانارة اسئلة الزكوة
١٠٥ـ اعز الاكتناه في رد صدقة مانع الزكوة
١٠٦ـ رادع التعسف عن الامام ابي يوسف
١٠٧ـ افصح البيان في حكم مزارع هندوستان
١٠٨ـ الزهر الباسم في حرمة الزكوة على بني هاشم
١٠٩ـ ازكى الاهلال بابطال مااحدث الناس في امر الهلال
١١٠ـ طرق اثبات الهلال
١١١ـ البدور الاجلة في امور الاهلة
١١٢ـ نور الادلة للبدور الاجلة
١١٣ـ رفع العلة عن نور الادلة
١١٤ـ الاعلام بحال التجور في الصيام
١١٥ـ تفاسير الاحكام لفدية الصلاة والصيام
١١٦ـ هداية الجنان باحكام رمضان
١١٧ـ العروس المعطار في زمن دعوة الافطار
١١٨ـ صيقل الرين عن احكام مجاورة الحرمين
١١٩ـ انوار البشارة في مسائل الحج والزيارة
١٢٠ـ عباب الانوار ان لانكاح بمجرد الاقرار
١٢١ـ ماحي الضلالة في انكحة الهند وبنجالة
١٢٢ـ هبة النساء في تحقيق المصاهرة بالزنا
١٢٣ـ ازالة العار بحجر الكرائم عن كلاب النار
١٢٤ـ تجويز الرد عن تزويج الابعد





١٢٥ـ البسط المسجل في امتناع الزوجة بعد الوطي للمعجل
١٢٦ـ رحيق الاحقاق في كلمات الطلاق
١٢٧ـ آكد التحقيق بباب التعليق
١٢٨ـ الجوهر الثمين في علل نازلة اليمين
١٢٩ـ اطائب التهاني النكاح الثاني
١٣٠ـ جوال العلو لتبيين الخلو
١٣١ـ رد القضاة الى حكم الولاة
١٣٢ـ الصافية الموحية لحكم جلد الاضحية
١٣٣ـ النصح الحكومة لفصل لخصومة
١٣٤ـ معدل الزلال في اثبات الهلال
١٣٥ـ نقاء النيرة في شرح الجوهرة ملقب به النيرة الوضيئة شرح الجوهرة المضيئة (للامام صالح جمل الليل مكي)
١٣٦ـ الطرة الرضية على النيرة الوضية
١٣٧ـ اجل التحبير في حكم السماع والمزامير
١٣٨ـ اعالي الافادة في تعزية الهند وبيان الشهادة
١٣٩ـ الفقه المجادية عن حلف الطالب على طلب المواثبة
١٤٠ـ احسن الجلوة في تحقيق الميل والذراع والفرسخ والغلوة
١٤١ـ شوارق النسافي حد المصر والفنا
١٤٢ـ لمعة الشمعة في اشتراط المصر للجمعة
١٤٣ـ اراءة الادب لفاضل النسب
١٤٤ـ احكام شريعت سه حصص
١٤٥ـ عرفان شريعت سه حصص
١٤٦ـ امام الكلام في القرأة خلف الامام
١٤٧ـ امنى المشكوة في تنقيح احكام الزكوة
١٤٨ـ الاسد الصؤل
١٤٩ـ بذل الصفالعبد المصطفى
١٥٠ـ باب غلام مصطفى
١٥١ـ بدر الانوار في آداب الآثار
١٥٢ـ ابر المقال في استحسان قبلة الاجلال
١٥٣ـ الكشف شافيا حكم فونو جرافيا
١٥٤ـ تيسير الماعون للسكن في الطاعون
١٥٥ـ تعبیر خواب وہوائے احباب
١٥٦ـ جمل مجلية ان المكروة تنزيها ليس بمعصية
١٥٧ـ الجوهر الثمين فيما تنعقد به اليمين

**فتاویٰ رضویہ:**

فقہ اسلامی کا عظیم انسائیکلوپیڈیا ہے جس میں بہت سے پیچیدہ اور مشکل مسائل پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔ جسے ایک دو دلیل سے نہیں دس تین براہین سے ثابت بلکہ

سیکڑوں دلائل و براہین سے مزین کر کے پیش فرمایا گیا ہے۔

فتاویٰ رضویہ کی عربی عبارتوں کا ترجمہ اور حوالہ جات کی تخریج وتصحیح اور ترتیب وفہارس وغیرہ کا اہم ترین کام دنیائے سنیت کی عظیم شخصیت حضرت علامہ مفتی عبدالقیوم ہزاروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی سرپرستی میں انجام پایا، جس کی تیس ضخیم جلدیں ہوگئی ہیں۔

**اصول فقہ**

حاشیۃ الحموی علی الاشباہ والنظائر

حاشیہ فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت

حاشیہ مسلم الثبوت

التاج المکلل فی انارۃ مدلول کان یفعل

تبویب الاشباہ والنظائر

السیوف المحیقۃ علی غالب ابی حنیفۃ

**رسم المفتی**

حاشیہ رسائل الشامی (فی رسم المفتی)

اجلی الاعلام بان الفتوی مطلقا علی قول الامام

فصل القضافی رسم الافتاء

**فرائض**

تجلیۃ السلم فی مسائل نصف من العلم

تدم النصرانی والتقیم الایمانی

المقصد النافع فی عصوبۃ الصنف الرابع

طیب الامعان فی تعدد الجہات والابدان

**تجوید**

الجام الصاد عن سنن الضاد

نعم الزاد لروم الضاد

یسر الزاد لمن ام الضاد

حاشیہ المنح الفکریۃ

**عقائد و کلام**

۱۔حاشیہ مسایرہ

۲۔حاشیہ مسامرہ

۳۔حاشیہ شرح مواقف

۴۔حاشیہ شرح مقاصد

۵۔حاشیہ خیالی علی شرح العقائد

۶۔حاشیہ حدیقہ ندیہ شرح طریقہ محمدیہ

۷۔الادلۃ الطاعنۃ فی اذان الملاعنۃ





۸۔المعتمد المستند بناء نجاۃ الابد

۹۔اعتقاد الاحباب فی الجمیل والمصطفی والآل والاصحاب

۱۰۔امور عشرین در امتیاز عقائد سنیین

۱۱۔الاهلال بفیض الاولیاء بعد الوصال

۱۲۔اجلی نجوم رجم بر ابلیس النجم

۱۳۔اصلاح النظیر

۱۴۔اکمل المبحث علی اہل الحدث

۱۵۔الاستمداد علی اجیال الارتداد (منظوم)

۱۶۔انتصار الہدیٰ

۱۷۔ازاحۃ العیب بسیف الغیب

۱۸۔انوار المنان فی توحید القرآن

۱۹۔ابراء المجنون عن انتہاکہ علم المکنون

۲۰۔القائے حرمین کا تازہ عطیہ

۲۱۔اظلال السحابۃ باجلال الصحابۃ

۲۲۔اشد الباس علی عابد الخناس

۲۳۔البشری العاجلۃ من تحف آجلۃ

۲۴۔البارقۃ الشارقۃ علی مارقۃ المشارقۃ

۲۵۔پیکان جانگداز بر جان مکذبان بے نیاز

۲۶۔التحبیر بباب التدبیر

۲۷۔ثلج الصدر لایمان القدر

۲۸۔تمہید ایمان بآیات قرآن

۲۹۔حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین

۳۰۔مبین احکام وتصدیقات اعلام

۳۱۔خلاصہ فوائد فتاویٰ

۳۲۔اللمم الملکیۃ والتسجیلات المکیۃ

۳۳۔مبری تصدیقات مکہ

۳۴۔الفواکہ الہنیۃ والتسجیلات المدینۃ

۳۵۔مدار تصدیقات مدینہ

۳۶۔برکات مدینہ از محمد و شافعیہ

۳۷۔ھدایۃ المتعلمین الی مایجب فی الدین

۳۸۔الجلاء الکامل لعین قضاۃ الباطل

۳۹۔حل خطا الخط

۴۰۔حجب العوار عن مخدوم بہار

۴۱۔حق کی فتح مبین

۴۲۔خالص الاعتقاد

۴۳۔دوام العیش فی الائمۃ من قریش

۴۴۔سبحان السبوح عن عیب کذب مقبوح

۱۱۴۔حاشیہ عقائد عضدیہ

۱۱۵۔حاشیہ شرح فقہ اکبر

۱۱۶۔حاشیہ صواعق المحرقہ

۱۱۷۔حاشیہ الفرقہ بین الاسلام والزندقہ

۱۱۸۔حاشیہ تحفۃ الاخوان

**مناظرہ**

مراسلات سنت وندوہ

ابحاث اخیرہ

اطائب الصیب علیٰ ارض الطیب

یادداشت عبارات سد الفرار

**فضائل وسیرت**

حاشیہ شرح شفا ملا علی قاری

حاشیہ زرقانی شرح مواہب لدنیہ

تجلی الیقین بان نبینا سید المرسلین

الامن والعلیٰ لناعتی المصطفیٰ بدافع البلاء ملقب بلقب تاریخی

اکمال الطامۃ علی شرک سوی بالامور العامۃ

اجلال جبریل بجعلہ خادماً للمحبوب الجمیل

انباء المصطفیٰ بحال سر واخفی

زواہر الجنان من جواہر البیان معروف بہ سلطنۃ المصطفیٰ فی ملکوت کل الوریٰ

شمول الاسلام لاصول الرسول الکرام

صلات الصفا فی نور المصطفیٰ

عروس الاسماء الحسنیٰ فیما لنبینا من الاسماء الحسنیٰ

فقہ شہنشاہ وان القلوب بید المحبوب بعطاء اللہ

قمر التمام فی نفی الظل عن سید الانام

نفی الفیٔ عمن بنورہ انار کل شیٔ

ہدی الحیران فی نفی الفیٔ عن سید الاکوان

طیب المنیۃ فی وصول الحبیب الی العرش والرویۃ معروف بہ منبہ المنیہ بوصول الحبیب الی العرش والرویۃ

منیۃ اللبیب ان التشریع بید الحبیب

الموہبۃ الجدیدۃ فی وجود الحبیب





بمواضع عدیدۃ

عروس مملکۃ اللہ محمد رسول اللہ ﷺ

المیلاد النبویہ فی الالفاظ الرضویہ

نطق الہلال بارخ ولاد الحبیب والوصال

جمان التاج فی بیان الصلوٰۃ قبل المعراج

**مناقب**

الکلام البہی فی تشبیہ الصدیق بالنبی ﷺ

وجہ المشوق بجلوۃ اسماء الصدیق والفاروق

تنزیہ المکانۃ الحیدریۃ عن وصمۃ عہد الجاہلیۃ

احیاء القلب المیت بنشر فضائل اہل البیت

ذب الاہواء الواہیۃ فی باب الامیر معاویۃ

عرش الاعزاز والاکرام لاول ملوک الاسلام

رفع العروش الخاویۃ من لاب الامیر معاویۃ

جمیل ثناء الائمۃ علیٰ علم سراج الامۃ

فتویٰ کرامات غوثیہ

انجاء البری عن وسواس المفتری

مجیر معظم شرح قصیدہ اکسیر اعظم

**تاریخ**

اول من صلی الصلوات الخمس

اعلام الصحابۃ الموافقین للامیر معاویۃ وام المومنین

جمع القرآن وبم عزوہ العثمان

**تصوف**

حاشیہ الیواقیت والجواہر

حاشیہ احیاء علوم الدین للغزالی

حاشیہ الابریز

حاشیہ الزواجر

حاشیہ مدخل لابن امیر الحاج

حاشیہ میزان الشریعۃ الکبریٰ

بوارق تلوح من حقیقۃ الروح

اللطف بجواب مسائل التصوف

کشف حقائق و اسرار دقائق

مقال عرفا باعزاز شرع و علماء

طرد الافاعی عن حمی هادرفع الرفاعی

کشکول فقیر قادری

**سلوک**

الیاقوتة الواسطة فی قلب عقد الرابطة

نقاء السلافة فی البیعة و الخلافة

**اذکار**

الوظیفة الکریمة

شجرہ طیبہ قادریہ برکاتیہ

زهرة الصلاة من شجرة اکارم الهداة

ماقل و کفی من ادعیة المصطفی ﷺ

المنة الممتازة فی دعوات الجنازة

سلسلة الذهب نافیة الارب

ازهار الانوار من صبا صلاة الاسرار

انهار الانوار من یم صلاة الاسرار

**اخلاق**

اعجب الامداد فی مکفرات حقوق العباد

شرح الحقوق لطرح العقوق (حقوق والدین)

مشعلة الارشاد الی حقوق الاولاد

**نصائح و مواعظ**

تدبیر فلاح و نجات و اصلاح

وصایا شریف

ابانة المتواری فی مصالحة عبد الباری اول

〃 〃 〃 دوم

〃 〃 〃 سوم

**مکتوبات**

مکتوبات المنت

بعض مکاتیب حضرت مجدد

مکتوبات امام احمد رضا (اول)

**خطبات**

الخطبات الرضویة فی المواعظ والعیدین والجمعة

خطبات اعلیحضرت

**ادب**

اکسیر اعظم

حدائق بخشش اول

حدائق بخشش دوم

آمال الابرار و آلام الاشرار





چراغ انس

حضور جان نور

سلام و سیر

سراپا نور

مناقب صدیقہ رضی اللہ عنہا

لطائف قادریہ

حمائد فضل رسول (بنام قصیدتان)

مدائح فضل رسول (رائعتان)

نذر گدا و تہنیت شادی اسرا

ذرائعہ قادریہ

فضائل فاروق

نظم معطر

مشرقستان قدس

نعت و استغاثات

اتحاف العلی لبکر فکر السنبلی

جاه القصیدة البغدادیة معروف به

الزمزمة القمریة

فی الذب عن الخمریة

عذاب اولیٰ بر رداو اذنیٰ

شرح مقاصد قیہ

**نحو**

شرح ہدایۃ النحو

تبلیغ الاحکام الی درجۃ الکمال فی تحقیق

رسالۃ المصدر والافعال

**صرف**

حاشیہ علم الصیغہ

**لغت**

حاشیہ تاج العروس

حاشیہ صراح

فتح المعطی بتحقیق الخاطی والمخطی

**عروض**

حاشیہ میزان الافکار

**تعبیر**

حاشیہ تعطیر الانام

**اوفاق**

الفوز بالآمال فی الاوفاق والاعمال

**تکسیر**

اطائب الاکسیر فی علم التکسیر

رسالہ در علم تکسیر

۱۵۲ مربعات

حاشیہ الدر المکنون

**جفر**

الجداول الرضویة للمسائل الجفریة

التواقب الرضویة علی الکواکب الدریة

الاجوبة الرضویة للمسائل الجفریة

اسہل الکتب فی جمیع المنازل

الجفر الجامع

الرسائل الرضویة للمسائل الجفریة

الوسائل الرضویة للمسائل الجفریة

مجتلی العروس ومراد النفوس

**توقیت**

درأ القبح عن درک الصبح

الانجب الانیق فی طرق التعلیق

تاج توقیت

زیج الاوقات للصوم والصلوٰة

البرہان القویم علی العرض والتقویم

کشف العلة عن سمت القبلة

ترجمہ قواعد تکثیل الملک

جدول ضرب

جدول اوقات

استنباط الاوقات

تسہیل التعدیل

جدول برائے جنتری شصت سالہ

حاشیہ جامع الافکار

حاشیہ خزانۃ العلم

حاشیہ زبدۃ المنتخب

طلوع وغروب نیرین

میول الکواکب وتعدیل الایام

سمت قبلہ

**لوگارثم**

رسالہ در علم لوگارثم

ستین ولوگارثم

**زیجات**

حاشیہ برجندی

حاشیہ زلالات البرجندی

مفسر المطالع للتقویم والطالع

حاشیہ زیج بہادر خانی

حاشیہ فوائد بہادر خانی

التعلیقات علی جامع بہادر خانی

التعلیقات علی الزیج الایلخانی





التعلیقات علی الزیج الاجد

تحقیقات سال سیکی

**ہندسہ**

حاشیہ تحریر اقلیدس

الشکال الاقلیدس لنکس اشکال الاقلیدس

اعالی العطایا فی الاضلاع والزوایا

المعنی المجلی للمغنی والظلی

حاشیہ اصول الہندسہ

**حساب**

الجمل الدائرة فی خطوط الدائرة

الکلام الفہیم فی سلاسل الجمع والتقسیم

مستویات السہام

حاشیہ خزانۃ العلم

**ریاضی**

جداول الریاضی

زاویۃ اختلاف المنظر

عزم البازی فی جو الریاضی

کشور اعشاریہ

الکسر العشری

معدن علومی در سنین ہجری عیسوی ورومی

**علم مثلث**

تلخیص مثلث کروی

رسالہ در علم مثلث کروی

وجوہ زوایا مثلث کروی

رسالہ علم مثلث کروی

**ہیأت**

حاشیہ شرح چغمینی

مبحث المعادلة ذات الدرجة الثانیة

قانون رویت اہلة

طلوع وغروب کواکب وقمر

الصراح الموجز فی تعدیل المرکز

رویت الہلال

اقمار الانشراح لحقیقة الاصباح

جادة الطلوع والممر للسیارة والنجوم والقمر

حاشیہ کتاب الصور

حاشیہ شرح تذکرہ

حاشیہ طیب النفس

حاشیہ تصریح

حاشیہ علم الہیاۃ

حاشیہ رفع الخلاف فی دقائق الاختلاف

حاشیہ ماشرح باکورہ

رسالہ صبح

**نجوم**

زاکی البہاقی قوۃ الکواکب وضعفہا

استخراج تقویمات کواکب

استخراج دول قمر بر راس

رسالہ ابعاد قمر

حاشیہ حدائق النجوم

**جبر ومقابلہ**

حل المعادلات لقوی المکعبات

رسالہ جبر ومقابلہ

حاشیہ القواعد الجلیلۃ فی الاعمال الجبریۃ

**ارثماطیقی**

کتاب الارثماطیقی

الجدور فی اوج المجذور

الموہبات فی المربعات

**منطق**

حاشیہ میر زاہد

حاشیہ اجلال

رسالہ منطق

**فلسفہ**

نزول آیات فرقان بسکون زمین وآسمان

فوز مبین در رد حرکت زمین

الکلمۃ الملہمۃ فی الحکمۃ المحکمۃ

معین مبین بہر دور شمس وسکون زمین

حاشیہ اصول طبعی

مقامع الحدید علی خد المنطق الجدید

**شتی**

حبل الوارد

مقالہ مفردہ

نشاط السکین علی حلق البقر السمین

مرتجی الاجابت لدعاء الاموات





# ردِّ قادیانیت

۱۔ جزاء اللہ عدوّہٗ بابائہ ختم النبوۃ (۱۳۱۷ھ/۱۸۹۹ء)

اس تصنیف لطیف کا تعارف خود حضرت مصنف قدس سرہٗ کی زبانی سنئے فرماتے ہیں:

"اللہ ورسول نے مطلقاً نفی نبوت تازہ فرمائی۔ شریعت جدیدہ وغیرہا کی کوئی قید کہیں نہ لگائی۔ اور صراحۃً خاتم بمعنی آخر بتایا۔ متواتر حدیثوں میں اس کا بیان آیا ہے اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے اب تک تمام امت مرحومہ نے اس معنی ظاہر ومتبادر وعموم واستغراق حقیقی تام پر اجماع کیا کہ حضور ﷺ تمام انبیاء کے خاتم ہیں اور اسی بناء پر سلفاً وخلفاً ائمہ مذاہب نے نبی ﷺ کے بعد ہر مدعی نبوت کو کافر کہا، کتب احادیث وتفسیر وعقائد وفقہ ان کے بیانوں سے گونج رہی ہیں۔

فقیر غفرلہ المولی القدیر نے اپنی کتاب "جزاء اللہ عدوّہٗ بابائہ ختم النبوّۃ" ۱۳۱۷ھ (دشمن خدا کے ختم نبوت کا انکار کرنے پر خدائی جزاء) میں اس کا مطلب ایمانی پر صحاح وسنن ومسانید ومعاجیم وجوامع سے ۱۲۰ حدیثیں، اور تکفیر منکر پر ارشادات ائمہ وعلمائے قدیم وحدیث وکتب عقائد واصول فقہ وحدیث سے تیس نصوص ذکر کیے۔ وللہ الحمد

(فتاویٰ رضویہ مع تخریج وترجمہ عربی عبارات ج 2)

۲۔ السُّوءُ وَالعِقَابُ علی المسیح الکذّاب (۱۳۲۰ھ/۱۹۰۲ء)

۱۳۲۰ھ میں امرتسر سے مولانا محمد عبدالغنی نے ایک استفتاء بھیجا۔ سوال یہ تھا کہ ایک مسلمان نے ایک مسلمہ عورت سے نکاح کیا۔ عرصہ تک باہمی معاشرت رہی۔ پھر مرد، مرزائی ہوگیا، تو کیا اس کی منکوحہ اس کی زوجیت سے نکل گئی ہے؟ ساتھ ہی امرتسر کے

متعدد علماء کے جوابات منسلک تھے۔

امام اہلسنّت علیہ الرحمہ نے اس کے جواب میں ایک رسالہ "السُّوءُ وَالْعِقَابُ عَلَی الْمَسِیْحِ الْکَذَّاب" (جھوٹے مسیح پر عذاب و عقاب) قلمبند فرمایا جس میں دس وجہ سے مرزائے قادیانی کا کفر بیان کر کے فتاویٰ ظہیریہ، طریقہ محمدیہ، حدیقہ ندیہ، برجندی شرح نقایہ اور فتاویٰ ہندیہ (عالمگیری) کے حوالے سے نقل کرتے ہیں:

"یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اور ان کے احکام بعینہٖ مرتدین کے احکام ہیں"۔

پھر سوال کا جواب ان الفاظ میں تحریر فرماتے ہیں:

"شوہر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے۔ اب اگر بے اسلام لائے، اپنے اس قول و مذہب سے بغیر توبہ کیے یا بعد اسلام و توبہ بغیر نکاح جدید کیے اس سے قربت کرے زنائے محض ہو اور جو اولاد ہو، یقیناً ولد الزنا ہو۔ یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر و سائر ہیں"　　(فتاویٰ رضویہ مع تخریج و ترجمہ عربی عبارات ج ۱۵)

۳۔ قہرُ الدّیان علی مُرتدٍّ بقادیان　　(۱۳۲۳ھ/۱۹۰۵ء)

یہ رسالہ بھی امام اہلسنّت علیہ الرحمہ کے رشحات قلم سے ہے اس میں ختم نبوت کے منکر، کلمۃ اللہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دشمن، جھوٹے مسیح، مرزائے قادیانی کے شیطانی الہاموں کا رد کر کے عظمت اسلام کو اجاگر کیا گیا ہے۔





۴۔ اَلْمُبِیْنُ خَتْمِ النَّبِیِّیْنَ　　(۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء)

۱۳۲۶ھ میں بہار شریف سے مولانا ابوالطاہر نبی بخش نے ایک استفتاء بھیجا۔ جس میں دریافت کیا گیا کہ بعض لوگ "خاتم النّبیین" میں الف لام عہد خارجی قرار دیتے ہیں (یعنی حضور ﷺ بعض انبیاء کے خاتم ہیں) اور بعض اسے استغراقی قرار دیتے ہیں (اب مطلب یہ ہوگا کہ آپ تمام انبیاء کے خاتم ہیں) ان میں سے کس کا قول صحیح ہے؟

امام اہلسنّت علیہ الرحمہ نے اس کے جواب میں ایک مختصر رسالہ تحریر فرمایا آپ فرماتے ہیں:

"جو شخص لفظ خاتم النّبیین میں "النّبیین" کو اپنے عموم و استغراق پر نہ مانے بلکہ اسے کسی تخصیص کی طرف پھیرے اس کی بات مجنون کی بک یا سرسامی کی بہک ہے، اسے کافر کہنے سے کچھ ممانعت نہیں کہ اس نے نص قرآنی کو جھٹلایا، جس کے بارے میں امت کا اجماع ہے کہ اس میں نہ کوئی تاویل ہے نہ تخصیص"

پھر خاتم النّبیین میں تاویل کی راہ کھولنے والوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"آج کل قادیانی بک رہا ہے کہ خاتم النّبیین سے ختم شریعت جدیدہ مراد ہے، اگر حضور کے بعد کوئی نبی اسی شریعت مطہرہ کا مروّج اور تابع ہو کر آئے، کچھ حرج نہیں اور وہ خبیث اپنی نبوت جمانا چاہتا ہے"۔

۵۔ جبل الثانوی علی کلیۃ التھانوی　(۱۳۳۷ھ/۱۹۱۸ء)

یہ رسالہ مولوی اشرفعلی تھانوی کے بارے میں ہے کہ ان کے ایک محب و مرید نے خواب میں دیکھا کہ وہ کلمہ طیبہ میں محمد رسول اللہ کی جگہ اشرفعلی رسول اللہ پڑھتا ہے اور

درود شریف میں بھی نام محمد ﷺ کی جگہ تھانوی صاحب کا نام لیتا ہے۔ مرید کی اس گمراہی پر تھانوی صاحب نے اس کو تسکین دی۔ اور اپنی بزرگی کے اظہار کے لئے اپنے ماہانہ رسالے میں اس کو شائع بھی کر دیا۔ جب اس بارے میں امام اہل سنت علیہ الرحمہ سے سوال کیا گیا تو آپ نے اس کا جواب جبل الثانوی کی صورت میں تحریر فرمایا اور ان کی بدعقیدگی کی گرفت فرمائی۔

۲۔ الجراز الدیانی علی المرتد القادیانی (۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء)

یہ رسالہ امام اہلسنت علیہ الرحمہ کی آخری تصنیف ہے۔ پیلی بھیت سے شاہ میر خان قادری نے ۳ محرم ۱۳۴۰ھ کو ایک استفتاء بھیجا جس کے جواب میں آپ نے یہ رسالہ "الجُرازُ الدَّیَّانی عَلَی المُرتَدِّ القَادِیَانِی" (قادیانی مرتد پر خدائی شمشیر براں) سپرد قلم فرمایا۔ ۲۵ صفر المظفر ۱۳۴۰ھ کو آپ کا وصال ہو گیا۔

سائل نے ایک آیت اور ایک حدیث پیش کی تھی۔ جس سے قادیانی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات پر استدلال کرتے ہیں اور پوچھا تھا کہ اس استدلال کا جواب کیا ہے؟

امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے اعتراض کا جواب دینے سے پہلے سات فائدے بیان کیے، جن میں واضح کیا کہ مرزائی حیات عیسیٰ علیہ السلام کا مسئلہ کیوں اٹھاتے ہیں؟ دراصل مرزا کے ظاہر و باہر کفریات پر پردہ ڈالنے کے لئے ایک ایسے مسئلے میں الجھتے ہیں جس میں اختلاف آسان ہے۔ پھر بھی یہ مسئلہ ان کے لئے مفید نہیں، پھر سات وجہ سے بتایا کہ یہ آیت قادیانیوں کی دلیل نہیں بن سکی اور حدیث کو دلیل بنانے کے دو جواب دیئے۔

مذکورہ بالا تمام رسائل فتاویٰ رضویہ مع تخریج و ترجمہ عربی عبارات کی جلد ۱۴، ۱۵ سے لئے گئے ہیں۔





مرزائے قادیانی نے نبوت کا دعویٰ کر کے قصر ختم نبوت میں نقب لگانے کی کوشش کی، علمائے اسلام نے حق کو واضح کیا، اور اس کی کوششوں کو ناکام بنا دیا۔ امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے جو استفتاء حرمین شریفین کے علماء کے سامنے پیش کیا تھا اس میں مرزا کے خرافات کے ساتھ ساتھ اس قسم کی عبارات کا بھی تذکرہ تھا:۔

"سو عوام کے خیال میں تو رسول اللہ صلعم کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانے کے بعد اور آپ سب میں آخری نبی ہیں۔ مگر اہل فہم پر روشن ہوگا کہ تقدم یا تاخر زمانہ میں بالذات کچھ فضیلت نہیں۔ پھر مقام مدح میں وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ فرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہو سکتا ہے"۔

اسی طرح یہ عبارت۔

"بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی ﷺ بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا"۔

علمائے عرب نے ان عبارات کی بنا پر بھی کفر کا فتویٰ صادر کیا۔ یہ فتاویٰ "حسام الحرمین" میں چھپ چکے ہیں۔ اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ امام اہلسنت علیہ الرحمہ عقیدۂ ختم نبوت کو کس قدر اہمیت دیتے تھے اور واقعہ بھی یہی ہے کہ یہ اجماعی اور قطعی عقیدہ اس قدر اہم اور نازک ہے کہ اس سلسلے میں کسی رعایت کی گنجائش نہیں ہے۔

۷۔ حسام الحرمین: (۱۳۲۴ھ)

۱۳۲۴ھ میں امام احمد رضا خان بریلوی نے ایک استفتاء مدینہ طیبہ اور مکہ معظمہ کے علماء اہل سنت کی خدمت میں بھجوایا۔ جس میں چند عبارات کے بارے میں سوال تھا کہ

یہ کفریہ ہیں یا نہیں اور ان کے قائل پر بحکم شریعت کفر کا حکم ہے یا نہیں؟ ان میں سرفہرست مرزائیوں کا ذکر تھا اس استفتاء کے جواب میں حرمین شریفین کے علماء نے بالاتفاق مرزائیوں اور مرزائی نوازوں کی تکفیر کی۔

## بے بنیاد الزام

مخالفین اہل سنت کو جب امام اہلسنّت علیہ الرحمہ کو بدنام کرنے کے لئے کوئی علمی مواد دستیاب نہیں ہوتا تو یہاں تک کہنے سے باز نہیں آتے:

''مرزا غلام قادر بیگ جو انہیں (امام احمد رضا بریلوی کو) پڑھایا کرتے تھے، نبوت کے جھوٹے دعویدار مرزا غلام احمد قادیانی کے بھائی تھے''

گزشتہ صفحات میں امام اہلسنّت علیہ الرحمہ کے فتاویٰ کی ایک جھلک پیش کی جا چکی ہے جو مرزائے قادیانی سے متعلق ہیں۔ ان کے باوجود ایسے گھناؤنے الزام لگانے والوں کے بارے میں یقین سے کہا جا سکتا ہے کہ انہیں امام احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ کے خلاف پروپیگنڈہ کرنے کے لئے مواد دستیاب نہیں ہے۔ ورنہ جھوٹے الزامات کا سہارا ہرگز نہ لیتے۔

اس سلسلے میں چند امور قابل توجہ ہیں ابتدائی کتابیں (میزان) منشعب وغیرہ مرزا غلام قادر بیگ سے پڑھی تھیں جبکہ مخالفین یہ تاثر دے رہے ہیں کہ وہی ان کے استاد تھے۔

مرزا قادیانی کا بھائی مرزا غلام قادر بیگ، دینا نگر کا معزول تھانیدار۔ جو بچپن برس کی عمر میں ۱۸۸۳ء میں فوت ہوا۔ جبکہ امام اہلسنّت علیہ الرحمہ کے استاد مرزا غلام قادر بیگ رحمہ اللہ تعالیٰ پہلے بریلی میں رہے، پھر کلکتہ چلے گئے اور بریلی سے بذریعہ استفتاء رابطہ رکھتے رہے۔

ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری فرماتے ہیں:

''میں نے جناب مرزا صاحب مرحوم مغفور (مرزا غلام قادر بیگ) کو دیکھا تھا۔ گورا چٹا رنگ، عمر تقریباً اسّی سال، داڑھی، سر کے بال ایک ایک کر کے سفید، عمامہ باندھے رہتے تھے۔ جب کبھی اعلیٰ حضرت کے پاس تشریف لاتے، اعلیٰ حضرت بہت ہی عزت و تکریم کے ساتھ پیش آتے۔ ایک زمانہ میں جناب مرزا صاحب کا قیام کلکتہ، امرتلالین میں تھا۔ وہاں سے اکثر سوالات طلب بھیجا کرتے۔ فتاویٰ میں اکثر استفتاء ان کے ہیں۔ انہیں کے ایک سوال کے جواب میں اعلیٰ حضرت نے رسالہ مبارکہ ''تجلی الیقین بان نبینا سید المرسلین'' تحریر فرمایا ہے''۔

فتاویٰ رضویہ مطبوعہ مبارکپور انڈیا جلد سوم کے صفحہ ۸ پر ایک استفتاء ہے جو مرزا غلام قادر بیگ صاحب کا ۲۱/ جمادی الآخر ۱۳۱۳ھ کا بھیجا ہوا ہے۔

ان تفصیلات کے مطابق معمولی سوجھ بوجھ والا آدمی بھی اس نتیجے پر پہنچ سکتا ہے کہ مرزائے قادیانی کا بھائی اور امام اہلسنّت علیہ الرحمہ کے استاد قطعاً دو الگ الگ شخصیتیں ہیں۔ وہ قادیان کا معزول تھانیدار، یہ مدرس و عالم، وہ بچپن سال کی عمر میں مر گیا یہ اسّی سال کی عمر میں حیات تھے۔ وہ ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۳ء میں فوت ہوا، یہ ۱۳۱۴ھ/۱۸۹۷ء میں حیات تھے۔

(''انوار رضا'' ص ۵۱۷)

محمد امین قادری حنفی



# جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم النبوۃ

(سنِ تصنیف: 1899ء / ۱۳۱۷ھ)

تصنیف لطیف

از: امام اہلسنت مجدد دین و ملت حضرت علامہ مولانا مفتی قاری حافظ
امام احمد رضا محقق محدث قادری برکاتی حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

# نعت

از امام اہلسنت امام احمد رضا محمدی سنی حنفی قادری برکاتی بریلوی علیہ الرحمہ

وہی رب ہے جس نے تجھ کو ہمہ تن کرم بنایا
ہمیں بھیک مانگنے کو ترا آستاں بنایا
تجھے حمد ہے خدایا

وہ کنواری پاک مریم وہ نَفَخْتُ فِیْہِ کا دم
ہے عجب نشانِ اعظم مگر آمنہ کا جایا
وہی سب سے افضل آیا

یہی بولے سدرہ والے چمن جہاں کے تھالے
سبھی میں نے چھان ڈالے ترے پایہ کا نہ پایا
تجھے یک نے یک بنایا

کبھی خاک پر پڑا ہے سر چرخ زیر پا ہے
کبھی پیش در کھڑا ہے سر بندگی جھکایا
تو قدم میں عرش پایا

ارے اے خدا کے بندو کوئی میرے دل کو ڈھونڈو
میرے پاس تھا ابھی تو ابھی کیا ہوا خدایا
نہ کوئی گیا نہ آیا

ہمیں اے رضاؔ تیرے دل کا پتہ چلا بمشکل
درِ روضہ کے مقابل وہ ہمیں نظر تو آیا
یہ نہ پوچھ کیسا پایا





## مسئلہ

(از شیخ خدا بخش اہلسنت والجماعت محلہ سوتی گری کی پول، ۱۹ رجب ۱۳۱۷ھ)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ ولید ساکن مشہد کہ اپنے آپ کو سیّد کہلواتا، اپنا عقیدہ بایں طور پر رکھتا ہے کہ حضرت علی وفاطمہ وحسنین رضی اللہ تعالٰی عنہم کو انبیاء ورسول کہنا ثابت ہے اور اپنے زعم میں اس کا ثبوت حدیثوں سے بتاتا ہے، ایسا عقیدہ رکھنے والا مسلمان سنت وجماعت اولیائے کاملین سے ہے یا غالی رافضی کافر اولیائے شیاطین سے ہے؟ اور جو شخص عقیدہ کفریہ رکھے وہ سیّد ہوسکتا ہے، یا نہیں؟ اور اسے سیّد کہنا روا ہے یا نہیں؟ بَیِّنُوْا تُؤْجَرُوْا (بیان کیجئے اجر حاصل کیجئے۔ ت)

## الجواب

الحمد للہ رب العلمین وسلام علی المرسلین، ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین وکان اللہ بکلّ شیء علیما، یا من یصلی علیہ ھو وملئکتہ صل علیہ وعلی الہ وصحبہ وبارک وسلم تسلیما امین، ربّ انّی اعوذبک من ھمزات الشیطن واعوذبک ربّ ان یحضرون وصلی اللہ تعالٰی علی خاتم المرسلین اول الانبیاء خلقًا واخرھم بعثًا والہ وصحبہ والتابعین ولعن وقتل واخزی وخذل مردۃ الجن وشیطین الانس واعاذنا ابدا من شرھم اجمعین امین۔ (تمام خوبیاں اللہ تعالٰی رب العالمین کو اور سلام تمام رسولوں پر، محمد ﷺ تم میں سے کسی ایک مرد کے باپ نہیں لیکن اللہ کے رسول اور نبیوں کے پچھلے، اور اللہ تعالٰی ہر شے کا عالم ہے۔ اے وہ ذات جس پر اللہ

تعالٰی اور اس کے فرشتوں کے درود اور اس کے آل واصحاب پر اور سلام کامل۔ آمین۔ اے میرے رب میں تیری پناہ مانگتا ہوں شیاطین کے وسوسوں سے، اور اے میرے رب میں تیری پناہ مانگتا ہوں کہ وہ میرے پاس آئیں، اور صلوٰۃ اللہ خاتم المرسلین پر جو تمام انبیاء سے پیدائش میں اول اور بعثت میں ان سے آخر اور اس کی آل واصحاب اور تابعین پر، اور لعنت اور ہلاکت، رسوائی اور ذلت ہو اللہ تعالٰی کی طرف سے سرکش جنوں اور انسانی شیطانوں پر، اور ان سب کے شر سے ہمیشہ ہمیں پناہ دے، آمین۔ت)

اللہ عزوجل سچا اور اس کا کلام سچا، مسلمان پر جس طرح لا الٰہ الا اللہ ماننا اللہ سبحنہ وتعالٰی کو احد صمد لا شریک لہ جاننا فرضِ اوّل ومناط ایمان ہے یونہی محمد رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبیین ماننا ان کے زمانے میں خواہ ان کے بعد کسی نبی جدید کی بعثت کو یقیناً محال وباطل جاننا فرض اجل وجزء ایقان ہے ولٰکن رسول اللہ وخاتم النبیین (القرآن الکریم ۳۳/۴۰) (ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے۔ت) نص قطعی قرآن ہے، اس کا منکر نہ منکر بلکہ شبہ کرنے والا نہ شاک کہ ادنٰی ضعیف احتمال خفیف سے توہّم خلاف رکھنے والا قطعاً اجماعاً کافر ملعون مخلد فی النیران ہے، نہ ایسا کہ وہی کافر ہو بلکہ جو اس کے عقیدہ ملعونہ پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ جانے وہ بھی کافر، جو اس کے کافر ہونے میں شک وتردد کو راہ دے وہ بھی کافر بین الکافر جلی الکفران ہے، ولید پلید جس کا قول نجس تر از بول، سوال میں مذکور ضرور ضرور ولی ہے بیشک ضرور مگر حاشا ولی الرحمٰن بلکہ عدو الرحمٰن ولی الشیطان ہے، یہ جو میں کہہ رہا ہوں میرا فتوٰی نہیں اللہ واحد قہار کا فتوٰی ہے، خاتم الانبیاء الاخیار کا فتوٰی ہے، علی مرتضٰے وبتول زہرا وحسن مجتبٰے وشہید کربلا تمام ائمۂ اطہار کا فتوٰی ہے صلی اللہ تعالٰی علی سیدھم ومولاھم وعلیھم وسلم۔





## شفاء شریف واعلام بقواطع الاسلام میں ہے:

یکفر ایضا من کذب بشیئ مما صرح فی القراٰن من حکم او خبر، او اثبت ما نفاہ او نفی ما اثبتہ علی علم منہ بذلک، او شک فی شیئ من ذلک[1] (نیز تکفیر کی جائیگی جس نے قرآن کے صریح حکم یا خبر کی تکذیب کی، یا جس نے علم کے باوجود اس کی نفی کردہ کا اثبات کیا یا اس کے ثابت کردہ کی نفی کی، یا جس نے اس میں شک کیا۔ت)

## فتاوٰی حدیثیہ امام ابن حجر مکی میں ہے:

التردد فی المعلوم من الدین بالضرورۃ کالانکار[2] (بدیہی ضروری دینی معلوم چیز میں تردد کرنا ایسا ہی ہے جیسا کہ اس کا انکار کرنا ہے۔ت)

## شفاء میں ہے:

وقع الاجماع علی تکفیر کل من دافع نص الکتاب او خص حدیثا مجمعا علی نقلہ مقطوعا بہ مجمعا علی حملہ علی ظاھرہ ولھذا نکفر من لم یکفر من دان بغیر ملۃ الاسلام اور وقف فیھم او شک (فی کفرھم) او صحح مذھبھم، وان اظھر الاسلام واعتقدہ واعتقد ابطال کل مذھب سواہ فھو کافر باظھار ما اظھر من خلاف ذلک اھ[3] مختصرا مزیدا من نسیم الریاض ما بین الھلالین۔ (ایسے شخص کے کفر پر امت مسلمہ کا

[1] اعلام بقواطع الاسلام مع سبل النجاۃ فصل آخر فی الخطاء مکتبۃ الحقیقیۃ استنبول ص ۳۸۱

[2] فتاوٰی حدیثیہ، باب اصول الدین مطبعہ جمالیہ مصر ص ۱۳۹

[3] الشفاء القاضی عیاض فصل فی بیان ما ھو من المقالات، مطبعۃ شرکۃ صحافیۃ فی البلاد العثمانیۃ ۲/۲۷۱
نسیم الریاض شرح الشفاء فصل فی بیان ما ھو من المقالات، دارالفکر بیروت ۴/۵۰۸۔۵۰۹

اجماع ہے جو کتاب اللہ کی نص کا انکار کرے یا ایسی حدیث جس کے نقل پر یقین ہے اس کی تخصیص کرے حالانکہ اجماع کے مطابق اپنے ظاہری معنی پر محمول ہے۔ اسی لئے ہم ایسے شخص کی تکفیر کرتے ہیں جو اسلام کے غیر کسی دین والے کی تکفیر نہ کرے یا توقف یا شک کرے (ان کے کفر میں) یا ان کے مذہب کو صحیح سمجھے، اگرچہ ایسا شخص اسلام کا اظہار کرے اور عقیدہ رکھے اور اسلام کے سوا ہر مذہب کے بطلان کا عقیدہ رکھے اس سبب سے کہ وہ اپنے ظاہر کئے کا خلاف ظاہر کرتا ہے لہٰذا وہ کافر ہے اھ مختصراً، ہلالین کے درمیان نسیم الریاض کی طرف سے زائد ہے۔ت) اسی میں ہے: اجماع علی کفر من لم یکفر کل من فارق دین المسلمین اووقف فی تکفیر هم اوشک[1] مختصراً۔ (اسلام سے علیحدگی اختیار کرنے والے کی تکفیر نہ کرنے والے یا ان کی تکفیر میں توقف یا شک کرنے والے کی تکفیر نہ کرنے والے کے کفر پر اجماع ہے مختصراً۔ت)

**بزازیہ ودرمختار وغیرہما میں ہے:**

من شک فی کفرہ وعذابه فقد کفر[2] (جس نے اس کے کفر اور عذاب میں شک کیا وہ کافر ہے۔ت)

بلکہ شخص مذکور پر لازم وضرور ہے کہ اپنے آپ ہی اپنے کفر والحاد وزندقہ وارتداد کا فتوی لکھے، آخر یہ تو بداہۃً ضرورۃً موافقین ومخالفین حتی کہ کفار ومشرکین سب کو معلوم ومسلم کہ حضرات حسنین اور ان کے والدین کریمین رضی اللہ تعالی عنہم مسلمان تھے، قرآن عظیم پر ایمان رکھتے اور بلاشبہ اسے کلام اللہ جانتے، اس کے ایک ایک حرف کو حق مانتے، اور اسی

[1] الشفاء القاضی فصل فی تحقیق القول فی اکفار المتأولین مطبعۃ شرکۃ صحافیۃ فی البلاد العثمانیۃ ۲/۲۷۰
[2] درمختار باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/۳۵۶





قرآن کا ارشاد ہے کہ محمد رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین ہیں تو قطعاً وہ بھی حضور اقدس ﷺ کو خاتم النبیین اعتقاد کرتے تو قطعاً یقیناً اپنے آپ کو نبی ورسول نہ جانتے اور اس ادعائے ملعون کو باطل وملعون ہی مانتے کہ قول بالمتنافیین کسی عاقل سے معقول نہیں، اب یہ شخص کہ انہیں نبی ورسول مانتا ہے خود اپنے ہی ساختہ رسولوں کو کاذب ومبطل جانتا ہے اور رسولوں کی تکذیب کفر ظاہر ہے تو خود ہی اپنے عقیدے کی رو سے کافر ہے، غرض انہیں رسول کہہ کر اعتقاد ختم نبوت میں سچا جانا تو اس ایمانی عقیدے کا منکر ہو کر کافر ہوا، اور جھوٹا مانا تو اپنے ہی رسولوں کی آپ تکذیب کرکے کافر ہوا مفر کدھر ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العزیز الاکبر۔(ف)

ولید کے مقابل ذکر احادیث ونصوص علمائے قدیم وحدیث کا کیا موقع کہ جو نص قطعی قرآن کو نہ مانے حدیث وعلماء کی کیا قدر جانے، مگر بحمد اللہ تعالی مسلمانوں کے لئے متعدد منافع ظاہر وبیّن ہیں، قرآن وحدیث دونوں ایمان مومن ہیں، احادیث کا بار بار تکرار اظہار دلوں میں ایمان کی جڑ جمائے گا، آیہ کریمہ میں وساوس ملعونہ بعض شیاطین نجدیہ کا استیصال فرمائے گا، ختم نبوت وخاتم النبیین کے صحیح وصریح معنی بتائے گا، بعض قاسمان کفر ومجون کے اختراع جنون کو مردود وملعون بنائے گا۔ ولید پلید کے ادعائے خبیث ثبوت بالحدیث کا بطلان دکھائے گا، نصوص ائمہ سے اہل ایمان کو صحت فتوی پر زیادہ تر اعتبار واعتماد آئے گا مع ہذا ذکر محبوب راحت قلوب ہے، ان کی یاد سے مسلمانوں کا دل چین پائے گا۔

بعثت آدم اور ختم نبوت (الاول ویحون اللہ اعون) (ارشادات الہیہ)

طبرانی معجم کبیر میں اور حاکم بافادہ تصحیح اور بیہقی دلائل النبوۃ میں امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں، جب آدم علیہ الصلوۃ والسلام سے

ف: اہل بیت کرام خواہ کسی امتی کو نبی ماننے والا خود اپنے اقرار سے بھی کافر ہے۔

اغزش واقع ہوئی عرض کی یا رب اسئلک بحق محمد ان غفرت لی (الٰہی! میں تجھے محمد ﷺ کا واسطہ دے کر سوال کرتا ہوں کہ میری مغفرت فرما) ارشاد ہوا: اے آدم! تو نے محمد (ﷺ) کو کیونکر پہچانا حالانکہ میں نے ابھی اسے پیدا نہ کیا؟ عرض کی: الٰہی! جب تو نے مجھے اپنی قدرت سے بنایا اور مجھ میں اپنی روح پھونکی میں نے سر اٹھا کر دیکھا تو عرش کے پایوں پر لکھا پایا لا الٰہ الا اللّٰہ محمّد رسول اللّٰہ تو میں نے جانا تو نے اسی کا نام اپنے نام پاک کے ساتھ ملایا ہوگا جو تجھے تمام جہان سے زیادہ پیارا ہے۔ فرمایا: صدقت یا ادم انہ لا حب الخلق الیّ واذ سألتنی بحقہ فقد غفرت لک ولو لا محمد ما خلقتک[1] زاد الطبرانی وھو اخر الأنبیاء من ذریتک[2] (اے آدم! تو نے سچ کہا بیشک وہ مجھے تمام جہان سے زیادہ پیارا ہے اور جب تو نے مجھے اس کا واسطہ دے کر سوال کیا تو میں نے تیرے لئے مغفرت فرمائی، اگر محمد نہ ہوتا تو میں تجھے نہ بناتا۔ طبرانی نے یہ اضافہ کیا: وہ تیری اولاد میں سب سے پچھلا نبی ہے ﷺ۔)

## حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ختم نبوت:

ابو نعیم، ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ان موسیٰ لما نزلت علیہ التوراۃ وقرأھا وجد فیھا ذکر ھذہ الامۃ فقال یارب انی اجد فی الالواح امۃ ھم الأخرون السابقون فاجعلھا امتی قال تلک امۃ احمد[3] (جب موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر توریت اتری اسے پڑھا تو اس میں اس امت کا ذکر

[1] المستدرک للحاکم کتاب التاریخ، استغفار آدم علیہ السلام بحق محمد ﷺ، دار الفکر بیروت، ۶۱۵/۲
دلائل النبوۃ للبیہقی باب ما جاء فی تحدث رسول اللہ ﷺ، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ۴۸۹/۵

[2] المعجم الاوسط للطبرانی، حدیث ۶۴۹۸، مکتبۃ المعارف ریاض، ۲۵۹/۷

[3] دلائل النبوۃ لابی نعیم ذکر الفضیلۃ الرابعۃ، عالم الکتب بیروت ۱۴/۱





پایا عرض کی: اے رب میرے! میں ان لوحوں میں ایک امت پاتا ہوں کہ وہ زمانے میں سب سے پچھلی اور مرتبے میں سب سے اگلی، تو یہ میری امت کر، فرمایا: یہ امت احمد کی ہے ﷺ۔)

## حضرت آدم علیہ السلام اور سرکارِ دو عالم ﷺ

ابن عساکر حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لما خلق اللّٰہ ادم اخبرہ ببنیہ فجعل یری فضائل بعضھم علی بعض فرای نوراً ساطعا فی اسفلھم فقال یا رب من ھذا قال ھذا ابنک احمد و ھو الاول وھو الأخر وھو اول شافع واول مشفع[1] جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو پیدا کیا انہیں ان کے بیٹوں پر مطلع فرمایا، وہ ان میں ایک کی دوسرے پر فضیلتیں دیکھا کئے تو ان سب کے آخر میں بلند و روشن نور دیکھا، عرض کی، الٰہی! یہ کون ہے؟ فرمایا: یہ تیرا بیٹا احمد ہے یہی اول ہے اور یہی آخر ہے اور یہی سب سے پہلا شفیع اور یہی سب سے پہلا شفاعت مانا گیا ﷺ۔

## خاتم النبیین:

نیز بطریق ابی الزبیر حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، فرمایا: بین کتفی ادم مکتوب، محمد رسول اللّٰہ خاتم النبیین[2] ﷺ۔ آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دونوں شانوں کے وسط میں قلم قدرت سے لکھا ہوا ہے محمد رسول اللہ خاتم النبیین ﷺ۔

[1] مختصر تاریخ دمشق لابن عساکر باب ما ورد فی اصطفائہ علی العالمین الخ دار الفکر بیروت، ۹۱/۲
کنز العمال حدیث ۳۲۰۵۳ موسسۃ الرسالۃ بیروت، ۴۳۷/۱۱

[2] مختصر تاریخ دمشق لابن عساکر باب ذکر ما خص بہ و شرف بہ الخ عالم الکتب بیروت ۱۳۷/۲

**محمد ﷺ اور دروازۂ جنت:**

ابن ابی شیبہ مصنف میں بطریق مصعب بن سعد حضرت کعب احبار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی: انه قال اول من یاخذ بحلقة باب الجنة فیفتح له محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ثم قرا آیة من التوراة آخرابا قدما یا نحن الآخرون الاولون [۱] یعنی انہوں نے کہا سب سے پہلے جو دروازۂ جنت کی زنجیر پر ہاتھ رکھے گا پس اس کے لئے دروازہ کھولا جائے گا، وہ محمد ﷺ ہیں، پھر توریت مقدس کی آیت پڑھی کہ سب سے پہلے مرتبے میں سابق زمانے میں لاحق یعنی امت محمد ﷺ۔

**خاتم الانبیاء کی بشارت:**

ابن سعد، عامر شعبی سے راوی: سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے صحیفوں میں ارشاد ہوا: انه کائن من ولدک شعوب وشعوب حتی یاتی النبی الامی الذی یکون خاتم الانبیاء [۲] بیشک تیری اولاد میں قبائل در قبائل ہوں گے یہاں تک کہ نبی امی خاتم الانبیاء جلوہ فرما ہو ﷺ۔

**یعقوب علیہ السلام و خاتم الانبیاء ﷺ:**

محمد بن کعب قرظی سے راوی اوحی اللہ تعالیٰ الیٰ یعقوب انی ابعث من ذریتک ملوکا وانبیاء حتی ابعث النبی الحرمی الذی تبنی امته هیکل بیت المقدس، وهو خاتم الانبیاء، واسمه احمد [۳] اللہ ﷻ نے یعقوب علیہ الصلوٰۃ والسلام کو وحی بھیجی میں تیری اولاد سے سلاطین وانبیاء ﷩ بھیجتا رہا کروں گا یہاں تک کہ ارسال

[۱] مصنف ابن ابی شیبہ کتاب الفضائل، ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی، ۱۱/۳۳۳

[۲] الطبقات الکبریٰ لابن سعد ذکر من تسمی فی الجاھلیه بمحمد ﷺ دار صادر بیروت، ۱/۱۶۳

[۳] الطبقات الکبریٰ لابن سعد ذکر من تسمی فی الجاھلیه بمحمد ﷺ دار صادر بیروت، ۱/۱۶۳





فرماؤں اس حرم محترم والے نبی کو جس کی امت بیت المقدس کی بلند تعمیر بنائے گی اور اس کا نام احمد ﷺ ہے۔

**اشعیاء علیہ السلام اور احمد مجتبیٰ ﷺ:**

ابن ابی حاتم، وہب بن منبہ سے راوی: قال اوحی اللہ تعالیٰ الیٰ اشعیاء انی باعث نبیا امیا افتح به آذانا صما وقلوبا غلفا واعینا عمیا، مولده بمکة ومهاجره بطیبة وملکه بالشام (وساق الحدیث فیه) الکثیر الطیب من فضائله وشمائله صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الیٰ ان قال ولا جعلن امته خیر امة اخرجت للناس (وذکر صفاتهم الیٰ ان قال) اختم بکتابهم الکتب بشریعتهم الشرائع وبدینهم الادیان [۱] الحدیث الجلیل الجمیل. اللہ ﷻ نے اشعیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام پر وحی بھیجی میں نبی امی کو بھیجنے والا ہوں، اس کے سبب بہرے کان اور غافل دل اور اندھی آنکھیں کھول دوں گا، اس کی پیدائش مکے میں ہے اور ہجرت گاہ مدینہ اور اس کا تخت گاہ ملک شام، میں ضرور اس کی امت کو سب امتوں سے جو لوگوں کے لئے ظاہر کی گئیں بہتر وافضل کروں گا، میں ان کی کتاب پر کتابوں کو ختم فرماؤں گا اور ان کی شریعت پر شریعتوں اور ان کے دین پر سب دینوں کو تمام کروں گا۔

**کتب سماوی میں اسم محمد ﷺ:**

ابن عساکر حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی: قال النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان یسمّی فی الکتب القدیمة احمد و محمد والماحی والمقفی

[۱] الخصائص الکبریٰ، بحوالہ ابن ابی حاتم وابو نعیم باب ذکرہ فی التوراۃ والانجیل الخ دار الکتب الحدیثیه، ۱/۳۲، ۳۳
الدر المنثور، بحوالہ ابن ابی حاتم وابو نعیم آیة الذی یجدونه مکتوبا فی التوراة الخ منشورات مکتبه آیة اللہ العظمی قم ایران، ۳/۱۳۲

ونبی الملاحم وحمطایا وفار قلیطا وما ذماذ[1] نبی کریم ﷺ نے فرمایا اگلی کتابوں میں میرے یہ نام تھے، احمد، محمد، ماحی (کفر و شرک کو مٹانے والے)، مقفی (سب پیغمبروں سے پیچھے تشریف لانے والے) نبی الملاحم (جہادوں کے پیغمبر)، حمطایا (حرم الٰہی کے حمایتی) فار قلیطا (حق کو باطل سے جدا کرنے والے)، ماذماذ (ستھرے، پاکیزہ) ﷺ۔

## خاتم الانبیاء ﷺ

سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے راوی: هبط جبریل فقال ان ربک یقول قد ختمت بک الانبیاء وما خلقت خلقا اکرم علی منک وقرنت اسمک مع اسمی فلا اذکرنی موضع حتی تذکر معی ولقد خلقت الدنیا واهلها لا عرفهم کرامتک علی ومنزلتک عندی ولو لاک ما خلقت السموات والارض وما بینهما لو لاک ما خلقت الدنیا هذا مختصر[2] جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے حاضر ہو کر حضور اقدس ﷺ سے عرض کی حضور کا رب فرماتا ہے بیشک میں نے تم پر انبیاء کو ختم کیا اور کوئی ایسا نہ بنایا جو تم سے زیادہ میرے نزدیک عزت والا ہو، تمہارا نام میں نے اپنے نام سے ملایا کہ کہیں میرا ذکر نہ ہو جب تک میرے ساتھ یاد نہ کیے جاؤ، بیشک میں نے دنیا و اہل دنیا سب کو اس لئے بنایا کہ تمہاری عزت اور اپنی بارگاہ میں تمہارا مرتبہ ان پر ظاہر کروں، اور اگر تم نہ ہوتے تو میں آسمان و زمین اور جو کچھ ان میں ہے اصلاً نہ بناتا، ﷺ۔

---

[1] الخصائص الکبری، بحوالہ ابی نعیم عن ابن عباس باب اختصاصہ ﷺ مع دار الکتب الحدیثیہ شارع الجمہوریہ، بعابدین ۱/۱۹۲

[2] مختصر تاریخ دمشق لابن عساکر ذکر ما خص بہ وشرف بہ من بین الانبیاء دار الفکر بیروت، ۲/۱۳۷-۱۳۶





## آخر النبیین

خطیب بغدادی حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لما اسری بی الی السماء قربنی حتی کان بینی وبینہ کقاب قوسین او ادنی، وقال لی یامحمد هل غمک ان جعلتک آخر النبیین، قلت لا، قال فهل غم امتک ان جعلتهم آخر الامم قلت لا، قال اخبر امتک انی جعلتهم آخر الامم لافضح الامم عندہ ولا افضحهم عند الامم[1] شب اسریٰ مجھے میرے رب ﷻ نے نزدیک کیا یہاں تک کہ مجھ میں اور اس میں دو کمان بلکہ اس سے کم کا فاصلہ رہا اور مجھ سے فرمایا: اے محمد! کیا تجھے اس کا غم ہوا کہ میں نے تجھے سب پیغمبروں کے پیچھے بھیجا، میں نے عرض کی نہ۔ فرمایا: کیا تیری امت کو اس کا رنج ہوا کہ میں نے انہیں سب امتوں کے پیچھے رکھا، میں عرض کی نہ۔ فرمایا: اپنی امت کو خبر دے دے کہ میں نے انہیں سب سے پیچھے اس لئے کیا کہ اور امتوں کو ان کے سامنے رسوا کروں اور انہیں اوروں کے سامنے رسوائی سے محفوظ رکھوں، والحمد للہ رب العالمین!

## رحمۃ للعلمین:

ابن جریر وابن ابی حاتم وابن مردویہ و بزار وابو یعلیٰ وبیہقی بطریق ابو العالیہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے حدیث طویل اسرا میں راوی: ثم لقی ارواح الانبیاء، فاثنوا علی ربهم فقال ابراهیم ثم موسیٰ ثم داؤد ثم سلیمن ثم عیسیٰ ثم ان محمدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اثنیٰ علی ربہ فقال کلکم اثنی علی ربہ وانی مثن علی ربی الحمد للہ الذی ارسلنی رحمۃ للعلمین وکافۃ للناس بشیرا ونذیرا و انزل علی الفرقان فیہ تبیان لکل شئی وجعل امتی خیر امۃ

---

[1] تاریخ بغداد، ترجمہ ۲۵۵۷: عبید اللہ احمد بن محمد الرزیٰ، دار الکتب العربی بیروت، ۵/۱۳۰۔

اخرجت للناس وجعل امۃ وسطا وجعل امتی ھم الاولون وھم الاٰخرون ورفع لی ذکری وجعلنی فاتحاو خاتما فقال ابراھیم بھذا فضلکم محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ثم انتھیٰ الی السدرۃ فکلمہ تعالٰی عند ذٰلک فقال لہ قد اتخذتک خلیلا وھو مکتوب فی التوراۃ حبیب الرحمٰن ورفعت لک ذکرک فلا اذکر الا ان ذکرت معی وجعلت امتک ھم الاولون والاٰخرون وجعلتک اوّل النبیین خلقا واٰخرھم بعثا وجعلتک فاتحاو خاتما[1] ھذا مختصر ملتقطا۔ یعنی پھر حضور اقدس ﷺ ارواح انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے ملے، پیغمبروں نے اپنے رب ﷻ کی حمد کی، ابراہیم پھر موسیٰ پھر داؤد پھر سلیمان پھر عیسیٰ علیہم الصلوٰۃ بترتیب حمد الٰہی بجالائے اور اس کے ضمن میں اپنے فضائل وخصائص بیان فرمائے سب کے بعد محمد رسول اللہ ﷺ نے اپنے رب ﷻ کی ثنا کی اور فرمایا تم سب اپنے رب کی تعریف کرچکے اور اب میں اپنے رب کی حمد کرتا ہوں سب خوبیاں اللہ کو جس نے مجھے سارے جہان کے لئے رحمت بنا کر بھیجا اور تمام آدمیوں کی طرف بشارت دیتا اور ڈر سناتا مبعوث کیا اور مجھ پر قرآن اتارا جس میں ہر شئی کا روشن بیان ہے اور میری امت کو تمام امتوں پر فضیلت دی اور انہیں عدل وعدالت واعتدال والی امت کیا اور انہیں کو اوّل اور انہیں کو آخر رکھا اور میرے واسطے میرا ذکر بلند فرمایا اور مجھے فاتحہ، دیوان نبوت وخاتمہ دفتر رسالت بنایا، ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا ان وجوہ سے محمد ﷺ تم سے افضل ہوئے پھر حضور ﷺ سدرہ تک پہنچے، اس وقت رب عز جلالہٗ نے ان سے کلام کیا اور فرمایا میں نے تجھے اپنا خالص پیارا بنایا اور تیرا نام توریت میں حبیب الرحمٰن لکھا ہے، میں نے تیرے لئے تیرا ذکر اونچا کیا کہ میرا ذکر نہ ہو جب تک میرے ساتھ تیری یاد نہ آئے اور میں نے تیری

[1] جامع البیان (تفسیر ابن جریر) تحت آیۃ سبحٰن الذی اسریٰ ۔۔۔ ، المطبعۃ المیمنۃ مصر ۱۵/۶





امت کو یہ فضل دیا کہ وہی سب سے اگلے اور وہی سب سے پچھلے اور میں نے تجھے سب پیغمبروں سے پہلے پیدا کیا اور سب کے بعد بھیجا اور تجھے فاتح وخاتم کیا ﷺ۔

## ارشاداتِ انبیاء وملائکہ واقوالِ علماءِ کتبِ سابقہ

### حدیث شفاعت:

امام احمد وابوداؤد طیالسی مطولاً اور ابن ماجہ مختصراً اور ابو یعلیٰ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، رسول اللہ ﷺ حدیث طویل شفاعتِ کبریٰ میں فرماتے ہیں: فیاتون عیسٰی فیقولون اشفع لنا الی ربک فلیقض بیننا فیقول انی لست ھناکم انی اتخذت الٰھا من دون اللہ وانہ لا یھمنی الیوم الانفسی ولکن ان کل متاع فی وعاء مختوم علیہ اکان یقدر علی ما فی جوفہ حتی یفض الخاتم، فیقولون لا فیقول ان محمدا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فیاتونی فاقول انا لھا فاذا اراد اللہ ان یقضی بین خلقہ نادی مناد این احمد وامتہ فنحن الاٰخرون الاولون نحن اٰخر الامم واول من یحاسب، فتفرج لنا الامم عن طریقنا[1] الحدیث ھذا مختصر۔ یعنی جب لوگ اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے حضور سے مایوس ہو کر پھریں گے تو سیدنا عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس حاضر ہو کر شفاعت چاہیں گے، مسیح فرمائیں گے میں اس منصب کا نہیں مجھے لوگوں نے اللہ کے سوا خدا بنایا تھا مجھے آج اپنی ہی فکر ہے مگر ہے یہ کہ جو چیز کسی سربمہر برتن میں رکھی ہو کیا بے مہر اٹھائے اسے پاسکتے ہیں، لوگ کہیں گے نہ، فرمائیں گے تو محمد ﷺ خاتم النبیین ہیں اور یہاں تشریف فرما ہیں، لوگ میرے حضور حاضر ہو کر شفاعت چاہیں گے میں فرماؤں گا میں ہوں شفاعت کے لئے، پھر جب اللہ ﷻ اپنی مخلوق میں فیصلہ کرنا چاہے گا ایک منادی پکارے گا کہاں ہیں

[1] مسند ابو یعلیٰ حدیث ۲۳۲۸ عبداللہ ابن عباس، مؤسسۃ علوم القرآن بیروت

احمد اور ان کی امت ﷺ تو ہمیں پچھلے ہیں اور ہمیں اگلی سب امتوں سے پیچھے آئے اور سب سے پہلے ہمارا حساب ہوگا اور سب امتیں عرصاتِ محشر میں ہمارے لئے راستہ دیں گی۔

انبیاء کا التجائے شفاعت:

احمد و بخاری و مسلم و ترمذی حدیث طویل شفاعت میں ابو ہریرہ ؓ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: فیاتون محمد افیقولون یا محمد انت رسول اللہ وخاتم الانبیاء اولین و آخرین حضور خاتم النبیین افضل المرسلین ﷺ کے حضور آ کر عرض کریں گے حضور اللہ تعالٰی کے رسول اور تمام انبیاء کے خاتم ہیں ہماری شفاعت فرمائیں۔

حضرت آدم علیہ السلام اور اذانِ اوّل:

ابونعیم، حلیۃ الاولیاء اور ابن عساکر دونوں بطریق عطاء حضرت ابو ہریرہ ؓ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: نزل ادم بالھند واستوحش فنزل جبریل فنادی بالاذان الله اکبر الله اکبر، اشھد ان لا اله الا الله، اشھد ان لا اله الا الله، اشھد ان محمد ارسول الله، اشھد ان محمد ارسول الله، قال ادم من محمد، قال اٰخر ولدک من الانبیاء [2] جب آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام بہشت سے ہند میں اترے تو گھبرائے، جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اتر کر اذان دی، جب نام پاک آیا آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے پوچھا: محمد کون ہیں، کہا: آپ کی اولاد میں سب سے پچھلے نبی (ﷺ)

انشراحِ صدر:

ابونعیم دلائل میں یونس بن میسرہ بن حلبس سے مرسلاً اور دارمی و ابن عساکر بطریق یونس ھذا عن ابی ادریس الخولانی عبدالرحمٰن بن غنم اشعری

---

[1] صحیح البخاری کتاب التفسیر سورۃ بنی اسرائیل قدیمی کتب خانہ کراچی ۶۸۵/۲

[2] حلیۃ الاولیاء ترجمہ عمرو بن قیس الملائی دار الکتاب العربی بیروت ۱۰۷/۵





ؓ سے موصولاً راوی وھذا لفظ المرسل رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: فرشتہ سونے کا طشت لے کر آیا اور میرا شکم مبارک چیر کر دل مقدس نکالا اور اسے دھو کر کچھ اس پر چھڑک دیا، پھر کہا: انت محمد رسول الله المقفی الحاشر [1] (الحدیث مختصر) حضور محمد رسول اللہ ہیں سب انبیاء کے بعد تشریف لانے والے تمام عالم کو حشر دینے والے ﷺ۔ حدیث متصل میں یوں ہے: جبریل نے اتر کر حضورِ اقدس ﷺ کا شکم چاک کیا، پھر کہا: قلب وکیع فیه اذنان سمیعتان و عینان بصیرتان محمد رسول الله المقفی الحاشر [2] (الحدیث) مضبوط و محکم دل ہے اس میں دو کان ہیں شنوا اور دو آنکھیں ہیں بینا محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ انبیاء کے خاتم اور خلائق کو حشر دینے والے، ﷺ

بشارت میلاد الرسول:

ابونعیم بطریق شہر بن حوشب اور ابن عساکر بطریق مسیب بن رافع وغیرہ حضرت کعب احبار سے راوی، انہوں نے فرمایا، میرے باپ اعلم علمائے توراۃ تھے، اللہ ﷻ نے جو کچھ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر اتارا اس کا علم ان کے برابر کسی کو نہ تھا، وہ اپنے علم سے کوئی شے مجھ سے نہ چھپاتے، جب مرنے لگے مجھے بلا کر کہا: اے میرے بیٹے! تجھے معلوم ہے کہ میں نے اپنے علم سے کوئی چیز تجھ سے نہ چھپائی مگر ہاں دو ورق رکھے ہیں ان میں ایک نبی کا بیان ہے جس کی بعثت کا زمانہ قریب آ پہنچا میں نے اس اندیشے سے تجھے ان دو ورقوں کی خبر نہ دی کہ شاید کوئی جھوٹا مدعی نکل کھڑا ہو، تو اس کی پیروی کر لے یہ طاق تیرے سامنے ہے میں نے اس میں وہ اوراق رکھ کر اوپر سے مٹی لگا دی ہے ابھی ان سے تعرض نہ کرنا نہ انہیں دیکھنا جب وہ نبی جلوہ فرما ہو اگر اللہ تعالٰی تیرا بھلا چاہے گا تو تو آپ ہی اس کا پیرو

---

[1] الخصائص الکبرٰی بحوالہ ابی نعیم عن یونس باب ما جاء فی قلبہ الشریف دار الکتب الحدیثیۃ ۱/۱۲۲

[2] الخصائص الکبرٰی باب ما جاء فی قلبہ الشریف ﷺ دار الحدیثیۃ شارع الجمہوریۃ بعابدین ۱/۱۲۲

ہو جائے گا، یہ کہہ کر وہ مر گئے ہم ان کے دفن سے فارغ ہوئے مجھے ان دونوں ورقوں کے دیکھنے کا شوق ہر چیز سے زیادہ تھا، میں نے طاق کھولا ورق نکالے تو کیا دیکھتا ہوں کہ ان میں لکھا ہے: محمد رسو ل اللہ خاتم النبیین لا نبی بعدہ مولدہ بمکۃ ومھاجرہ بطیبۃ[1] (الحدیث) محمد اللہ کے رسول ہیں، سب انبیاء کے خاتم، ان کے بعد کوئی نبی نہیں، ان کی پیدائش مکے میں اور ہجرت مدینے کو، ﷺ۔

## راہب کا استفسار

بیہقی وطبرانی وابونعیم اور خرائطی کتاب الہواتف میں خلیفہ بن عبدہ سے راوی، میں نے محمد بن عدی بن ربیعہ سے پوچھا جاہلیت میں کہ ابھی اسلام نہ آیا تھا تمہارے باپ نے تمہارا نام محمد کیونکر رکھا، کہا میں نے اپنے باپ سے اس کا سبب پوچھا، جواب دیا کہ بنی تمیم سے ہم چار آدمی سفر کو گئے تھے، ایک میں اور سفیان بن مجاشع بن دارم اور عمر بن ربیعہ اور اسامہ بن مالک، جب ملک شام میں پہنچے ایک تالاب پر اترے جس کے کنارے پیڑ تھے، ایک راہب نے اپنے دیر سے ہمیں جھانکا اور کہا تم کون ہو؟ ہم نے کہا اولاد مضر سے کچھ لوگ ہیں۔ کہا: اما انہ سوف یبعث منکم و شیکا نبی فسارعوا الیہ و خذوا بحظکم منہ ترشدوا فانہ خاتم النبیین۔ ترجمہ: سنتے ہو عنقریب بہت جلد تم میں سے ایک نبی مبعوث ہونے والا ہے تم اس کی طرف دوڑنا اور اس کی خدمت واطاعت سے بہرہ یاب ہونا کہ وہ سب میں پچھلا نبی ہے۔ ہم نے کہا اس کا نام پاک کیا ہوگا؟ کہا محمد

---

[1] الخصائص الکبری باب ما جاء فی قلبہ الشریف ﷺ، دار الحدیثۃ شارع الجمہوریۃ بعابدین، ۱/۶۲۰
تہذیب تاریخ دمشق، باب تطہیر قلبہ من الغل ہ، دار احیاء التراث العربی، بیروت، ۱/۳۷۹
الخصائص الکبری بحوالہ ابی نعیم باب ذکرہ فی التوراۃ والانجیل، دار الحدیثہ شارع الجمہوریۃ بعابدین، ۱/۳۶





ﷺ۔ جب ہم اپنے گھروں کو واپس آئے سب کے ایک ایک لڑکا ہوا اس کا نام محمد رکھا۔[1] انتہی، واللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ۔

## قبل از ولادت شہادت ایمان

زید بن عمرو بن نفیل کہ احد العشرۃ المبشرۃ سیدنا سعید بن زید کے والد ماجد ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہم وعن مودان ومودون عہد جاہلیت سے تھے طلوع آفتاب عالمتاب اسلام سے پہلے انتقال کیا مگر اسی زمانے میں توحید الٰہی ورسالت حضرت ختم پناہی ﷺ کی شہادت دیتے، ابن سعد وابونعیم حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے راوی، میں زید رضی اللہ عنہ سے ملا مکہ معظمہ سے کوہ حرا کو جاتے تھے، انہوں نے قریش کی مخالفت اور ان کے معبودان باطل سے جدائی کی تھی، اس پر آج ان سے اور قریش سے کچھ لڑائی رنجش ہو چکی تھی، مجھے دیکھ کر بولے اے عامر! میں اپنی قوم کا مخالف اور ملت ابراہیم کا پیرو ہوا اسی کو معبود مانتا ہوں جسے ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام پوجتے تھے، میں ایک نبی کا منتظر ہوں جو بنی اسماعیل اور اولاد عبد المطلب سے ہوں گے ان کا نام پاک احمد ہے میرے خیال میں میں ان کا زمانہ نہ پاؤں گا میں ابھی ان پر ایمان لاتا اور ان کی تصدیق کرتا ان کی نبوت کی گواہی دیتا ہوں، تمہیں اگر اتنی عمر ملے کہ انہیں پاؤ تو میرا اسلام انہیں پہنچانا، اے عامر! میں تم سے ان کی نعت وصفت بیان کیے دیتا ہوں کہ تم خوب پہچان لو، درمیانہ قد ہیں، سر کے بال کثرت وقلت میں معتدل، ان کی آنکھوں میں ہمیشہ سرخ ڈورے رہیں گے، ان کی شانوں کے بیچ میں مہر نبوت ہے، ان کا نام احمد، اور یہ شہر ان کا مولد ہے، یہیں ان کی رسالت ظاہر ہوگی، ان کی قوم انہیں مکے میں نہ رہنے دے گی کہ ان کا دین اسے ناگوار ہوگا، وہ ہجرت فرما کر مدینے جائیں گے، وہاں

---

[1] الخصائص الکبریٰ بحوالہ البیہقی والطبرانی والخرائطی باب اخبار الاحبار الخ دار الکتب الحدیثہ شارع الجمہوریۃ بعابدین ۱/۵۸۔۵۷

سے ان کا دین ظاہر و غالب ہوگا، دیکھو تم کسی دھوکے فریب میں آ کر ان کی اطاعت سے محروم نہ رہنا۔ فانی بلغت البلاد کلها اطلب دین ابراهیم، و کل من اسأل من الیهود والنصاری و المجوس یقول هذا الدین وراء ک، وینعتو نه مثل ما نعته لک، ویقولون لم یبق نبی غیره۔ ترجمہ: کہ میں دین ابراہیمی کی تلاش میں شہروں شہروں پھرا یہود و نصاریٰ مجوس جس سے پوچھا سب نے یہی جواب دیا کہ یہ دین تمہارے پیچھے آتا ہے اور اس نبی کی وہی صفت بیان کی جو میں تم سے کہہ چکا اور سب کہتے تھے کہ ان کے سوا کوئی نبی باقی نہ رہا۔ عامر ﷺ فرماتے ہیں جب حضور خاتم الانبیاء علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کی نبوت ظاہر ہوئی میں نے زید ﷺ کی یہ باتیں حضور سے عرض کیں، حضور نے ان کے حق میں دعائے رحمت فرمائی اور ارشاد کیا قد رأیته فی الجنة یسحب ذیله ا؂ میں نے اسے جنت میں دامن کشاں دیکھا۔

## انکار ختم نبوت کی وجوہات

اللہ اللہ اس زمانے کے یہود و نصاریٰ و مجوس نے تو بالاتفاق حضور اقدس ﷺ پر نبوت ختم ہو جانے کی شہادتیں دیں اور آج کل کے کذاب بد لگام مدعیان اسلام یہ شاخسانے نکالیں مگر ہے یہ کہ اس وقت تک ان فرقوں کو نہ حضور پرنور ﷺ سے بغض و حسد تھی، نہ اپنے کسی پیشوا مردود کا سخن مطرود بنانا مراد و مقصد، نہ اپنے کسی سگے بھائی کی بات رکھنی نہ بعد ظہور نور خاتمیت اپنے باپ دادا کی نبوت گھڑ لی، وہ کیوں جھوٹ بولتے جو کچھ علوم انبیاء و اخبار احبار و رہبان و علماء سے پہنچا تھا صاف کہتے تھے، بعد ظہور اسلام ان ملاعنہ کے دل میں حسد و عناد کا پھوڑا پھوٹا اور ان مدعیان اسلام پر قہر ٹوٹا کہ کسی خبیث کا پیشوا خبیث

ا؂ الخصائص الکبریٰ بحوالہ ابن سعد وابی نعیم عن عامر بن ربیعہ، باب اخبار الاحبار الخ، دار الکتب الحدیثہ شارع الجمہوریہ بعابدین ۱/۲۲-۲۱





معاذ اللہ آیہ کریمہ و خاتم النبیین میں خدا کا جھوٹ ممکن لکھ گیا، اب یہ جب تک اپنی سینہ زوری سے کچھ خاتم الانبیاء گھڑ کر نہ دکھائیں اگرچہ زمین کے اسفل السافلین طبقے میں تو گروجی پیشوا کی خدمت ہی کیا ہوئی، ہونہار سپوتوں کی سعادت ہی کیا ہوئی، کسی قاسم کفر و ضلالت قسیم و ماہین حق و ہدایت کا کوئی بھائی للّتا ان نئے مرتدوں کے ہاتھ بک گیا۔ ساتھ خاتم النبیین کا فتویٰ لکھ گیا، اب یہ اگر تازی نبوتوں کا ٹھیکہ نہ لیں ختم نبوت کے معنی متواتر کو مہمل نہ کہیں تو اگلے بھیا کی حمایت ہی کیا ہوئی، اختراعی طبیعت کی جودت ہی کیا ہوئی، کسی مردک کو یہ دھن سمائی کہ سید بنے تو کیا بنے، کوئی گئے تو نبی کا نواسا ہی گئے، باپ چچا کا رشتہ کوئی بات نہیں، پیر جی پوتے نہ بن بیٹھے تو کچھ کرامات نہیں وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون (القرآن الکریم ۲۶/۲۲۷) ترجمہ: اور اب جان جائیں گے ظالم کہ کس کروٹ پلٹا کھائیں گے۔ ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم۔

## مقوقس شاہ مصر کی تصدیق ولادت

امام واقدی و ابونعیم حضرت مغیرہ بن شعبہ ﷺ سے حدیث طویل ملاقات مقوقس بادشاہ مصر میں راوی، جب ہم نے اس نصرانی بادشاہ سے حضور اقدس ﷺ کی مدح و تصدیق سنی اس کے پاس سے وہ کلام سن کر اٹھے جس نے ہمیں محمد ﷺ کے لئے ذلیل و خاضع کر دیا ہم نے کہا سلاطین عجم ان کی تصدیق کرتے اور ان سے ڈرتے ہیں حالانکہ ان سے کچھ رشتہ علاقہ نہیں اور ہم تو ان کے رشتہ دار ان کے ہمسائے ہیں وہ ہمارے گھر ہمیں دین کی طرف بلانے آئے اور ہم ابھی ان کے پیرو نہ ہوئے، پھر میں اسکندریہ میں ٹھہرا کوئی گرجا کوئی پادری قبطی خواہ رومی نہ چھوڑا جہاں جا کر محمد ﷺ کی صفت جو وہ اپنی کتاب میں پاتے ہیں نہ پوچھی ہو، ان میں ایک پادری قبطی سب سے بڑا مجتہد تھا اس سے پوچھا: هل بقی احد من الانبیاء آیا پیغمبروں میں سے کوئی باقی رہا؟ وہ بولا: نعم وهو آخر

الانبیاء لیس بینہ وبین عیسیٰ نبی قد امر عیسیٰ باتباعہ وھو النبی الامی العربی اسمہ احمد. ترجمہ: ہاں ایک نبی باقی ہیں وہ سب انبیاء سے پچھلے ہیں ان کے اور عیسیٰ کے بیچ میں کوئی نبی نہیں، عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ان کی پیروی کا حکم ہوا ہے وہ نبی امی عربی ہیں ان کا نام پاک احمد ﷺ۔ پھر اس نے حلیہ شریف ودیگر فضائل لطیفہ ذکر کرکے مغیرہ نے فرمایا: اور بیان کر۔ اس نے اور بتائے، از انجملہ کہا: یخص بمالم یخص بہ الانبیاء قبلہ کان النبی یبعث الی قومہ ویبعث الی الناس کافۃ. ترجمہ: انہیں وہ خصائص عطا ہوں گے جو کسی نبی کو نہ ملے ہر نبی اپنی قوم کی طرف بھیجا جاتا وہ تمام لوگوں کی طرف مبعوث ہوئے۔ مغیرہ فرماتے ہیں میں نے یہ سب باتیں خوب یاد رکھیں اور وہاں سے واپس آکر اسلام لایا۔[1]

## میلاد النبی پر خاص تارے کا طلوع

ابونعیم حضرت حسان بن ثابت انصاری رضی اللہ عنہ سے راوی، میں سات برس کا تھا ایک دن پچھلی رات کو وہ سخت آواز آئی کہ ایسی جلد پہنچتی آواز میں نے کبھی نہ سنی تھی کیا دیکھتا ہوں کہ مدینے کے ایک بلند ٹیلے پر ایک یہودی ہاتھ میں آگ کا شعلہ لیے چیخ رہا ہے لوگ اس کی آواز پر جمع ہوئے وہ بولا: ھذا کوکب احمد قد طلع ھذا الکوکب لا یطلع الا بالنبوۃ ولم یبق من الانبیاء الا احمد[2] ترجمہ: یہ احمد کے ستارے نے طلوع کیا، یہ ستارہ کسی نبی ہی کی پیدائش پر طلوع کرتا ہے اور اب انبیاء میں سوائے احمد کے

---

[1] دلائل النبوۃ لابی نعیم الفصل الخامس عالم الکتب بیروت ص ۲۲،۲۱

[2] دلائل النبوۃ لابی نعیم، الفصل الخامس، عالم الکتب بیروت ص ۱۷

الخصائص الکبریٰ بحوالہ ابی نعیم باب اخبار الاحبار مع دارالکتب الحدیثۃ شارع الجمھوریۃ بعابدین ۱/۲۳





کوئی باقی نہیں ﷺ۔

## یہودی علماء کے ہاں ذکرِ ولادت

امام واقدی وابونعیم حضرت حویصہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے راوی: قال کنا و یھود فینا کانوا یذکرون نبیا یبعث بمکۃ اسمہ احمد ولم یبق من الانبیاء غیرہ وھو فی کتبنا[1] الحدیث یعنی میرے بچپن میں یہود ہم میں ایک نبی کا ذکر کرتے جو مکے میں مبعوث ہوں گے ان کا نام پاک احمد ہے اب ان کے سوا کوئی نبی باقی نہیں وہ ہماری کتابوں میں لکھے ہوئے ہیں۔

## احبار کی زبان پر نعتِ نبی

ابونعیم سعد بن ثابت سے راوی: قال کان احبار یھود بنی قریظۃ والنضیر یذکرون صفۃ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، فلما طلع الکوکب الاحمر اخبروا انہ نبی وانہ لا نبی بعدہ اسمہ احمد ومھاجرہ الی یثرب فلما قدم النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم المدینۃ و نزلھا انکروا وحسدوا و بغوا[2] ترجمہ: یہود بنی قریظہ وبنی نضیر کے علماء حضور سید عالم ﷺ کی صفت بیان کرتے جب سرخ ستارہ چمکا تو انہوں نے خبر دی کہ وہ نبی ہیں اور ان کے بعد کوئی نبی نہیں ان کا نام پاک

---

[1] الخصائص الکبریٰ بحوالہ ابی نعیم باب اخبار الاحبار مع دارالکتب الحدیثۃ شارع الجمھوریۃ بعابدین ۱/۱۹

دلائل النبوۃ لابی نعیم، الفصل الخامس، عالم الکتب بیروت ص ۱۷

[2] الخصائص الکبریٰ بحوالہ ابی نعیم باب اخبار الاحبار مع دارالکتب الحدیثۃ شارع الجمھوریۃ بعابدین ۱/۱۷

احمد ہے، ان کی ہجرت گاہ مدینہ، جب حضور اقدس ﷺ مدینہ طیبہ تشریف لا کر رونق افروز ہوئے یہود براہ حسد و بغاوت منکر ہو گئے۔ فلما جاء هم ما عرفوا كفروا به فلعنة الله علي الكفرين (القرآن الکریم ۲/۸۹) (تو جب تشریف لایا ان کے پاس وہ جانا پہچانا اس کے منکر ہو بیٹھے تو اللہ کی لعنت منکروں پر۔ت)

## اہل یثرب کو بشارت میلاد النبی

زیاد بن لبید سے راوی، میں مدینہ طیبہ میں ایک ٹیلے پر تھا ناگاہ ایک آواز سنی کہ کوئی کہنے والا کہتا ہے: يا اهل يثرب قد ذهبت والله نبوة بنی اسرائيل، هذا نجم قد طلع بمولد احمد وهو نبی آخر الانبياء و مهاجره الی يثرب[1] اے اہل مدینہ! خدا کی قسم بنی اسرائیل کی نبوت گئی، ولادتِ احمد کا تارا چمکا، وہ سب سے پچھلے نبی ہیں، مدینے کی طرف ہجرت فرمائیں گے، ﷺ۔

## یوشع کی زبان پر نعتِ رسول

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے راوی میں نے مالک بن سنان رضی اللہ عنہ کو کہتے سنا کہ میں ایک روز بنی عبد الاشہل میں بات چیت کرنے گیا، یوشع یہودی بولا اب وقت آ گیا ہے ایک نبی کے ظہور کا جس کا نام احمد ﷺ حرم سے تشریف لائیں گے ان کا حلیہ و وصف یہ ہوگا، میں اس کی باتوں سے تعجب کرتا اپنی قوم میں آیا وہاں بھی ایک شخص کو ایسا ہی بیان کرتے پایا، میں بنی قریظہ میں گیا وہاں بھی ایک مجمع میں نبی ﷺ کا ذکر پاک ہو رہا تھا ان میں سے زبیر بن باطا نے کہا: قد طلع الكوكب الاحمر الذی لم يطلع الا لخروج

---

[1] الخصائص الکبری باب اخبار الاحبار بحوالہ ابی نعیم دار الکتب الحدیثہ شارع الجمہوریۃ بعابدین ۱/۶۸





نبی و ظهوره ولم يبق احد الا احمد وهذه مهاجره[1] ترجمہ: بیشک سرخ ستارہ طلوع ہو کر آیا یہ تارا کسی نبی ہی کی ولادت و ظہور پر چمکتا ہے اور اب میں کوئی نبی نہیں پاتا سوا احمد کے، اور یہ شہر ان کی ہجرت گاہ ہے ﷺ۔

## تذییل

ابن سعد و حاکم و بیہقی و ابو نعیم حضرت ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی مکہ معظمہ میں ایک یہودی بغرض تجارت رہتا جس رات حضور پُر نور ﷺ پیدا ہوئے قریش کی مجلس میں گیا اور پوچھا کیا آج تم میں کوئی لڑکا پیدا ہوا انھوں نے کہا ہمیں نہیں معلوم، کہا: احفظوا ما اقول لكم، ولد هذه الليلة نبی هذه الامة الاخيرة بين كتفيه علامة[2] الحدیث ترجمہ: جو تم سے کہہ رہا ہوں اسے حفظ کر رکھو آج کی رات اس پچھلی امت کا نبی پیدا ہوا اس کے شانوں کے درمیان علامت ہے ﷺ۔

## ارشاداتِ حضور ختم الانبیاء علیہم افضل الصلاۃ والثناء

وفيها انواع نوع فی اسماء النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

### اسماءُ النّبی:

اجلّہ ائمہ بخاری و مسلم و ترمذی و نسائی و امام مالک و امام احمد و ابو داؤد طیالسی و ابن سعد و طبرانی و حاکم و بیہقی و ابو نعیم وغیرہم حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے راوی، رسول

---

[1] الخصائص الکبری باب اخبار الاحبار بحوالہ ابی نعیم دار الکتب الحدیثہ شارع الجمہوریۃ بعابدین، ۱/۶۶-۶۵

دلائل النبوۃ، الفصل الخامس، عالم الکتب بیروت ص ۸

[2] الخصائص الکبری بحوالہ ابن سعد و الحاکم و البیہقی و ابی نعیم، باب ما ظهر فی ليلة مولده ﷺ دار الکتب الحدیثہ، بعابدین ۱/۱۲۳

اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ان لی اسماء انا محمد و انا احمد وانا الماحی الذی یمحوا اللہ بی الکفر وانا الحاشر الذی یحشر الناس علی قدمی وانا العاقب الذی لیس بعدہ نبی[1] ترجمہ: بیشک میرے متعدد نام ہیں، میں محمد ہوں، میں احمد ہوں، میں ماحی ہوں کہ اللہ تعالٰی میرے سبب سے کفر مٹاتا ہے، میں حاشر ہوں میرے قدموں پر لوگوں کا حشر ہوگا، میں عاقب ہوں اور عاقب وہ جس کے بعد کوئی نبی ﷺ نہیں۔ سعد اخیر وا الطبرانی کی روایت میں والخاتم زائد ہے یعنی اور میں خاتم ہوں ﷺ[2]

انا محمّد واحمد:

امام احمد مسند اور مسلم صحیح اور طبرانی معجم کبیر میں حضرت ابوموسٰی اشعری رضی اللہ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انا محمد واحمد والمقفی والحاشر ونبی التوبۃ ونبی الرحمۃ[3] ترجمہ: میں محمد ہوں اور احمد اور سب انبیاء کے بعد آنے والا اور خلائق کو حشر دینے والا اور رحمت کا نبی ﷺ۔

نبی التوبۃ:

نام مبارک عجب جامع وکثیر المنافع نام پاک ہے، اس کی تیرہ توجیہیں فقیر غفرلہ المولی القدیر نے شرح صحیح مسلم للامام النووی و شرح الشفا للقاری

[1] صحیح مسلم کتاب الفضائل، باب فی اسمائہ ﷺ، قدیمی کتب خانہ، کراچی ۲/۲۶۱
شعب الایمان للبیہقی، فصل فی اسماء رسول اللہ ﷺ حدیث ۱۳۹۷، دارالکتب العلمیہ، بیروت ۲/۱۴۱

[2] شعب الایمان للبیہقی فصل فی اسماء رسول ﷺ حدیث ۱۳۹۸، دارالکتب العلمیہ بیروت ۲/۱۴۱، الطبقات الکبریٰ ذکر اسماء رسول ﷺ دار صادر بیروت ۱/۱۰۴

[3] صحیح مسلم کتاب الفضائل باب فی اسمائہ ﷺ، قدیمی کتب خانہ، کراچی، ۲/۲۶۱





والخفاجی و مرقاۃ واشعۃ اللمعات شروح مشکوۃ و تیسیر وسراج المنیر و حفنی شروح جامع صغیر و جمع الوسائل شرح شمائل ومطالع المسرات ومواہب وشرح زرقانی ومجمع البحار سے التقاط کیں اور چار بتوفیق اللہ تعالٰی اپنی طرف سے بڑھائیں سب سترہ ہوئیں، بعضھا املح من بعض واحلی (ان میں ہر ایک دوسری سے لذیذ اور میٹھی ہے۔ت)

خصائص مصطفٰی ﷺ:

(۱) حضور اقدس ﷺ کی ہدایت سے عالم نے توبہ ورجوع الی اللہ کی دولتیں پائیں حضور کی آواز پر متفرق جماعتیں، مختلف امتیں اللہ ﷺ کی طرف پلٹ آئیں[1] ذکرہ فی مطالع المسرات وقاری فی شرح الشفاء والشیخ المحقق فی اشعۃ اللمعات وعلیہ اقتصر فی المواہب اللدنیۃ شرح الاسماء العلیۃ وقبلہ شارحہا الزرقانی عند سردھا۔ (اس کو مطالع المسرات میں اور ملا علی قاری نے شرح شفاء میں، شیخ محقق نے اشعۃ اللمعات میں ذکر کیا۔ اور اسی پر مواہب لدنیہ کے شرح اسماء مبارکہ میں اور اس سے قبل اپنے بیان میں شارح زرقانی نے انحصار کیا۔ت)

(۲) ان کی برکت سے خلائق کو توبہ نصیب ہوئی، الشیخ فی اللمعات والاشعۃ، اقول ولیس بالاول فان الہدایۃ دعوۃ وارائۃ و بالبرکۃ توفیق الوصول (اقول یہ چیز اول یعنی ہدایت سے حاصل نہیں ہوتی کیونکہ ہدایت دعوت، راستہ

[1] مطالع المسرات ذکر اسماء النبی ﷺ، مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد ص ۱۰۱
شرح الشفا للملا علی قاری علی ہامش نسیم الریاض فصل فی اسمائہ ﷺ، دارالفکر بیروت، ۲/۳۹۳
شرح الزرقانی علی المواہب المقصد الثانی، الفصل الاول حرف ن، دارالمعرفۃ بیروت، ۳/۱۳۹
اشعۃ اللمعات شرح مشکوۃ، باب اسماء النبی و صفاتہ ﷺ، مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر، ۴/۳۸۳

دکھانے اور برکت سے وصول مقصود کی توفیق کا نام ہے)

(۳) ان کے ہاتھ پر جس قدر بندوں نے توبہ کی اور انبیائے کرام کے ہاتھوں پر نہ ہوئی۔ الشیخ فی اللمعات واشار الیہ فی الاشعۃ حیث قال بعد ذکر الاولین (شیخ نے لمعات میں اسے ذکر کیا اور اشعہ میں اس کی طرف اشارہ فرمایا جہاں انہوں نے پہلے دونوں کا ذکر کیا وہاں یہ ہے۔ت) ایں صفت در جمیع انبیاء مشترک ست و در ذات شریف آں حضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم از ہمہ بیشتر ووافر وکامل تر ست[1] (ترجمہ: تمام انبیاء میں یہ صفت مشترک ہے اور آنحضرت ﷺ کی ذات میں یہ سب سے زیادہ اور وافر اور کامل تر ہے) صحیح حدیثوں سے ثابت کہ روز قیامت یہ امت سب امتوں سے شمار میں زیادہ ہوگی، نہ فقط ہر ایک امت جداگانہ بلکہ مجموع جمیع امم سے، اہل جنت کی ایک سو بیس صفیں ہوں گی جن میں بحمد اللہ تعالٰی اسی (۸۰) ہماری اور چالیس (۴۰) میں باقی سب امتیں، والحمد للہ رب العلمین۔

(۴) وہ توبہ کا حکم لے کر آئے[2] (الامام النووی فی شرح صحیح مسلم والقاری فی جمع الوسائل والزرقانی فی شرح المواھب (اسے امام نووی نے شرح مسلم، ملا علی قاری نے جمع الوسائل اور زرقانی نے شرح مواہب میں ذکر کیا۔ت)

(۵) اللہ ﷻ کے حضور سے قبول توبہ کی بشارت لائے[3] شرح المواھب والمناوی فی التیسیر۔

---

[1] اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ باب اسماء النبی وصفاتہ ﷺ فصل نمبر ا مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۴/۴۹۲

[2] شرح صحیح مسلم للنووی کتاب الفضائل باب فی اسمائہ ﷺ قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/۲۶۱

[3] التیسیر شرح الجامع الصغیر تحت حدیث انا محمد واحمد ﷺ مکتبہ امام الشافعی ریاض ۱/۳۷۶





(۶) اقول بلکہ وہ توبہ عام لائے ہر نبی صرف اپنی قوم کے لئے توبہ لاتا ہے وہ تمام جہان سے توبہ لینے آئے ﷺ۔

(۷) بلکہ توبہ کا حکم وہی لے کر آئے کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سب ان کے نائب ہیں تو روز اول سے آج تک اور آج سے قیامت تک جو توبہ خلق سے طلب کی گئی یا کی جائے گی، واقع ہوئی یا وقوع پائے گی، سب کے نبی، ہمارے نبی توبہ ہیں[1] صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، الفاسی فی مطالع المسرات فجزاہ اللہ معانی المبرات وعوالی المسرات (یہ علامہ فاسی نے مطالع المسرات میں ذکر کیا، اللہ تعالٰی ان کو نیکیوں کا ذخیرہ اور بلند خوشیاں جزا میں عطا فرمائے۔ت)

(۸) توبہ سے مراد اہل توبہ ہیں[2]، ای علی وزان قولہ تعالٰی واسئل القریۃ (اللہ تعالٰی کے قول واسئل القریۃ کے انداز پر۔ت) یعنی توابین کے نبی، مطالع المسرات مع زیادۃ منی (مطالع المسرات اور جو کچھ زیادہ ہے وہ میری طرف سے) اقول اب اوفق یہ ہے کہ توبہ سے مراد ایمان ہے[3] کما سوغہ المناوی ثم العزیزی فی شروح الجامع الصغیر (جیسا کہ علامہ مناوی نے پھر عزیزی نے الجامع الصغیر کی شرحوں میں ذکر فرمایا۔ت) حاصل یہ کہ تمام اہل ایمان کے نبی۔

(۹) ان کی امت توّابین ہیں، وصفِ توبہ میں سب امتوں سے ممتاز ہیں،

---

[1] مطالع المسرات، ذکر اسماء النبی ﷺ، مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد ص ۱۰۲-۱۰۱

[2] مطالع المسرات، ذکر اسماء النبی ﷺ، مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد ص ۱۰۱

[3] التیسیر شرح الجامع الصغیر، تحت حدیث انا محمد واحمد، مکتبہ امام الشافعی ریاض، ۱/۳۷۶

قرآن ان کی صفت میں التائبون[1] فرماتا ہے، جمع الوسائل، جب گناہ کرتے ہیں توبہ لاتے ہیں یا امت کا قتل ہے اور امت کا ہر فضل اس کے نبی کی طرف راجع[2] مطالع، اقول وبہ فارق ماقبلہ فلیس فیہ حذف ولا یجوز (میں کہتا ہوں، اس سبب سے وہ پہلے سے جدا ہوا تو اس میں نہ حذف ہے اور نہ یہ جائز ہے۔ت)

(۱۰) ان کی امت کی توبہ سب امتوں سے زائد مقبول ہوئی[3] حفنی علی الجامع الصغیر، کہ ان کی توبہ میں مجرد ندامت وترک فی الحال وعزم امتناع پر کفایت کی گئی، نبی الرحمۃ ﷺ نے ان کے بوجھ اتار لئے اگلی امتوں کے سخت وشدید باران پر نہ آنے دیئے، اگلوں کی توبہ سخت سخت شرائط سے مشروط کی جاتی تھی گوسالہ پرستی سے بنی اسرائیل کی توبہ اپنی جانوں کے قتل سے رکھی گئی کما نطق بہ القران العزیز (جیسا کہ قرآن نے اس کو بیان فرمایا۔ت) جب ستر ہزار آپس میں کٹ چکے اس وقت توبہ قبول ہوئی، شرح الشفاء للقاری والمرقاۃ ونسیم الریاض والفاسی ومجمع البحار برمز(ن) للامام النووی والذی رأیتہ فی منہاجہ ماقدمت فحسب۔ (ن کی رمز امام نووی کی طرف ہے) اور جو میں نے ان کی کتاب منہاج میں دیکھا وہ میں نے پہلے بیان کر دیا ہے اور بس اقتصر الحنفی فی تقریر ھذا الوجہ علی ذکر الاستغفار فقط فقال لانہ قبل من امتہ التوبۃ بمجرد الاستغفار زاد میرک بخلاف الامم

---

[1] جمع الوسائل فی شرح الشمائل باب ماجاء فی اسماء رسول اللہ ﷺ دار المعرفۃ بیروت، ۲/۱۸۳

[2] مطالع المسرات ذکر اسماء النبی ﷺ مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر، ص ۱۰۱

[3] حاشیۃ الحفنی علی الجامع الصغیر علی ھامش السراج المنیر المطبعۃ الازھریۃ المصریۃ مصر، ۲/۹۳





السابقۃ واستدل بقولہ تعالٰی فاستغفروا اللہ واستغفرلھم الرسول[1] الآیۃ، وقد افردہ العلامۃ القاری فی المرقاۃ وفی شرح الشفا و شدد النکیر علیہ فی جمع الوسائل شرح الشمائل فقال ھذا قول لم یقل بہ احد من العلماء فھو خلاف الامۃ وقد قال وارکان التوبۃ علی ما قالہ العلماء ثلثۃ الندم والقلع والعزم علی ان لا یعود ولا احد جعل الاستغفار اللسانی شرطا للتوبۃ[2] بل اقول رحم اللہ مولانا القاری این فی کلام الحنفی ومیرک ان التوبۃ لا تقبل الا بالاستغفار فضلا عن اشتراط الاستغفار باللسان انما ذکر ان مجرد الاستغفار کاف فی توبۃ ھذہ الامۃ من دون الزام امور اخر شاقۃ جدا کقتل الانفس وغیرہ مما الزمت بہ الامم السابقۃ فلا تشم منہ رائحۃ اشتراط الاستغفار لمطلق التوبۃ وان امعنت النظر لم تجد فیہ خلا فالحدیث الارکان ایضا فان الاستغفار الصادق لا ینشؤ الاعن ندم صحیح والندم الصحیح یلزمہ الاقلاع وعزم الترک ولذا صح عنہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قولہ الندم توبۃ علا ان المقصود الحصر بالنسبۃ الی ما کان علی الامم السابقۃ من الامر ثم ھذا کلہ لا مساغ لہ فی تقریرا لوجہ بما قررنا کما تری فاعرف ۱۲ منہ۔ حنفی نے اپنی تقریر میں اس وجہ پر استغفار کے ذکر کا اقتصار کیا تو فرمایا آپ کی امت سے صرف استغفار پر توبہ قبول فرمائی، اس پر میرک نے "بخلاف الامم السابقۃ" کا اضافہ کیا انہوں نے دلیل میں اللہ تعالٰی کا قول "اللہ تعالٰی سے استغفار کرو

---

[1] مرقات المفاتیح کتاب الفضائل باب اسماء النبی وصفاتہ ﷺ مکتبہ حبیبیہ کوئٹہ، ۱۰/۵۰

[2] جمع الوسائل فی شرح الشمائل، باب ما جاء اسماء رسول ﷺ، دار المعرفۃ بیروت، ۲/۱۸۳

[3] جمع الوسائل فی شرح الشمائل، باب ما جاء اسماء رسول ﷺ، دار المعرفۃ بیروت، ۲/۱۸۳

اور رسول ان کے لئے استغفار فرمائیں، الآیۃ" ذکر کیا، علامہ قاری نے مرقات اور شرح شفاء میں اس کو ثابت رکھا جبکہ مجمع الوسائل میں اس پر سخت اعتراض کیا اور کہا کہ یہ بات علماء میں سے کسی نے نہ کی تو یہ امت کے خلاف ہے اور فرمایا کہ توبہ کے ارکان علماء کے بیان کے مطابق تین ہیں، ندامت اور چھوڑنا، اور آئندہ نہ کرنے کا عزم، اور کسی نے بھی زبانی استغفار کو توبہ کی شرط نہ کہا ۱ھ، اقول (میں کہتا ہوں) اللہ تعالٰی ملا علی قاری پر رحم فرمائے حنفی اور میرک کے کلام میں استغفار کے بغیر توبہ کا قبول نہ ہونا کہاں ہے چہ جائیکہ زبانی استغفار کی شرط ہو، انہوں نے تو یوں کہا ہے کہ اس امت کی توبہ میں صرف استغفار کافی ہے دوسرے شاق امور لازم نہیں مثلاً جانوروں کو قتل کرنا وغیرہ، جو کچھ پہلی امتوں پر لازم کیا گیا اس سے مطلق توبہ کے لئے استغفار کی شرط کی بوتک محسوس نہیں ہوتی، اگر آپ گہری نظر سے دیکھیں تو اس میں آپ کوئی خلاف نہ پائیں گے کہ حقیقی استغفار کا وجود حقیقی ندامت کے بغیر نہیں ہوسکتا کیونکہ صحیح ندامت گناہ کا ختم کرنا اور اس کے ترک کا عزم لازم ہے اسی معنی میں حضور ﷺ سے صحیح منقول ہے کہ ندامت توبہ ہے اس کے علاوہ ان کا مقصد پہلی امتوں پر لازم امور کی نسبت سے حصر کرنا ہے، پھر اس وجہ کی تقریر میں اس تمام بیان کا کوئی دخل نہیں ہے جس کی ہم نے تقریر کی جیسا کہ آپ اسے دیکھ رہے ہیں، غور کرو ۱۲منہ۔ (ت)

(۱۱) وہ خود کثیر التوبہ ہیں: صحیح بخاری میں ہے: میں روز اللہ سبحانہ سے سو بار استغفار کرتا ہوں۔[۱] شرح الشفا و المرقاۃ واللمعات والمجمع برموز ط: للطیبی والزرقانی ہر ایک کی توبہ اس کے لائق ہے حسنات الابرار سیات المقربین (نیکوں کی خوبیاں مقربین کے گناہ ہیں۔ت) حضور اقدس ﷺ ہر آن ترقی

[۱] شرح الشفاء لعلی قاری علی ہامش نسیم الریاض فصل فی اسمائہ ﷺ، دار الفکر بیروت، ۲/۳۹۳
مرقات المفاتیح کتاب الفضائل باب اسماء النبی ﷺ وصفاتہ مکتبہ حبیبیہ کوئٹہ ۱۰/۲۹، ۵۰





مقامات قرب ومشاہدہ میں ہیں۔ وللاٰخرۃ خیر لک من الاولٰی (القرآن الکریم ۹۳/۴) (آپ کے لئے ہر پچھلی ساعت سے دوسری افضل ہے۔ت) جب ایک مقام اجل واعلٰی پر ترقی فرماتے گزشتہ مقام کو بہ نسبت اس کے ایک نوع تقصیر تصور فرما کر اپنے رب کے حضور توبہ واستغفار لاتے تو وہ ہمیشہ ترقی اور ہمیشہ توبہ بے تقصیر میں ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مطالع مع بعض زیادات منی[۱]

(۱۲) باب توبہ: انہیں کے امت کے آخر عہد میں باب توبہ بند ہوگا شرح الشفاء للقاری[۲]، اگلی نبوتوں میں اگر کوئی ایک نبی کے ہاتھ پر تائب نہ ہوتا کہ دوسرا نبی آئے اس کے ہاتھ پر توبہ لائے یہاں باب نبوت مسدود اور ختم ملت پر توبہ مفقود، تو جو ان کے دست اقدس پر توبہ نہ لائے اس کے لئے کہیں توبہ نہیں[۳] افادہ الفاسی وبہ استقام کونہ من وجود التسمی بھذا الاسم العلی السمی (یہ فائدہ علامہ فاسی نے بیان کیا اور اس معنی کی بناء پر آپ کی ذات مبارکہ کا اس نام سے مسمّٰی ہونا درست ہے۔ت)

(۱۳) فاتح باب توبہ: وہ فاتح باب توبہ ہیں سب میں پہلے سیدنا آدم علیہ الصلٰوۃ والسلام نے توبہ کی وہ انہیں کے توسل سے تھی تو وہی اصل توبہ ہیں اور وہی وسیلہ توبہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، مطالع[۴]

(۱۴) کعبے کا خول: وہ توبہ قبول کرنے والے ہیں ان کا دروازہ کرم توبہ و معذرت کرنے والوں کے لئے ہمیشہ مفتوح ہے جب سید عالم ﷺ نے کعب بن

[۱] مطالع المسرات، ذکر اسماء النبی ﷺ، مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد ص ۱۰۱
[۲] شرح الشفاء لعلی قاری علی ہامش نسیم الریاض فصل فی اسمائہ ﷺ، دار الفکر بیروت، ۲/۳۹۳
[۳] مطالع المسرات ذکر اسماء النبی ﷺ، مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد ۱۰۱
[۴] مطالع المسرات، ذکر اسماء النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم، مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد ص ۱۰۱

زہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا خون ان کے زمانہ نصرانیت میں مباح فرمادیا ہے ان کے بھائی بجیر بن زہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں لکھا فطر الیہ فانہ لا یرد من جاء تائبا ان کے حضور اڑ کر آ جو ان کے سامنے توبہ کرتا حاضر ہو یہ اسے کبھی رد نہیں فرماتے [1]مطالع المسرات، اسی بناء پر کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب حاضر ہوئے راہ میں قصیدہ نعتیہ بانت سعاد نظم کیا جس میں عرض رسا ہیں:

انبئت ان رسول اللہ اوعدنی

والعفو عند رسول اللہ مامول

انی اتیت رسول اللہ معتذرا

والعذر عند رسول اللہ مقبول[2]

مجھے خبر پہنچی کہ رسول اللہ ﷺ نے میرے لئے سزا کا حکم فرمایا ہے اور رسول کے ہاں معافی کی امید کی جاتی ہے اور رسول اللہ ﷺ کے حضور معذرت کرتا حاضر ہوا اور رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں عذر دولت قبول پاتا ہے۔ توراۃ مقدس میں ہے: لایجزی بالسیئۃ السیئۃ ولکن یعفو ویغفر[3] احمد ﷺ بدی کا بدلہ بدی نہ دیں گے بلکہ بخش دیں گے اور مغفرت فرمائیں گے رواہ البخاری عن عبداللہ بن عمرو والدارمی وابنا سعد وعساکر عن ابن عباس والاخیر عن عبداللہ بن سلام وابن ابی حاتم عن وھب بن منبہ وابونعیم عن کعب الاحبار رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ اس کو

---

[1] مطالع المسرات، ذکر اسماء النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد ص ۱۰۲

[2] المجموعۃ النبہانیۃ فی المدائح النبویۃ قصیدہ بانت سعاد لکعب بن زہیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، دار المعرفۃ بیروت ۳/۶

[3] صحیح البخاری کتاب البیوع باب کراہیۃ الصخب فی السوق، قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۲۸۵
سنن دارمی باب صفۃ النبی ﷺ، دار المحاسن بیروت ۱/۵





بخاری نے عبداللہ بن عمر اور دارمی، ابن سعد اور ابن عساکر نے ابن عباس سے اور آخری نے عبداللہ بن سلام سے، ابن ابی حاتم نے وہب بن منبہ سے اور ابونعیم نے کعب الاحبار رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے روایت کیا۔ ت۔ ولہذا حضور اقدس ﷺ کے اسمائے طیبہ ہیں عفو غفور ﷺ۔

(۱۵) نبی توبہ: اقول وہ نبی توبہ ہیں، بندوں کو حکم ہے کہ ان کی بارگاہ میں حاضر ہو کر توبہ واستغفار کریں اللہ تو ہر جگہ سنتا ہے، اس کا علم اس کا سمع اس کا شہود سب جگہ ایک سا ہے مگر حکم یہی فرمایا کہ میری طرف توبہ چاہو تو میرے محبوب کے حضور حاضر ہو۔ قال تعالیٰ: ولو انھم اذ ظلموا انفسھم جاؤک فاستغفروا اللہ واستغفرلھم الرسول لوجدوا اللہ توابا رحیما (القرآن الکریم ۴/۶۴) اگر وہ جو اپنی جانوں پر ظلم کریں تیرے پاس حاضر ہو کر خدا سے بخشش چاہیں اور رسول ان کی مغفرت مانگے تو ضرور خدا کو توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں۔ حضور کے عالم حیات ظاہری میں حضور ظاہر تھا اب حضور مزار پر انوار ہے اور جہاں یہ بھی میسر نہ ہو تو دل سے حضور پرنور کی طرف توجہ حضور سے توسل فریاد واستغاثہ طلب شفاعت کہ حضور اقدس ﷺ اب بھی ہر مسلمان کے گھر میں جلوہ فرما ہیں، ملا علی قاری علیہ رحمۃ الباری شرح شفا شریف میں فرماتے ہیں: روح النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حاضرۃ فی بیوت اھل الاسلام[1]
ترجمہ: نبی ﷺ ہر مسلمان کے گھر میں جلوہ فرما ہیں۔

(۱۶) وہ مفیض توبہ ہیں توبہ لیتے بھی یہی ہیں اور دیتے بھی یہی، یہ توبہ نہ دیں تو کوئی توبہ نہ کر سکے، توبہ ایک نعمت عظمٰی بلکہ اجل نعم ہے، اور نصوص متواترہ اولیائے کرام وعلمائے اعلام سے مبرہن ہو چکا کہ ہر نعمت قلیل یا کثیر، صغیر یا کبیر، جسمانی یا روحانی، دینی یا

---

[1] شرح شفاء للقاری علی ھامش نسیم الریاض، الباب الرابع من القسم الثانی، مطبعۃ الازھریۃ المصریۃ مصر ۳/۴۶۴

دینوی، ظاہری یا باطنی، روز اول سے اب تک، اب سے قیامت تک، قیامت سے آخرت، آخرت سے ابد تک، مومن یا کافر، مطیع یا فاجر، ملک یا انسان، جن یا حیوان بلکہ تمام ماسوا اللہ میں جسے جو کچھ ملی یا ملتی ہے یا ملے گی اس کی کلی انہیں کے صبائے کرم سے کھلی اور کھلتی ہے اور کھلے گی، انہیں کے ہاتھوں پر بٹی اور بٹتی ہے یہ سر الوجود واصل الوجود وخلیفۃ اللہ الاعظم وولی نعمت عالم ہیں ﷺ، یہ خود فرماتے ہیں ﷺ: انا ابو القاسم اللہ یعطی وانا اقسم (ف)[۱] رواہ الحاکم فی المستدرک وصححہ واقرہ الناقدون۔ میں ابو القاسم ہوں اللہ دیتا ہے اور میں تقسیم کرتا ہوں۔ (اسے حاکم نے مستدرک میں روایت کیا اور اس کی تصحیح کی اور تحقیق کرنے والوں نے اسے ثابت رکھا ہے۔ ت) ان کا رب اللہ ﷻ فرماتا ہے: وما ارسلنک الا رحمۃ للعلمین (القرآن الکریم ۲۱/ ۱۰۷) ترجمہ: ہم نے نہ بھیجا تمہیں مگر رحمت سارے جہان کے لئے۔

فقیر غفرلہ اللہ تعالی نے اس جانفزا وایمان افروز ودشمن گزا وشیطان سوز بحث کی تفصیل جلیل اور اس پر نصوص قاہرہ وکثیرہ وافرکی تکثیر جمیل اپنے رسالۂ مبارکہ سلطنت المصطفی فی ملکوت الوری میں ذکر کی والحمد للہ رب العلمین۔

(۱۷) اقول وہ نبی توبہ ہیں کہ گناہوں سے ان کی طرف توبہ کی جاتی ہے توبہ میں انکا نام پاک نام جلالت حضرت عزت جلالہ کے ساتھ لیا جاتا ہے کہ میں اللہ ورسول کی طرف توبہ کرتا ہوں ﷺ وصلی اللہ تعالی علیہ وسلم۔ صحیح بخاری وصحیح مسلم شریف میں ہے ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے عرض کی: یا رسول اللہ اتوب الی اللہ والی رسولہ ما ذا

[۱] المستدرک للحاکم، کتاب التاریخ ذکر اسماء النبی ﷺ، دار الفکر بیروت، ۲/ ۶۰۴

ف: ہر نعمت ہر شخص کو نبی ﷺ سے ملی اور ملتی ہے اور ملے گی۔



اذنبت؟[۱] ترجمہ: یا رسول اللہ میں اللہ اور اللہ کے رسول کی طرف توبہ کرتی ہوں مجھ سے کیا خطا ہوئی؟ معجم کبیر میں حضرت ثوبان رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے ابوبکر صدیق وعمر فاروق وغیرہما چالیس اجلۂ صحابہ کرام رضی اللہ تعالی عنہم حضور اقدس ﷺ کی طرف کھڑے ہوکر ہاتھ پھیلا کر لرزتے کانپتے حضور سے عرض کی: تبنا الی اللہ والی رسولہ[۲] ترجمہ: ہم اللہ اور اس کے رسول کی طرف توبہ کرتے ہیں۔

فقیر نے یہ حدیثیں مع جلیل ونفیس بحثیں اپنے رسالہ مبارکہ "الامن والعلی لناعتی المصطفی بدافع البلاء" میں ذکر کیں۔

اقول توبہ کے معنی ہیں نافرمانی سے باز آنا، جس کی معصیت کی ہے اس سے عہد اطاعت کی تجدید کرکے اسے راضی کرنا، اور نص قطعی قرآن سے ثابت کہ اللہ ﷻ کا ہر گنہگار حضور سید عالم ﷺ کا گنہگار ہے۔ قال اللہ تعالی: من یطع الرسول فقد اطاع اللہ (القرآن الکریم ۴/ ۸۰) ترجمہ: جس نے رسول کی اطاعت کی اس نے اللہ کی اطاعت کی۔ ویلزمہ عکس النقیض من لم یطع اللہ لم یطع الرسول وھو معنی قولنا من عصی اللہ فقد عصی الرسول۔ اس کو عکس نقیض: من لم یطع اللہ لم یطع الرسول، لازم ہے اور ہمارے قول "من عصی اللہ فقد عصی الرسول" کا یہی معنی ہے۔ (ت) اور قرآن عظیم حکم دیتا ہے کہ اللہ ورسول کو راضی کرو۔ قال اللہ تعالی: واللہ ورسولہ احق ان یرضوہ ان کانوا مؤمنین (القرآن الکریم ۹/ ۶۲) ترجمہ: سب سے زیادہ راضی کرنے کے مستحق اللہ ورسول ہیں اگر یہ لوگ ایمان رکھتے ہیں۔

[۱] صحیح البخاری، کتاب النکاح باب ھل یرجع اذا رای منکراً فی الدعوۃ، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۲/ ۷۷۸

[۲] المعجم الکبیر، حدیث ۱۴۴۳، المکتبۃ الفیصلیۃ بیروت، ۲/ ۹۵ و ۹۶

نسال اللہ الایمان والامن والامان و رضاہ ورضی رسولہ الکریم علیہ و علی آلہ الصلوٰۃ والتسلیم۔ ترجمہ: ہم اللہ تعالٰی سے ایمان، امن وامان، اس کی رضا، اس کے رسول کریم کی رضا چاہتے ہیں، صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ الصلوٰۃ والتسلیم۔ (ت) یہ نفیس فوائد کہ استطراداً زبان پر آگئے قابل حفظ ہیں کہ اس رسالے کے غیر میں نہ ملیں گے یوں تو

ہر گلے را رنگ وبوئے دیگر است

(ہر پھول کا رنگ وخوشبو علیحدہ ہے۔ ت)

مگر میں امید کرتا ہوں کہ فقیر کی یہ تین توجیہیں اخیر بحمد اللہ تعالٰی چیزے دیگر ہیں وباللہ التوفیق۔

## توبہ قبول کرنے والے نبی

امام احمد وابن سعد وابن ابی شیبہ اور امام بخاری تاریخ اور ترمذی شمائل میں حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی، مدینہ طیبہ کے ایک راستے میں حضور سیّد عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مجھے ملے ارشاد فرمایا: انا محمد وانا احمد وانا نبی الرحمۃ ونبی التوبۃ وانا المقفی وانا الحاشر و نبی الملاحم [1] ترجمہ: میں محمد ہوں، میں احمد ہوں، میں رحمت کا نبی ہوں، میں توبہ کا نبی ہوں، میں سب میں آخر نبی ہوں، میں حشر دینے والا ہوں، میں جہادوں کا نبی ہوں، صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔

### مالکِ لوائے حمد:

طبرانی معجم کبیر اور سعید بن منصور سنن میں حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالٰی عنہما

[1] الشمائل الترمذی مع جامع الترمذی باب ماجاء فی اسماء رسول اللہ ﷺ نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی ۲/۵۹۷

مسند احمد بن حنبل، حدیث حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ، دارالفکر بیروت، ۵/۴۰۵





سے راوی، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں: انا محمد وانا احمد وانا الحاشر الذی احشر الناس علی قدمی، وانا ماحی الذی یمحو اللہ بی الکفر، فاذا کان یوم القیمۃ کان لواء الحمد معی، وکنت امام المرسلین وصاحب شفاعتھم [1] ترجمہ: میں محمد ہوں، میں احمد ہوں، میں حاشر ہوں کہ لوگوں کو اپنے قدموں پر میں حشر دوں گا، میں ماحی ہوں کہ اللہ تعالٰی میرے سبب سے کفر کو محو فرماتا ہے، قیامت کے دن لواء الحمد میرے ہاتھ میں ہوگا، میں سب پیغمبروں کا امام اور ان کی شفاعتوں کا مالک ہوں گا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔

اسمائے طیبہ خاتم وعاقب ومقفی تو معنی ختم نبوت میں نص صریح ہیں، علماء فرماتے ہیں اسم پاک حاشر بھی اسی طرف ناظر۔ امام نووی شرح صحیح مسلم میں فرماتے ہیں: قال العلماء معنا ھما (ای معنی روایتی قدمی بالتثنیۃ والافراد) یحشرون علی اثری وزمان نبوتی ورسالتی ولیس بعدی نبی [2] ترجمہ: علماء نے فرمایا ان دونوں یعنی قدمی مفرد اور قدمی تثنیہ کا معنی یہ ہے کہ لوگوں کا حشر میرے پیچھے میری رسالت ونبوت کے زمانہ میں ہوگا، اور میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ (ت)

## تیسیر میں ہے

ای علی اثر نوبتی ای زمنھا ای لیس بعدہ نبی [3] (یعنی میری نبوت کے زمانہ کے بعد یعنی میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ ت) جمع الوسائل میں ہے: قال الجزری

[1] المعجم الکبیر للطبرانی، حدیث ۱۷۵۰، باب من اسمہ جابر بن عبداللہ، المکتبۃ الفیصلیہ بیروت، ۲/۱۸۴

[2] شرح صحیح مسلم للنووی مع صحیح مسلم، باب فی اسمائہ ﷺ، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۲/۲۶۱

[3] التیسیر شرح الجامع الصغیر تحت حدیث ان لی اسماء، مکتبۃ امام شافعی الریاض، ۱/۳۲۲

ای یحشر الناس علی اثر زمان نبوتی لیس بعدی نبی[1] (جزری نے فرمایا یعنی لوگوں کا حشر میری نبوت کے زمانہ کے بعد ہوگا میرے بعد کوئی نبی نہ ہوگا۔ت)

## دس اسمائے مبارکہ

ابن مردویہ تفسیر اور ابونعیم دلائل میں اور ابن عدی وابن عساکر ودیلمی حضرت ابوالطفیل رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ان لی عشرۃ اسماء عند ربی انا محمد واحمد والفاتح والخاتم وابو القاسم والحاشر والعاقب والماحی ویٰس وطٰہٰ[2] ترجمہ: میرے رب کے یہاں میرے دس نام ہیں، محمد واحمد وفاتح عالم ایجاد وخاتم نبوت وابوالقاسم وحاشر وآخر الانبیاء وماحی کفر ویٰس وطٰہٰ ﷺ۔ ابن عدی کامل میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے راوی ان لی عند ربی عشرۃ اسماء میرے رب کے پاس میرے لیے دس نام ہیں، ازانجملہ محمد واحمد وماحی وحاشر وعاقب یعنی خاتم الانبیاء ورسول الرحمۃ ورسول التوبہ ورسول الملاحم ذکر کرکے فرمایا: وانا المقفی قفیت النبیین عامۃ وانا قثم[3] (میں مقفی ہوں کہ تمام پیغمبروں کے بعد آیا اور میں کامل جامع ہوں ﷺ۔)

---

[1] جمع الوسائل فی شرح الشمائل باب ماجاء فی اسماء رسول اللہ ﷺ دار المعرفۃ بیروت، ۱۸۲/۲

[2] الکامل فی ضعفاء، ترجمہ سیف بن وھب، دار الفکر بیروت، ۱۲۷۳/۳

دلائل النبوۃ لابی نعیم، الفصل الثالث، عالم الکتب بیروت، ص ۱۲

تہذیب تاریخ ابن عساکر، باب معرفۃ اسمائہ ﷺ دار احیاء التراث العربی بیروت: ۲۷۵/۱

[3] الکامل فی ضعفاء الرجال ترجمہ وھب بن وھب بن کثیر بن عبداللہ بن زمعۃ، دار الفکر بیروت، ۲۵۲۷/۷





## تنبیہ

یہ حدیث ابن عدی نے مولٰی علی وام المؤمنین صدیقہ واسامہ بن زید وعبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہم سے بھی روایت کی، کما فی مطالع المسرات فان کان کلھا عاقب او مقفی ونحوھما کانت خمسۃ احادیث۔ (جیسا کہ مطالع المسرات میں ہے تو اگر تمام میں عاقب یا مقفی وغیرہما ہوں تو پانچ احادیث ہوئیں۔ت)

### الحاشر والعاقب:

حاکم مستدرک میں بافادۂ تصحیح حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ سے راوی، سید المرسلین ﷺ کنیسۂ یہود میں تشریف لے گئے، میں ہمرکاب تھا فرمایا اے گروہ یہود! مجھے بارہ آدمی دکھاؤ جو گواہی دیتے والے ہوں کہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ﷺ، اللہ ﷻ سب یہود سے اپنا غضب (یعنی جس میں وہ زمانہ موسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام سے گرفتار ہیں کہ وباؤا بغضب من اللہ فباؤا بغضب علی غضب (القرآن الکریم ۲/۶۱، ۹۰) (اور خدا کے غضب میں لوٹے تو غضب پر غضب کے سزاوار ہوئے۔ت) اٹھا لے گا، یہود سن کر چپ رہے کسی نے جواب نہ دیا۔ حضور نے فرمایا: ابیتم فواللہ لانا الحاشر وانا العاقب وانا النبی المصطفٰی امنتم او کذبتم[1] ترجمہ: تم نے نہ مانا خدا کی قسم بیشک میں حاشر ہوں اور میں خاتم الانبیاء ہوں اور میں نبی مصطفٰی ہوں خواہ تم مانو یا نہ مانو۔

### رسول جہاد:

ابن سعد، مجاہد مکی سے مرسلاً راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انا محمد واحمد انا رسول الرحمۃ انا الملحمۃ انا المقفی والحاشر[2] ترجمہ: میں محمد

---

[1] المستدرک للحاکم، کتاب معرفۃ الصحابۃ، مطبع دار الفکر بیروت، ۴۱۵/۳

[2] الطبقات الکبرٰی لابن سعد ذکر اسماء الرسول ﷺ، دار صادر بیروت، ۱۰۵/۱

واحمد ہوں، میں رسول رحمت ہوں، میں رسول جہاد ہوں، میں خاتم الانبیا ہوں، میں لوگوں کو حشر دینے والا ہوں ﷺ۔

## نوع اٰخر

هو الاوّل والاٰخر والظاهر والباطن (القرآن الکریم ۵۷/۳)

وہی ہیں اوّل وہی ہیں آخر وہی ہیں باطن وہی ہیں ظاہر

انہیں سے عالم کی ابتدا ہے وہی رسولوں کی انتہا ہیں

صحیحین میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: نحن الاٰخرون السابقون یوم القیٰمة[1] ہم زمانے میں سب سے پچھلے اور قیامت میں سب سے اگلے ہیں۔ مسلم وابن ماجہ ابوہریرہ وحذیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہما سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: نحن الاٰخرون من اهل الدنیا والاولون یوم القیٰمة المقضی لهم قبل الخلائق[2] ترجمہ: ہم دنیا میں سب کے بعد اور آخرت میں سب پر سابق ہیں، تمام جہان سے پہلے ہمارے لئے حکم ہوگا۔ دارمی ابن مکتوم رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ان الله ادرک بی الاجل المرجو واختار لی اختیار افنحن الاٰخرون ونحن السابقون یوم القیٰمة[3] ترجمہ: بیشک اللہ نے مجھے مدت اخیر وزمانہ انتظار پر پہنچایا اور مجھے چن کر پسند فرمایا تو ہمیں سب سے پچھلے اور ہمیں روز قیامت سب سے اگلے ﷺ۔ اس حدیث میں نسخ مختلف ہیں بعض میں یوں ہے: ان الله ادرک بی الاجل المرحوم و اختصر لی اختصارا[4] ترجمہ: مجھے

[1] صحیح البخاری، کتاب الجمعة، باب فرض الجمعة، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۱/۱۲۰
صحیح مسلم، کتاب الجمعة، باب فضیلة یوم الجمعة، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۱/۲۸۲

[2] صحیح مسلم، کتاب الجمعة، باب فضیلة یوم الجمعة، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۱/۲۸۲

[3] کنز العمال بحوالہ الدارمی، حدیث ۳۲۰۸۰، موسسة الرسالة بیروت، ۱۱/۴۳۲

[4] سنن الدارمی باب ۸، ما اعطی النبی ﷺ من الفضل، دار المحاسن للطباعة مصر، ۱/۳۲





اللہ ﷻ نے محض رحمت کے وقت پہنچایا اور میرے لئے کمال اختصار فرمایا۔ اس اختصار کی شرح وتفسیر پانچ وجہ منیر پر فقیر نے ۱۳۰۵ھ میں اپنے رسالہ "تجلی الیقین بان نبینا سید المرسلین" میں بیان کی۔

### آخر زمان اور اولین یوم قیامت:

اسحٰق بن راہویہ مسند اور ابوبکر ابن ابی شیبہ استاذ بخاری ومسلم مصنف میں مکحول سے راوی، امیر المؤمنین عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ کا ایک یہودی پر کچھ آتا تھا لینے کے لئے تشریف لے گئے اور فرمایا: لا والذی اصطفٰی محمدا علی البشر لا افارقک ترجمہ: قسم اس کی جس نے محمد ﷺ کو تمام آدمیوں سے برگزیدہ کیا میں تجھے نہ چھوڑوں گا۔ یہودی بولا: واللہ! خدا نے انہیں تمام بشر سے افضل نہ کیا، امیر المؤمنین نے اسے طمانچہ مارا، وہ بارگاہ رسالت میں نالشی آیا حضور اقدس ﷺ نے فرمایا: عمر! تم اس طمانچہ کے بدلے اسے راضی کردو (یعنی ذمی ہے) اور ہاں اے یہودی! آدم صفی اللہ، ابراہیم خلیل اللہ، نوح نجی اللہ، موسیٰ کلیم اللہ، عیسیٰ روح اللہ ہیں وانا حبیب اللہ اور میں اللہ کا پیارا ہوں، ہاں اے یہودی! اللہ نے اپنے دو ناموں پر میری امت کے نام رکھے اللہ سلام ہے اور میری امت کا نام مسلمین رکھا اور اللہ مؤمن ہے اور میری امت کو مؤمنین کا لقب دیا، ہاں اے یہودی! تم زمانہ میں پہلے ہو ونحن الاٰخرون السابقون یوم القیٰمة اور ہم زمانے میں بعد اور روز قیامت میں سب سے پہلے ہیں، ہاں ہاں جنت حرام ہے انبیاء پر جب تک میں اس میں جلوہ افروز نہ ہوؤں اور حرام ہے امتوں پر جب تک میری امت نہ داخل ہو[1] ﷺ۔

[1] المصنف لابن ابی شیبہ، کتاب الفضائل، حدیث ۱۱۸۵۱، ادارۃ القرآن والعلوم اسلامیہ، کراچی، ۱۱/۵۱۱

دریائے رحمت:

بیہقی شعب الایمان میں ابوقلابہ سے مرسلاً راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انما بعثت فاتحا وخاتما[1] میں بھیجا گیا دریائے رحمت کھولتا اور نبوت ورسالت ختم کرتا ہوا۔

آخرین بعثت:

ابن ابی حاتم وبغوی وثعلبی تفاسیر اور ابو اسحٰق جوزجانی تاریخ اور ابونعیم دلائل میں بطریق عدیدہ عن قتادۃ عن الحسن عن ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ مسنداً اور ابن سعد طبقات اور ابن لال مکارم الاخلاق میں قتادہ سے مرسلاً راوی، رسول اللہ ﷺ نے آیہ کریمہ واذ اخذنا من النبیین میثاقھم ومنک ومن نوح وابراھیم وموسیٰ وعیسیٰ بن مریم کی تفسیر میں فرمایا: کنت اول النبیین فی الخلق واٰخرھم فی البعث[2] ترجمہ: میں سب نبیوں سے پہلے پیدا ہوا اور سب کے بعد بھیجا گیا۔ قتادہ نے کہا: فبدأ بی قبلھم۔ اسی لئے رب العزت تبارک وتعالیٰ نے آیہ کریمہ میں انبیائے سابقین سے پہلے حضور پرنور کا نام پاک لیا، ﷺ۔

تذییل:

ابوسہل قطان اپنے امالی میں سہل بن صالح ہمدانی سے راوی، میں نے حضرت

[1] بیہقی شعب الایمان، حدیث ۵۲۰۲، دار الکتب العلمیہ، بیروت، ۴/ ۳۰۸

[2] تفسیر ابن ابی حاتم تحت آیۃ واذ اخذنا من النبیین الخ حدیث ۱۷۵۹۲ مکتبہ نزار مصطفی الباز مکۃ المکرمۃ ۹/ ۳۱۱۲

تفسیر بغوی المعروف معالم التنزیل علی ہامش الخازن، تحت آیۃ واذ اخذنا من النبیین الخ مصطفی البابی الحلبی مصر ۵/ ۲۳۳





سیدنا امام باقر رضی اللہ عنہ سے پوچھا: نبی کریم ﷺ تو سب انبیاء کے بعد مبعوث ہوئے حضور کو سب پر تقدم کیونکر ہوا، فرمایا: ان اللہ تعالیٰ لما اخذ من بنی اٰدم من ظھورھم ذریاتھم واشھدھم علیٰ انفسھم الست بربکم کان محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اول من قال بلیٰ ولذٰلک صار یتقدم الانبیاء وھو اٰخر یبعث[1] ترجمہ: جب اللہ تعالیٰ نے آدمیوں کی پیٹھوں سے ان کی اولادیں روزِ میثاق نکالیں اور انہیں خود ان پر گواہ بنانے کو فرمایا کیا میں تمہارا رب نہیں، تو سب سے پہلے رسول اللہ ﷺ نے کلمہ بلیٰ عرض کیا کہ ہاں کیوں نہیں، اس وجہ سے نبی ﷺ کو سب انبیاء پر تقدم ہوا حالانکہ حضور سب کے بعد مبعوث ہوئے ﷺ۔

حضرت فاروق کا طریق نداء وخطاب بعد از وصال:

شفاء شریف امام قاضی عیاض واحیاء العلوم امام حجۃ الاسلام ومدخل امام ابن الحاج واقتباس الانوار علامہ ابوعبداللہ محمد بن علی رشاطی وشرح البردہ ابوالعباس قصار ومواہب لدنیہ امام قسطلانی وغیرہا کتب معتمدین میں ہے امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے بعد وفات حضور سید الکائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتحیات جو فضائل عالیہ حضور پرنور ﷺ حضور کو نداء وخطاب کرکے عرض کئے ہیں انہیں میں گزارش کرتے ہیں: بابی انت وامی یا رسول اللہ لقد بلغ من فضیلتک عند اللہ ان بعثک اٰخر الانبیاء وذکرک فی اولھم، فقال اللہ تعالیٰ واذاخذنا من النبیین میثاقھم ومنک ومن نوح[2] الاٰیۃ۔ یارسول اللہ! میرے ماں باپ حضور پر قربان حضور کی فضیلت اللہ عزوجل کی بارگاہ میں اس حد کو

[1] الخصائص الکبریٰ بحوالہ ابی سہل باب خصوصیتہ النبی ﷺ بکونہ اول النبیین فی الخلق، دار الکتب الحدیثہ بعابدین ۱/ ۹

[2] المواہب اللدنیہ، باب وفاتہ ﷺ، مکتب الاسلامی بیروت، ۴/ ۵۵۵

کہ حضور کو تمام انبیاء کے بعد بھیجا اور ان سب سے پہلے ذکر فرمایا کہ فرماتا ہے اور یاد کر جب ہم نے پیغمبروں سے ان کا عہد لیا اور تجھ سے اے محبوب اور نوح و ابراہیم و موسیٰ و عیسیٰ بن (مریم سے علیہم الصلوٰۃ والسلام۔)

### حضرت جبرائیل سلام کہتے ہیں:

علامہ محمد بن احمد بن محمد بن محمد بن ابی بکر بن مرزوق تلمسانی شرح شفاء شریف میں سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: جبریل نے حاضر ہو کر مجھے یوں سلام کیا: السلام علیک یا ظاهر، السلام علیک یا باطن۔ میں نے فرمایا: اے جبریل! یہ صفات تو اللہ ﷻ کی ہیں کہ اسی کو لائق ہیں مجھ سی مخلوق کی کیونکر ہو سکتی ہیں، جبریل نے عرض کی، اللہ تبارک وتعالیٰ نے حضور کو ان صفات سے فضیلت دی اور تمام انبیاء و مرسلین پر ان سے خصوصیت بخشی اپنے نام وصف سے حضور کے نام وصف مشتق فرمائے۔ وسماک بالاول لانک اول الانبیاء خلقا وسماک بالأخر لانک اخر الانبیاء فی العصور خاتم الانبیاء الیٰ اخر الامم. ترجمہ: حضور کا اول نام رکھا کہ حضور سب انبیاء سے آفرینش میں مقدم ہیں اور حضور کا آخر نام رکھا کہ حضور سب پیغمبروں سے زمانے میں مؤخر و خاتم الانبیاء و نبی امت آخرین ہیں۔ باطن نام رکھا کہ اس نے اپنے نام پاک کے ساتھ حضور کا نام نامی سنہرے نور سے ساق عرش پر آفرینش آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے دو ہزار برس پہلے ابد تک لکھا پھر مجھے حضور پر درود بھیجنے کا حکم دیا میں نے حضور پر ہزار سال درود بھیجا اور ہزار سال بھیجا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے حضور کو مبعوث کیا خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا اور اللہ کی طرف اس کے حکم سے بلاتا اور چمکتا سورج۔ حضور کو ظاہر نام عطا فرمایا کہ اس نے حضور کو تمام دینوں پر ظہور و غلبہ دیا اور حضور کی شریعت وفضیلت کو تمام اہل سماوات وارض پر ظاہر و آشکارا کیا تو کوئی ایسا نہ رہا





جس نے حضور پر نور پر درود نہ بھیجا ہو، اللہ حضور پر درود بھیجے۔ فربک محمود وانت محمد وربک الاول والأخر والظاهر والباطن وانت الاول والأخر والظاهر والباطن. پس حضور کا رب محمود ہے اور حضور محمد، حضور کا رب اول و آخر و ظاہر و باطن ہے اور حضور اول و آخر و ظاہر و باطن ہیں۔ سید عالم ﷺ نے فرمایا: الحمدلله الذی فضلنی علی جمیع النبیین حتی فی اسمی وصفتی. ذکرہ القاری فی شرح الشفاء فقال قد روی التلمسانی عن ابن عباس[1]۔ ترجمہ: سب خوبیاں اللہ ﷻ کو جس نے مجھے تمام انبیاء پر فضیلت دی یہاں تک کہ میرے نام وصفت میں۔ علی قاری نے شرح شفاء میں اس کا ذکر کیا اور فرمایا کہ تلمسانی نے ابن عباس سے روایت کیا (ت)۔ اقول ظاهره انه اخرجه بسنده فان الاسناد ماخوذ فی مفهوم الروایة کما قاله الزرقانی فی شرح المواهب ولعل الظاهر ان فیه تجریدا والمراد اورد وذکر والله تعالیٰ اعلم۔ اقول (میں کہتا ہوں) اس کا ظاہر یہ ہے کہ اس کو انہوں نے اپنی سند کے ساتھ تخریج کیا ہے کہ اسناد روایت کے مفہوم میں ماخوذ ہے جیسا کہ زرقانی نے شرح مواہب میں فرمایا ہو سکتا ہے کہ ظاہر اس میں تجرید ہو (اسناد ماخوذ نہ ہو) اور صرف وارد کرنا اور ذکر کرنا مراد ہو۔ (ت)

### نوع آخر خصوص نصوص ختم نبوت:

صحیح مسلم شریف میں ابوہریرہ ﷺ سے ہے: فضلت علی الانبیاء بست اعطیت جوامع الکلم و نصرت بالرعب واحلت لی الغنائم وجعلت لی

---

[1] شرح الشفاء لعلی قاری علی هامش نسیم الریاض فصل فی اسماء رسول الله ﷺ دارالفکر بیروت، ۲/۴۲۵

الارض مسجدا و طهورا وارسلت الی الخلق کافة وختم بی النبیون[1]۔

ترجمہ: میں تمام انبیاء پر چھ وجہ سے فضیلت دیا گیا، مجھے جامع باتیں عطا ہوئیں اور مخالفوں کے دل میں میرا رعب ڈالنے سے میری مدد کی گئی اور میرے لئے غنیمتیں حلال ہوئیں اور میرے لئے زمین پاک کرنے والی اور نماز کی جگہ قرار دی گئی اور میں تمام جہان سب ماسوی اللہ کا رسول ہوا اور مجھ سے انبیاء ختم کئے گئے ﷺ۔

خاتم النبیین:

دارمی اپنی سنن میں بسند صحیح اور بخاری تاریخ اور طبرانی اوسط اور بیہقی سنن میں اور ابو نعیم حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انا قائد المرسلین ولا فخر، وانا خاتم النبیین ولا فخر، وانا شافع ومشفع ولا فخر[2] ترجمہ: میں تمام رسولوں کا پیش رو ہوں اور بطور فخر نہیں کہتا، میں تمام پیغمبروں کا خاتم ہوں اور بطور فخر نہیں کہتا اور میں سب سے پہلی شفاعت کرنے والا اور سب سے پہلا شفاعت قبول کیا گیا ہوں اور یہ بطور فخر ارشاد نہیں کرتا ﷺ۔

احمد و حاکم و بیہقی و ابن حبان عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انی مکتوب عنداللہ فی ام الکتاب لخاتم النبیین وان ادم لمنجدل فی طینته[3] ترجمہ: بیشک بالیقین میں اللہ کے حضور لوح محفوظ میں خاتم النبیین

[1] صحیح مسلم کتاب المساجد، باب مواضع الصلوٰۃ، قدیمی کتب خانہ، کراچی، ۱/۱۹۹

[2] سنن الدارمی، حدیث ۵۰، باب ما اعطی النبی ﷺ من الفضل دارالمحاسن قاهرہ مصر، ۱/۳۱

[3] المستدرک کتاب التاریخ، ذکر اخبار سید المرسلین ﷺ، دار الفکر بیروت، ۲/۶۰۰
کنز العمال حدیث ۳۲۱۱۴، موسسۃ الرسالۃ بیروت، ۱۱/۴۳۹





لکھا تھا اور ہنوز آدم اپنی مٹی میں پڑے تھے۔

آدم سرو تن بآب و گل داشت
کو حکم بملک جان و دل داشت

(حضرت آدم علیہ السلام اپنے خمیر میں ہی تھے جبکہ حضور ﷺ بحکم خداوندی جان و دل سے سرفراز تھے۔ت)

لوح محفوظ پر شہادت ختم نبوت:

مواہب لدنیہ و مطالع المسرات میں ہے: اخرج مسلم فی صحیحه من حدیث عبداللہ بن عمرو بن العاص عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم انه قال ان اللہ عزوجل کتب مقادیر الخلق قبل ان یخلق السمٰوٰت والارض بخمسین الف سنة فکان عرشه علی الماء، ومن جملة ما کتب فی الذکر وهو ام الکتاب ان محمدا خاتم النبیین۔ یعنی صحیح مسلم شریف میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اللہ عزوجل نے زمین و آسمان کی آفرینش سے پچاس ہزار برس پہلے خلق کی تقدیر لکھی اور اس کا عرش پانی پر تھا منجملہ ان تحریرات کے لوح محفوظ میں لکھا بیشک محمد خاتم النبیین ہیں ﷺ۔ ثم قال بعد هذا فی المواهب وعن العرباض بن ساریة، فذکر الحدیث المذکور انفا و قال بعده فی المطالع وغیر ذلک من الاحادیث[2] اه وقال الزرقانی بعد قوله ان محمدا خاتم النبیین فان قبل الحدیث یفید سبق العرش علی التقدیر وعلی کتابة

[1] المواهب اللدنیة باب سبق نبوته، المکتب الاسلامی بیروت، ۱/۵۷
، مطالع المسرات مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد، ص ۹۸

[2] مطالع المسرات مکتبہ نوریہ رضویہ فیصل آباد، ص ۹۸

محمد خاتم النبیین[1] الخ فافادوا جمیعا انه بتمامه حدیث واحد مخرج هکذا فی صحیح مسلم والعبد لضعیف راجع الصحیح من کتاب القدر فلم یجد فیه الا الی قوله وکان عرشه علی الماء وبهذا القدر عزاه له فی المشکوٰة والجامع الصغیر والکبیر وغیرها واللہ اعلم۔ ترجمہ: پھر اس کے بعد مواہب میں فرمایا اور عرباض بن ساریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے ابھی مذکور حدیث کو ذکر کیا اور اس کے بعد مطالع المسرات میں فرمایا اس کے علاوہ احادیث میں ہے اھ، اور علامہ زرقانی نے اپنے قول ''تحقیق محمد ﷺ خاتم النبیین ہیں'' کے بعد فرمایا اگر اعتراض ہو کہ حدیث سے عرش کی تخلیق، التقدیر اور محمد خاتم النبیین لکھنے سے قبل کا فائدہ دے رہی ہے الخ تو ان سب نے افادہ کرتے ہوئے فرمایا کہ یہ سب ایک حدیث ہے جس کو صحیح مسلم میں تخریج کیا ہے جبکہ اس عبد ضعیف نے صحیح مسلم کی کتاب القدر کو دیکھا تو اس میں صرف ان کا قول یہ پایا ''وکان عرشه علی الماء'' اس کا عرش پانی پر تھا'' اور اسی قدر کو مشکوٰۃ میں صحیح مسلم و جامع صغیر و کبیر وغیرہا کی طرف منسوب کیا ہے تو اللہ تعالیٰ زیادہ علم والا ہے۔

عمارت نبوت کی آخری اینٹ:

احمد و بخاری و مسلم و ترمذی حضرت جابر بن عبداللہ اور احمد و شیخین حضرت ابوہریرہ اور احمد و مسلم حضرت ابوسعید خدری اور احمد و ترمذی حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے بالفاظ متناسبہ و معانی متقاربہ راوی حضور خاتم المرسلین ﷺ فرماتے ہیں: مثلی و مثل الانبیاء کمثل قصر احسن بنیانه ترک منه موضع لبنة فطاف به النظار یتعجبون من حسن بنیانه الاموضع تلک اللبنة فکنت انا سددت موضع

---

[1] شرح الزرقانی علی المواهب اللدنیة، المقصد الاول، دار المعرفة بیروت، ۱/۳۱





اللبنة ختم بی البنیان وختم بی الرسل[1] وفی لفظ للشیخین فانا اللبنة وانا خاتم النبیین[2] ترجمہ: میری اور تمام انبیاء کی کہاوت ایسی ہے جیسے ایک محل نہایت عمدہ بنایا گیا اور اس میں ایک اینٹ کی جگہ خالی رہی، دیکھنے والے اس کے آس پاس پھرنے اور اس کی خوبی تعمیر سے تعجب کرتے مگر وہی ایک اینٹ کی جگہ کہ نگاہوں میں کھٹکتی، میں نے تشریف لا کر وہ جگہ بند کی، مجھ سے یہ عمارت پوری کی گئی، مجھ سے رسولوں کی انتہا ہوئی، میں عمارت نبوت کی وہ پچھلی اینٹ ہوں، میں تمام انبیاء کا خاتم ہوں ﷺ۔ امام ترمذی حکیم عارف باللہ محمد بن علی نوادر الاصول میں سیدنا ابوذر رضی اللہ عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: اول الرسل ادم و اخرهم محمد[3] سب رسولوں میں پہلے آدم علیہ السلام ہیں اور سب میں پچھلے محمد ﷺ۔

سوسمار کی گواہی:

طبرانی معجم اوسط و معجم صغیر اور ابن عدی کامل اور حاکم کتاب المعجزات اور بیہقی و ابونعیم کتاب دلائل النبوۃ اور ابن عساکر تاریخ میں امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے راوی، حضور اقدس ﷺ مجمع اصحاب میں تشریف فرما تھے کہ ایک بادیہ نشین قبیلۂ بنی سلیم کا آیا سوسمار شکار کر کے لایا تھا وہ حضور اقدس ﷺ کے سامنے ڈال دیا اور بولا قسم ہے لات و عزیٰ کی وہ شخص آپ پر ایمان نہ لائے گا جب تک یہ سوسمار ایمان نہ لائے، حضور پرنور ﷺ نے جانور کو پکارا وہ فصیح زبان روشن بیان عربی میں بولا جسے سب حاضرین نے خوب سنا اور سمجھا:

---

[1] مشکوٰۃ المصابیح بحوالہ متفق علیہ باب فضائل سید المرسلین ﷺ مطبع مجتبائی دہلی ص ۵۱۱

[2] صحیح البخاری، باب خاتم النبیین، قدیمی کتب، کراچی ۱/۵۰۱

صحیح مسلم، باب ذکر کونہ ﷺ خاتم النبیین، قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/۲۴۸

[3] نوادر الاصول حکیم ترمذی

لبیک وسعدیک یا زین من وافی یوم القیمۃ۔ میں خدمت وبندگی میں حاضر ہوں اے تمام حاضرین مجمع محشر کی زینت۔ حضور نے فرمایا: من تعبد تیرا معبود کون ہے؟ عرض کی: الذی فی السماء عرشہ وفی الارض سلطانہ وفی البحر سبیلہ وفی الجنۃ رحمتہ وفی النار عذابہ۔ ترجمہ: وہ جس کا عرش آسمان میں اور سلطنت زمین میں اور راہ سمندر میں رحمت جنت میں اور عذاب نار میں۔ فرمایا: من انا؟ بھلا میں کون ہوں؟ عرض کی: انت رسول رب العلمین وخاتم النبیین قد افلح من صدقک وقد خاب من کذبک۔ ترجمہ: حضور پروردگار عالم کے رسول ہیں اور رسولوں کے خاتم، جس نے حضور کی تصدیق کی وہ مراد کو پہنچا اور جس نے نہ مانا نامراد رہا۔ اعرابی نے کہا اب آنکھوں دیکھے کے بعد کیا شبہ ہے، خدا کی قسم میں جس وقت حاضر ہوا حضور سے زیادہ اس شخص کو دشمن کوئی نہ تھا اور اب حضور مجھے اپنے باپ اور اپنی جان سے زیادہ محبوب ہیں اشهد ان لا الہ الا اللہ وانک رسول اللہ[1] (میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور آپ اللہ کے رسول ہیں۔ت) یہ مختصر ہے اور حدیث میں اس سے زیادہ کلام الطیب واکثر۔ یہ حدیث امیر المؤمنین مولیٰ علی وام المؤمنین عائشہ صدیقہ وحضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی روایات سے بھی آئی۔ کما فی الجامع الکبیر والخصائص الکبریٰ ولم اقف علی الفاظهم فان اشتملت جمیعا علی لفظ خاتم النبیین کانت اربعۃ احادیث۔ ترجمہ: جیسا کہ جامع کبیر اور خصائص کبریٰ میں ہے میں نے ان کے الفاظ نہ پائے اگر ان سب کے الفاظ خاتم النبیین کے لفظ پر مشتمل ہوں تو یہ چار احادیث ہوگئیں۔

[1] دلائل النبوۃ لابی نعیم، ذکر الظبی والضب، عالم الکتب بیروت ۲/۱۳۴





تذییل:

ترمذی حدیث طویل حلیۂ اقدس میں امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے راوی کہ انہوں نے فرمایا: بین کتفیہ خاتم النبوۃ وھو خاتم النبیین[1] حضور کے دونوں شانوں کے بیچ میں مہر نبوت ہے اور حضور خاتم النبیین ہیں ﷺ۔

تذییل:

طبرانی معجم اور ابو نعیم عوالی سعید بن منصور میں امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے درود شریف کا ایک صیغہ بلیغہ راوی جس میں فرماتے ہیں: اجعل شرائف صلوتک ونوامی برکاتک و رافۃ تحننک علی محمد عبدک ورسولک الخاتم لماسبق والفاتح لما اغلق[2] ترجمہ: الٰہی! اپنی بزرگ درودیں اور بڑھتی برکتیں اور رحمت کی مہر نازل کر محمد ﷺ پر کہ تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں، گزروں کے خاتم اور مشکلوں کے کھولنے والے ﷺ۔

ف: نوع آخر نبوت گئی، نبوت منقطع ہوئی۔

ولا نبی بعدی:

صحیح بخاری شریف میں مروی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: کانت بنواسرائیل تسوسھم الانبیاء کلما ھلک نبی خلفہ نبی ولا نبی بعدی[3] انبیاء بنی اسرائیل کی سیاست فرماتے، جب ایک نبی تشریف لے جاتا دوسرا اس کے بعد

[1] جامع ترمذی ابواب المناقب، باب ماجاء فی صفۃ النبی ﷺ، امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۲۰۵

[2] المعجم الاوسط حدیث ۹۰۸۵، مکتبۃ المعارف الریاض ۱۰/۳۶

ف: نوع چہارم نبوت منقطع ہوئی اب کوئی نبی نہیں ہو سکتا۔

[3] صحیح بخاری کتاب الانبیاء، باب ماذکر عن بنی اسرائیل قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۴۹۱

آتا میرے بعد کوئی نبی نہیں ﷺ۔ احمد و ترمذی وحاکم بسند صحیح بر شرط صحیح مسلم کما قاله الحاکم واقره الناقدون (جیسے حاکم نے کہا ہے اور محققین نے اسے ثابت رکھا ہے) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ان الرسالة والنبوة قد انقطعت فلا رسول بعدی ولا نبی [1] ترجمہ: بیشک رسالت ونبوت ختم ہوگئی اب میرے بعد نہ کوئی رسول نہ نبی ﷺ۔

صحیح بخاری شریف میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لم یبق من النبوة الا المبشرات الرؤیا الصالحة [2] نبوت سے کچھ باقی نہ رہا صرف بشارتیں باقی ہیں اچھی خوابیں۔ طبرانی معجم کبیر میں حضرت حذیفہ بن اسید رضی اللہ عنہ سے بسند صحیح راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ذهبت النبوة فلا نبوة بعدی الا المبشرات الرؤیا الصالحة یراها الرجل او تری له [3] ترجمہ: نبوت گئی اب میرے بعد نبوت نہیں مگر بشارتیں ہیں اچھا خواب کہ انسان آپ دیکھے یا اس کے لئے دیکھا جائے۔ احمد وابن ماجہ وابن خزیمہ وابن حبان حضرت ام کرز رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بسند حسن راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: ذهبت النبوة وبقیت المبشرات [4] ترجمہ: نبوت گئی اور بشارتیں باقی ہیں۔ صحیح مسلم وسنن ابی داؤد وسنن ابن ماجہ میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے رسول اللہ ﷺ نے اپنے مرض مبارک میں جس میں وصال اقدس واقع ہوا پردہ اٹھایا سر انور پر پٹی بندھی تھی لوگ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے پیچھے صف بستہ تھے حضور نے

[1] جامع الترمذی، ابواب الرؤیا، باب ذهبت النبوة، امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۵۱

[2] صحیح البخاری، کتاب التعبیر، باب مبشرات، قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/۱۰۳۵

[3] المعجم الکبیر للطبرانی حدیث ۳۰۵۱ مکتبۃ الفیصلیہ بیروت ۳/۱۷۹

[4] سنن ابن ماجہ، ابواب تعبیر الرؤیا، باب الرؤیا الصالحة، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۸۶





ارشاد فرمایا: یا ایها الناس انه لم یبق من مبشرات النبوة الا الرؤیا الصالحة یراها المسلم او تری له [1] ترجمہ: اے لوگو! نبوت کی بشارتوں سے کچھ نہ رہا مگر اچھا خواب کہ مسلمان دیکھے یا اس کے لئے دوسرے کو دکھایا جائے۔

## اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو حضرت عمر ہوتے:

احمد و ترمذی وحاکم بتصحیح و رویانی وطبرانی وابویعلیٰ حضرت عقبہ بن عامر اور طبرانی وابن عساکر اور خطیب کتاب رواۃ مالک میں حضرت عبداللہ بن عمر اور طبرانی حضرت عصمہ بن مالک وحضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لو کان بعدی نبی لکان عمر بن الخطاب [2] ترجمہ: اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو عمر ہوتا رضی اللہ عنہ۔

تذییل:

صحیح بخاری شریف میں اسمٰعیل بن ابی خالد سے ہے: قلت لعبدالله بن ابی اوفیٰ رضی الله تعالی عنهما أرایت ابراهیم ابن النبی صلی الله تعالی علیه وسلم قال مات صغیرا ولو قضی ان یکون بعد محمد صلی الله تعالی علیه وسلم نبی عاش ابنه ولکن لا نبی بعده [3] ترجمہ: میں نے حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے پوچھا آپ نے حضرت ابراہیم صاحبزادہ رسول ﷺ کو دیکھا تھا، فرمایا ان کا بچپن میں انتقال ہوا اور اگر مقدر ہوتا کہ محمد ﷺ کے بعد کوئی نبی ہو تو حضور کے صاحبزادے ابراہیم زندہ رہتے، مگر حضور کے بعد نبی نہیں۔ امام احمد کی روایت انہیں سے یوں ہے میں نے

[1] سنن ابن ماجہ، ابواب تعبیر الرؤیا، باب الرؤیا الصالحة، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۸۷-۲۸۶

[2] جامع الترمذی، مناقب ابی حفص عمر بن الخطاب، امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۲۰۹

[3] صحیح البخاری، کتاب الآداب، باب من سمی باسماء الانبیاء، قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/۹۱۴

حضرت ابن ابی اوفی کو فرماتے سنا: لو کان بعد النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نبی مامات ابنه ابراهیم [1] ترجمہ: اگر حضور اقدس ﷺ کے بعد کوئی نبی ہوتا تو حضور کے صاحبزادے ابراہیم انتقال نہ فرماتے۔

**تذییل:**

امام ابوعمر ابن عبدالبر بطریق اسمٰعیل بن عبدالرحمٰن سدی حضرت انس ﷺ سے راوی انہوں نے فرمایا: کان ابراهیم قد ملأ المهد ولو عاش لکان نبیا لکن لم یکن لیبقی فان نبیکم اخر الانبیاء [2] ترجمہ: حضرت ابراہیم اتنے ہوگئے تھے کہ ان کا جسم مبارک گہوارے کو بھر دیتا اگر زندہ رہتے نبی ہوتے مگر زندہ نہ رہ سکتے تھے کہ تمہارے نبی ﷺ آخر الانبیاء ہیں۔

**فائدہ:**

اس کی اصل متعدد احادیث مرفوعہ سے ہے، ماوردی حضرت انس اور ابن عساکر حضرات جابر بن عبداللہ وعبداللہ بن عباس وعبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ تعالٰی عنہم سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لو عاش ابراهیم لکان صدیقا نبیا [3] (ترجمہ: اگر ابراہیم

---

[1] مسند امام احمد بن حنبل، بقیہ حدیث حضرت عبداللہ ابن اوفی، دار الفکر بیروت، ۳۵۳/۴

[2] شرح الزرقانی علی المواهب اللدنیہ بحوالہ اسماعیل بن عبدالرحمن عن انس، المقصد الثانی، دار المعرفۃ بیروت، ۲۱۶/۳۔۲۱۵

ف: حدیث ولو عاش ابراهیم لکان نبیا [2] والبحث علیہ۔ حدیث "اگر ابراہیم زندہ رہتے تو نبی ہوتے" کی تحقیق اور اس پر بحث سے متعلق یہ کہنا ہے (ت۔ تہذیب تاریخ ابن عساکر، باب ذکر بنیہ وبناتہ، دار احیاء التراث العربی بیروت، ۲۹۵/۱)

[3] کنز العمال بحوالہ الباوردی عن انس وابن عساکر حدیث ۳۲۲۰۴ مؤسسۃ الرسالۃ بیروت، ۴۶۹/۱۱





زندہ رہتا تو صدیق پیغمبر ہوتا) وبه انجلی ما اشتبه علی الامام النووی مع جلالة شانه، وسعة عرفانه، اما ما قال الامام ابوعمر بن عبدالبر لاادری ما هذا فقد کان ابن نوح غیر نبی ولو لم یلد النبی الانبیاء کان کل احد نبیا لانهم من ولد نوح قال اللہ تعالٰی وجعلنا ذریته هم الباقین۝ [1] فاجابوا عنه بان الشرطیة لا یلزمها الوقوع اقول نعم لکنها لا شک تفید الملازمة فان کانت مبینة علی ان ابن نبی لایکون الانبیاء لزم ما الزم ابو عمرو لا مفر فالحق فی الجواب ما اقول من عدم صحة قیاس الانبیاء السابقین وبنیهم علی نبینا سیّد المرسلین وبنیه صلی اللہ تعالٰی علیه وعلیهم وسلم فلو استحق ابنه بعده النبوة لا یلزم منه استحقاق ابناء الانبیاء جمیعا هکذا رأیتنی کتبت علی هامش نسختی التیسیر ثم رأیت العلامة علی القاری ذکر مثله فی الموضوعات الکبیر فللّٰه الحمد وقد اخرج الدیلمی عن انس بن مالک ﷺ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیه وسلم نحن اهل بیت لایقاس بنا احد [2] علی انی اقول لا نسلم ان الحدیث یحکم بالنبوة بل انبأعما تکامل فی جوهر ابراهیم من خصائل الانبیاء وخلال المرسلین بحیث لو لم یسد باب النبوة لنا لکان نبیا تفضلا من اللہ لا استحقاقامنه فان النبوة لایستحقها احد من قبل ذات لکن اللہ تعالٰی یصطفی من عباده من تم و کمل صورة ومعنی ونسبا وحسبا وبلغ الغایة القصوی من کل خیر واللہ اعلم حیث یجعل

---

[1] الاسرار المرفوعہ بحوالہ ابن عبدالبر فی التمہید، حدیث ۳۲۷، دار الکتب العلمیہ بیروت، ص ۱۹۱

[2] الفردوس بمأثور الخطاب، حدیث ۶۸۳۸، دار الکتب العلمیہ بیروت، ۲۸۳/۴

رسالته فاذن الحديث على وزان ما مر لو كان بعدی نبی لکان عمر[1]، واللہ تعالی اعلم۔ اس سے امام نووی کو درپیش ہونے والا اشتباہ ختم ہو گیا، باوجودیکہ ان کی شان اجل ہے اوران کا عرفان وسیع ہے لیکن امام ابوعمر بن عبدالبر نے جو یہ فرمایا کہ مجھے یہ معلوم نہ ہوسکا، حالانکہ نوح علیہ السلام کے بیٹے نبی نہ ہوئے، اور اگر یہ ہوتا کہ نبی سے نبی ہی پیدا ہو تو ہر ایک نبی ہوتا کیونکہ وہ بھی تو نوح علیہ السلام کی اولاد تھے، کیونکہ اللہ تعالی نے فرمایا ہم نے اس کی ذریت کو ہی باقی رکھا، اس کا جواب انہوں نے یہ دیا کہ کسی شرطیہ قضیہ کو وقوع لازم نہیں ہے اقول (میں کہتا ہوں) ہاں درست ہے لیکن بے شک شرطیہ، ملازمہ کا فائدہ ضرور دیتا ہے اگر یہ قضیہ شرطیہ اس معنی پر مبنی ہو کہ نبی کا بیٹا ضرور نبی ہی ہوتا ہے تو ابوعمر کا الزام لازم آئے گا جس سے مفر نہیں ہے تو جواب میں حق وہ ہے جو میں کہہ رہا ہوں کہ انبیاء سابقین اوران کے بیٹوں کا قیاس ہمارے نبی سید المرسلین اوران کے صاحبزادوں پر درست نہیں، اللہ تعالی ہمارے نبی اور سب انبیاء پر درود وسلام فرمائے پھر اگر آپ ﷺ کے بعد آپ ﷺ کا بیٹا نبوت کا مستحق ٹھہرے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ باقی تمام انبیا کے بیٹے بھی نبوت کے مستحق ہوں، میں نے اپنی تیسیر کے نسخے پر یونہی حاشیہ لکھا بعدازاں میں نے علامہ ملا قاری کو موضوعات کبیر میں اسی طرح ذکر کرتے ہوئے پایا فللّٰه الحمد۔ دیلمی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے تخریج کی ہے انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہم اہلبیت پر کسی کو قیاس نہ کیا جائے۔ علاوہ ازیں میں کہتا ہوں کہ مذکورہ حدیث نبوت کا حکم بیان کررہی ہے، یہ بات ہمیں تسلیم نہیں، بلکہ حدیث مذکور حضرت کے صاحبزادے ابراہیم رضی اللہ عنہ کے متعلق یہ خبر دے رہی ہے کہ ان میں انبیاء علیہم السلام جیسے خصائل واوصاف تھے کہ اگر ہمارے لئے

[1] جامع الترمذی، مناقب ابی حفص عمر بن الخطاب، امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۲۰۹





نبوت ختم نہ ہوتی تو وہ اللہ تعالی کے فضل محض سے نبی ہوتے نہ کہ بطور استحقاق نبی بنتے؛ کیونکہ کوئی بھی اپنی ذات میں نبوت کا استحقاق نہیں رکھتا لیکن اللہ تعالی نبوت کے لئے اپنے بندوں میں سے ایسے کو منتخب فرماتا ہے جو صورۃً ومعنیً نسباً وحسباً ہر اعتبار سے تام وکامل ہو اور ہر خیر میں انتہائی مرتبہ کو پہنچا ہو، اللہ تعالی بہتر جانتا ہے کہ کہاں رسالت بنائے تو حدیث مذکور کی دلالت وہی ہے جو "لو كان بعدی نبیا لکان عمر" الحدیث کی دلالت ہے، واللہ تعالی اعلم۔

## نوع آخر (ف)

بعد طلوع آفتاب عالمتاب خاتمیت صلوات اللہ تعالی وسلامہ علیہ وعلی آلہ الکرام جو کسی کے لئے ادعائے نبوت کرے دجال کذاب مستحق لعنت وعذاب ہے۔

امام بخاری حضرت ابوہریرہ اور احمد ومسلم وابوداؤد وترمذی وابن ماجہ حضرت ثوبان رضی اللہ تعالی عنہما سے راوی، وهذا حديث ثوبان، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انه سيكون في امتی كذابون ثلثون كلهم يزعم انه نبی وانا خاتم النبيين لا نبی بعدی[1]، ولفظ البخاری دجالون كذابون قريبا من ثلثين[2] (عنقریب اس امت میں قریب تیس کے دجال کذاب نکلیں گے ہر ایک ادعا (دعوی) کرے گا کہ وہ نبی ہے حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں ﷺ (اور بخاری کے الفاظ ہیں دجال کذاب تقریباً تیس ہوں گے۔ ت)

ف: نوع پنجم حضور کے بعد جو کسی کو نبوت ملنی مانے دجال کذاب ہے۔

[1] سنن ابی داؤد، کتاب الفتن، ذکر الفتن ودلائلها، آفتاب عالم پریس لاہور ۲/۲۲۸

[2] صحیح البخاری، کتاب الفتن، قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/۱۰۵۴

## کذاب اور دجّال

امام احمد وطبرانی وضیاء حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: فی امتی کذابون و دجالون سبعۃ و عشرون منھم اربع نسوۃ وانی خاتم النبیین لانبی بعدی[1] ترجمہ: میری امتِ دعوت میں (کہ مومن و کافر سب کو شامل ہے) ستائیس کذاب دجال ہوں گے ان میں چار عورتیں ہیں حالانکہ میں خاتم الانبیاء ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں ﷺ۔

جھوٹے مدعیان نبوت:

ابن عساکر، علاء بن زیاد رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے مرسلا راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ لاتقوم الساعۃ حتی یخرج ثلثون دجالون کذابون کلھم یزعم انہ نبی[2] (الحدیث) ترجمہ: قیامت قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ تیس دجال کذاب مدعی نبوت نکلیں گے۔

تذییل:

ابویعلی مسند میں بسند حسن حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لا تقوم الساعۃ حتی یخرج ثلثون کذابا منھم مسیلمۃ والعنسی والمختار[3] ترجمہ: قیامت نہ آئے گی جب تک کہ تیس کذاب نکلیں ان میں سے مسیلمہ اور اسود عنسی ومختار ثقفی ہے، اخذھم اللہ تعالٰی۔ الحمد للہ بفضلہٖ تعالٰی یہ تینوں خبیث گئے شیرانِ اسلام کے ہاتھ سے مارے گئے، اسود مردود

[1] مسند امام احمد، حدیث حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ، دارالفکر بیروت، ۵/۳۹۶

[2] تہذیب تاریخ ابن عساکر، ترجمہ الحارث بن سعید الکذاب، داراحیاء التراث العربی بیروت، ۳/۴۴۵

[3] مسند ابویعلی، مروی از عبداللہ بن زبیر، حدیث ۶۷۸۲، موسسۃ علوم القرآن بیروت، ۶/۱۹۹





خود زمانۂ اقدس اور مسیلمہ ملعون زمانۂ خلافت حضرت سیدنا ابوبکر صدیق ومختار ثقفی ملعون زمانۂ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما میں، وللہ الحمد (مسیلمہ خبیث کے قاتل وحشی رضی اللہ تعالٰی عنہ ہیں جنہوں نے زمانۂ کفر میں سیدنا حمزہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کو شہید کیا وہ فرمایا کرتے قتلت خیر النّاس و شرّ النّاس[1]، میں نے بہتر شخص کو شہید کیا پھر سب سے بدتر کو مارا۔)

حضرت علی اور ختم نبوت:

**نوع آخر** (ف) خاص امیر المومنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم کے بارے میں متواتر حدیثیں ہیں کہ نبوت ختم ہوئی نبوت میں ان کا کچھ حصہ نہیں۔

امام احمد مسند اور بخاری ومسلم وترمذی ونسائی وابن ماجہ صحاح، ابن ابی شیبہ سنن، ابن جریر تہذیب الآثار میں بطریق عدیدہ کثیرہ سیّدنا سعد بن ابی وقاص، اور حاکم بتصحیح اسناد مستدرک، اور طبرانی معجم کبیر واوسط، اور ابوبکر مطری قوی فوائد میں، اور ابن مردویہ مطولاً اور بزار بطریق عبداللہ بن ابی بکر عن حکیم بن جبیر عن الحسن بن سعد مولی علی، اور ابن عساکر بطریق عبداللہ بن محمد بن عقیل عن ابیہ عن جدہ عقیل امیر المومنین مولٰی علی اور احمد وحاکم وطبرانی وعقیلی حضرت عبداللہ بن عباس، اور احمد حضرت امیر معاویہ، اور احمد وبزار وابوجعفر بن محمد طبری وابوبکر مطیری حضرت ابوسعید خدری، اور ترمذی بافادۂ تحسین حضرت جابر بن عبداللہ سے مسنداً اور حضرت ابوہریرہ سے تعلیقاً، اور طبرانی کبیر اور خطیب کتاب المتفق والمفترق میں حضرت عبداللہ بن عمر، اور ابونعیم فضائل الصحابہ میں حضرت سعید بن زید، اور طبرانی کبیر میں

[1] الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب علی ہامش الاصابۃ باب الافراد فی الواو، دارصادر، بیروت، ۳/۵۴۴

ف: نوع ششم خاص مولٰی علی کے باب میں متواتر حدیثیں کہ نبوت ختم ہوگئی نبوت میں ان کا حصہ نہیں۔

حضرات براء بن عازب وزید بن ارقم وحبشی بن جنادہ وجابر بن سمرہ و مالک بن حویرث و حضرت ام المؤمنین ام سلمہ، زوجہ امیر المؤمنین علی حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے راوی، حضور پرنور ﷺ نے غزوہ تبوک کو تشریف لیجاتے وقت امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم کو مدینے میں چھوڑا امیر المؤمنین نے عرض کی یا رسول اللہ! حضور مجھے عورتوں اور بچوں میں چھوڑے جاتے ہیں، فرمایا: اما ترضی ان تکون منی بمنزلة هارون من موسیٰ غیر انه لا نبی بعدی [1] یعنی کیا تم اس پر راضی نہیں کہ تم یہاں میری نیابت میں ایسے رہو جیسے موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام جب اپنے رب سے کلام کے لئے حاضر ہوئے ہارون علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اپنی نیابت میں چھوڑ گئے تھے ہاں یہ فرق ہے کہ ہارون نبی تھے میں جب سے نبی ہوا دوسرے کے لئے نبوت نہیں۔ مسند ومستدرک میں حدیث ابن عباس یوں ہے: الا ترضی ان تکون بمنزلة هارون من موسیٰ الا انک لست بنبی [2] ترجمہ: کیا تم راضی نہیں کہ بمنزلہ ہارون کے ہو موسیٰ سے مگر یہ کہ تم نبی نہیں۔

حضرت اسماء کی حدیث اس طرح ہے: قالت هبط جبریل علی النبی صلی

[1] صحیح البخاری، مناقب علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، قدیمی کتب خانہ، کراچی، ۱/۵۲۶

جامع الترمذی، مناقب علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ، دہلی ۲/۲۱۴

صحیح مسلم کتاب الفضائل مناقب علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، قدیمی کتب خانہ، کراچی ۲/۲۷۸

مسند احمد بن حنبل، حدیث حضرت سعد ابن وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ، دار الفکر بیروت، ۱/۱۸۲

[2] المجمع الزوائد بحوالہ احمد وغیرہ عن ابن عباس باب جامع مناقب علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، دار الکتاب بیروت، ۹/۱۲۰

المستدرک للحاکم، کتاب معرفة الصحابة، دار الفکر بیروت، ۳/۱۰۹





اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فقال یا محمد ان ربک یقرأک السلام ویقول لک علیٌ منک بمنزلة هارون من موسیٰ لکن لا نبی بعدک [1] ترجمہ: جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حاضر ہو کر حضور اقدس ﷺ سے عرض کی حضور کا رب حضور کو سلام کہتا ہے اور فرماتا ہے علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) تمہاری نیابت میں ایسا ہے جیسا موسیٰ کے لئے ہارون مگر تمہارے بعد کوئی نبی نہیں ﷺ۔

فضائل صحابہ امام احمد میں حدیث امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یوں ہے کسی نے ان سے ایک مسئلہ پوچھا فرمایا: سل عنها علی ابن ابی طالب فهو اعلم مولاعلی سے پوچھو وہ اعلم ہیں، سائل نے کہا: یا امیر المؤمنین مجھے آپ کا جواب ان کے جواب سے زیادہ محبوب ہے، فرمایا: بئسما قلت لقد کرهت رجلا کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یغره بالعلم غرا ولقد قال له انت منی بمنزلة هارون من موسی الا انه لا نبی بعدی وکان عمر اذا اشکل علیه شیء یاخذ منه [2] ترجمہ: تو نے سخت بری بات کہی ایسے کو ناپسند کیا جس کے علم کی نبی ﷺ عزت فرماتے تھے اور بیشک حضور نے ان سے کہا تجھے مجھ سے وہ نسبت ہے جو ہارون کو موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں، امیر المؤمنین عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جب کسی بات میں شبہ پڑتا ان سے حاصل کرتے رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

ابو نعیم حلیۃ الاولیاء میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ ﷺ

[1] المعجم الکبیر، حدیث ۳۸۴ تا ۳۸۹، المکتبة الفیصلیة بیروت، ۲۴/۱۴۶ و ۱۴۷

[2] فضائل الصحابة لامام احمد بن حنبل، حدیث ۵۳ : ۱، فضائل علی علیہ السلام، موسسة الرسالة بیروت، ۶۷۵

نے فرمایا: یاعلی اخصمک بالنبوة و لا نبوة بعدی [1] ترجمہ: اے علی! میں مناصب جلیلہ وخصائص کثیرہ وجزیلۂ نبوت میں تجھ پر غالب ہوں اور میرے بعد نبوت اصلاً نہیں۔

حضرت علی کی عیادت:

ابن ابی عاصم اور ابن جریر با فادۂ تصحیح اور طبرانی اوسط اور ابن شاہین کتاب السنہ میں امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے راوی، میں بیمار تھا خدمت اقدس حضور سرور عالم ﷺ میں حاضر ہوا حضور نے مجھے اپنی جگہ کھڑا کیا اور خود نماز میں مشغول ہوئے، ردائے مبارک کا آنچل مجھ پر ڈال لیا، پھر بعد نماز فرمایا: برئت یا ابن ابی طالب فلا باس علیک ما سالت اللہ لی شیئا الا سالت لک مثلہ و لا سالت اللہ شیئا الا اعطانیہ غیر انہ قیل لی انہ لا نبی بعدک۔ ترجمہ: اے ابن ابی طالب! تم اچھے ہوگئے تم پر کچھ تکلیف نہیں، میں نے اللہ ﷻ سے جو کچھ اپنے لئے مانگا تمہارے لئے بھی اس کی مانند سوال کیا اور میں نے جو کچھ چاہا رب ﷻ نے مجھے عطا فرمایا مگر مجھ سے یہ فرمایا گیا کہ تمہارے بعد کوئی نبی نہیں۔ مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم فرماتے ہیں میں اسی وقت ایسا تندرست ہوگیا گویا بیمار ہی نہ تھا [2]

**تنبیہ:** اقول وباللہ التوفیق (میں کہتا ہوں اور توفیق اللہ تعالیٰ سے ہے) یہ حدیث حضرت امیر المومنین کے لئے مرتبہ صدیقیت کا حصول بتاتی ہے، صدیقیت ایک مرتبہ تلو نبوت ہے کہ اس کے اور نبوت کے بیچ میں کوئی مرتبہ نہیں مگر ایک مقام ادق واخفی کو نصیبۂ

[1] حلیۃ الاولیاء، المسندۃ فی مناقبھم رفضائلھم نمبر۴ علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ، دار الکتاب العربی بیروت ۱/۶۵

[2] کنز العمال بحوالہ ابن ابی عاصم وابن جریر وطس وابن شاہین فی السنۃ حدیث ۳۶۵۱۲ موسسۃ الرسالۃ بیروت ۱۳/۱۷۴





حضرت صدیق اکبر اکرم واتقی رضی اللہ عنہ ہے تو اجناس وانواع واصناف فضائل وکمالات وبلندی درجات میں خصائص وملزومات نبوت کے سوا صدیقین ہر عطیۂ بہیہ کے لائق واہل ہیں اگرچہ باہم ان میں تفاوت وتفاضل کثیر ووافر ہو۔

آخر نہ دیکھا کہ محمد رسول اللہ ﷺ کے ابن جمیل ونائب جلیل حضور پر نور سید الاسیاد فرد الافراد غوث اعظم غیث اکرم غیاث عالم محبوب سبحانی مطلوب ربانی سیدنا ومولانا ابو محمد محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: کل ولی علی قدم نبی وانا علی قدم جدی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وما رفع المصطفیٰ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قدما الا وضعت انا قدمی فی الموضع الذی رفع قدمہ منہ، الا ان یکون قدما من اقدام النبوۃ فانہ لا سبیل ان ینالہ غیر نبی [1] رواہ الامام الاجل ابوالحسن علی الشطنوفی قدس سرہ فی بھجۃ الاسرار فقال اخبرنا ابو محمد سالم بن علی بن عبداللہ بن سنان الدمیاطی المصری المولد بالقاہرۃ ۶۷۱ سنۃ احدی وسبعین وستمائۃ، قال اخبرنا الشیخ القدوۃ شھاب الدین ابو حفص عمر بن عبداللہ السھروردی ببغداد ۶۲۴ سنۃ اربع و عشرین وستمائۃ قال سمعت الشیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ عنہ یقول علی الکرسی بمدرسۃ [2] (فذکرہ)۔ ترجمہ: ہر ولی ایک نبی کے قدم پر ہوتا ہے اور میں اپنے جد اکرم ﷺ کے قدم پاک پر ہوں مصطفیٰ ﷺ نے جہاں سے قدم اٹھایا میں نے اسی جگہ قدم رکھا مگر نبوت کے قدم کہ ان کی طرف غیر نبی کو اصلاً راہ نہیں (اس کو امام ابوالحسن علی شطنوفی قدس سرہ نے بہجۃ الاسرار میں روایت کیا، تو کہا ابو محمد سالم بن علی بن عبداللہ

[1] بھجۃ الاسرار، ذکر کلمات اخبر بھا عن نفسہ الخ، مطبع مصطفی البابی الحلبی مصر ص ۲۲

[2] بھجۃ الاسرار، ذکر کلمات اخبر بھا عن نفسہ الخ، مطبع مصطفی البابی الحلبی مصر ص ۲۲

بن سنان الدمیاطی المصری جو قاہرہ میں ۶۷۱ھ میں پیدا ہوئے، انہوں نے کہا مجھے شیخ شہاب الدین ابو حفص عمر بن عبداللہ سہروردی نے ۶۲۴ھ کو بغداد میں بیان کیا کہ میں نے شیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ عنہ کو مدرسہ میں کرسی پر تشریف فرما کہتے ہوئے سنا تو وہ ذکر فرمایا جو گزرا۔ (ت)

بالجملہ ما دون نبوت پر فائز ہونا تفرد کی دلیل نہ حجت تفضیل کہ وہ صدہا میں مشترک اور فی نفسہ مشکک، ہر غوث و صدیق اس میں شریک اور ان پر بشدت مقول بالتشکیک، بلکہ خود حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: من اتاہ ملک الموت وھو یطلب العلم کان بینہ وبین الانبیاء درجۃ واحدۃ درجۃ النبوۃ[1] رواہ ابن النجار عن انس رضی اللہ عنہ۔ ترجمہ: جس کے پاس ملک الموت آئیں اور وہ طالب علم میں ہو اس میں اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام میں صرف ایک درجے کا فرق ہے کہ درجہ نبوت ہے (اسے ابن النجار نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ ت) دوسری حدیث میں ہے: کاد حملۃ القرآن ان یکونوا انبیاء الا انہ لا یوحیٰ الیھم[2] رواہ الدیلمی فی حدیث عن عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنھما۔ ترجمہ: قریب ہے حاملان قرآن انبیاء ہوں مگر یہ کہ ان کی طرف وحی نہیں آتی (اسے دیلمی نے ایک حدیث میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کیا) تو اس کے امثال سے حضرات خلفائے ثلثہ رضی اللہ تعالٰی عنہم پر امیر المومنین مولی علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی تفضیل کا وہم نہیں ہو سکتا۔

[1] کنز العمال بحوالہ ابن النجار عن انس حدیث ۲۸۸۲۹ موسسۃ الرسالۃ بیروت ۱۰/۱۶۰

[2] الفردوس بماثور الخطاب حدیث ۴۲۱ دار الکتب العلمیہ بیروت ۱/۱۵۷





## ابوبکر صدیق، صدیق اکبر ہیں:

علماء فرماتے ہیں، ابوبکر صدیق، صدیق اکبر ہیں اور علی مرتضیٰ صدیق اصغر، صدیق اکبر کا مقام اعلیٰ صدیقیت سے بلند و بالا ہے، نسیم الریاض شرح شفائے امام قاضی عیاض میں ہے: اما تخصیص ابی بکر رضی اللہ عنہ فلانہ الصدیق الاکبر الذی سبق الناس کلھم لتصدیقہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ولم یصدر منہ غیرہ قط وکذا علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ فانہ یسمی الصدیق الاصغر الذی لم یتلبس بکفر قط ولم یسجد لغیر اللہ مع صغرہ وکون ابیہ علی غیر الملۃ ولذا خص بقول علی کرم اللہ تعالٰی وجھہ[1] ترجمہ: لیکن ابوبکر رضی اللہ عنہ کی تخصیص اس لئے کہ وہ صدیق اکبر ہیں جو تمام لوگوں میں آگے ہیں کیونکہ انہوں نے جو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تصدیق کی وہ کسی کو حاصل نہیں اور یونہی علی کرم اللہ وجہہ الکریم کا نام صدیق اصغر ہے جو ہرگز کفر سے ملتبس نہ ہوئے اور نہ ہی انہوں نے غیر اللہ کو سجدہ کیا باوجودیکہ وہ نابالغ تھے اور ان کے والد ملت اسلامیہ پر نہ تھے، اسی وجہ سے انہوں نے علی کرم اللہ وجہہ کے قول کو خاص طور پر لیا۔

حضرت خاتم الولایۃ المحمدیۃ فی زمانہ بحر الحقائق ولسان القوم بجنانہ وبیانہ سیدی شیخ اکبر محی الدین ابن عربی نفعنا اللہ فی الدارین بلمعانہ فتوحات مکیہ شریفہ میں فرماتے ہیں: فلو فقد النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فی ذلک الوطن وحضرہ ابوبکر لقام فی ذلک المقام الذی اقیم فیہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لانہ لیس ثم اعلٰی منہ یحجبہ عن ذلک فھو صادق ذلک الوقت وحکمہ وماسواہ تحت حکمہ (ثم قال) وھذا المقام الذی اثبتناہ بین الصدیقیۃ ونبوۃ التشریع الذی ھو مقام القربۃ وھو للافراد ھو دون

[1] نسیم الریاض شرح شفاء امام عیاض، الباب الاول، الفصل الاول، دار الفکر بیروت ۱/۱۳۲

نبوۃ التشریع وفوق الصدیقیۃ فی المنزلۃ عند اللہ والمشار الیہ بالسر الذی وقر فی صدر ابی بکر ففضل بہ الصدیقین اذ حصل لہ مالیس فی شرط الصدیقیۃ ولا من لوازمہا فلیس بین ابی بکر وبین رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رجل لانہ صاحب الصدیقیۃ وصاحب سر[1] یعنی اگر حضور سیّد عالم ﷺ اس موطن میں تشریف نہ رکھتے ہوں اور صدیق اکبر حاضر ہوں تو حضور اقدس ﷺ کے مقام پر صدیق قیام کریں گے کہ وہاں صدیق سے اعلیٰ کوئی نہیں جو انہیں اس سے روکے وہ اس وقت کے صادق وحکیم ہیں، اور جو ان کے سوا ہیں سب ان کے زیرِ حکم، یہ مقام جو ہم نے ثابت کیا صدیقیت اور نبوت شریعت کے بیچ میں ہے، یہ مقام قربت فردوں کے لئے ہے، اللہ کے نزدیک نبوت شریعت سے نیچا اور صدیقیت سے مرتبے میں بالا ہے اسی کی طرف اس راز سے اشارہ ہے جو سینۂ صدیق میں متمکن ہوا جس کے باعث وہ تمام صدیقوں سے افضل قرار پائے کہ ان کے قلوب میں وہ راز الٰہی حاصل ہوا جو نہ صدیقیت کی شرط ہے نہ اس کے لوازم سے، تو ابوبکر صدیق اور رسول اللہ ﷺ کے درمیان کوئی شخص نہیں کہ وہ تو صدیقیت والے بھی ہیں اور صاحب راز بھی رضی اللہ عنہ۔

تذییل:

بعض احادیث علویہ مبطلہ دعوی غلویہ۔

## مولا علی کی نگاہ میں مقام صدیق اکبر:

صحیح بخاری شریف میں امام محمد بن حنفیہ صاحبزادہ امیر المؤمنین مولی علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے ہے: قال قلت لابی ای الناس خیر بعد النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قال ابوبکر قال قلت ثم من، قال ثم عمر ثم خشیت ان اقول ثم من فیقول

[1] الفتوحات المکیۃ، الباب الثالث والسبعون، داراحیاء التراث العربی بیروت، ۲/۲۵





عثمان فقلت ثم انت یا ابت، فقال ما انا الا رجل من المسلمین[1]، رواہ ایضاً ابن ابی عاصم و خشیش وابو نعیم فی الحلیۃ الاولیاء۔ ترجمہ: میں نے اپنے والد ماجد مولی علی رضی اللہ عنہ سے عرض کی نبی ﷺ کے بعد سب آدمیوں سے بہتر کون ہے؟ فرمایا: ابوبکر۔ میں نے کہا پھر کون؟ فرمایا: پھر عمر۔ پھر مجھے خوف ہوا کہ کہیں میں کہوں پھر کون تو فرمادیں عثمان، اس لئے میں نے سبقت کر کے کہا اے باپ میرے! پھر آپ؟ فرمایا: میں تو نہیں مگر ایک مرد مسلمانوں میں سے (اسے ابن ابی عاصم اور خشیش اور ابو نعیم نے بھی حلیۃ الاولیاء میں بیان کیا ہے۔ ت) طبرانی معجم اوسط میں صلہ بن زفر سے راوی، جب امیر المؤمنین مولی علی کے سامنے لوگ ابوبکر صدیق کا ذکر کرتے، امیر المؤمنین فرماتے: السباق یذکرون السابق یذکرون والذی نفسی بیدہ ما استبقنا الی خیر قط الا سبقنا الیہ ابوبکر[2] ترجمہ: ابوبکر کا بڑی سبقت والے ذکر کر رہے ہیں کمال پیشی لے جانے والے کا تذکرہ کرتے ہیں قسم اس کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے جب ہم نے کسی خیر میں پیشی چاہی ہے ابوبکر ہم سب پر سبقت لے گئے ہیں۔

## حضرت صدیق کے بارے میں حضرت علی کی رائے:

ابوالقاسم طلحی وابن ابی عاصم وابن شاہین واللالکائی سب اپنی اپنی کتاب السنہ میں اور عشاری فضائل صدیق اور اصبہانی کتاب الحجہ اور ابن عساکر تاریخ دمشق میں راوی، امیر

[1] صحیح بخاری، کتاب المناقب باب فضل ابی بکر رضی اللہ عنہ، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۱/۵۱۸
جامع الاحادیث بحوالہ خ ود وابن ابی عاصم وخشیش وغیرہ، حدیث ۳۰۷۷، دارالفکر بیروت، ۱۹/۲۱۷
کنز العمال، بحوالہ خ د وابن ابی عاصم وخشیش وغیرہ ۳۶۰۹۹ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۳/۷

[2] المعجم الاوسط، حدیث ۷۱۶۴، مکتبۃ المعارف الریاض، ۸/۸۲
جامع الاحادیث بحوالہ طس، حدیث ۷۶۸۸، دارالفکر بیروت، ۱۶/۲۰۹

المومنین کو خبر پہنچی کچھ لوگ انہیں ابوبکر وعمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہما) سے افضل بتاتے ہیں منبر شریف پر تشریف لے گئے حمد وثنائے الٰہی کے بعد فرمایا: ایها الناس بلغنی ان اقواما یفضلونی علی ابی بکر و عمر ولو کنت تقدمت فیه لعاقبت فیه، فمن سمعته بعد هذا الیوم یقول هذا فهو مفتر، علیه حد المفتری خیر الناس بعد رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم ابو بکر ثم عمر(زاد غیر الطلحی) ثم احدثنا بعضهم احداثا یقضی الله فیها ما یشاء [۱] ترجمہ: اے لوگو! مجھے خبر پہنچی کہ کچھ لوگ مجھے ابوبکر و عمر پر فضیلت دیتے ہیں اگر میں پہلے متنبہ کرچکا ہوتا تو اب سزا دیتا، آج کے بعد جسے ایسا کہتا سنوں گا وہ مفتری ہے، اس پر مفتری کی حد آئے گی، رسول اللہ ﷺ کے بعد سب آدمیوں سے بہتر ابوبکر ہیں، پھر عمر، پھر ان کے بعد ہم سے کچھ نئے امور واقع ہوئے کہ خدا ان میں جو چاہے گا حکم فرمائے گا۔

امام ابوعمران عبدالبر استیعاب میں حکم بن حجل سے اور امام ابوالحسن دارقطنی سنن میں روایت کرتے ہیں امیر المومنین مولیٰ علی فرماتے ہیں: لا اجد احدا فضلنی علی ابی بکر و عمر الاجلدته حد المفتری [۲] ترجمہ: میں جسے پاؤں گا کہ ابوبکر وعمر پر مجھے تفضیل دیتا ہے اسے مفتری کی حد اسّی کوڑے لگاؤں گا۔

---

[۱] کنز العمال بحواله ابن ابی عاصم و ابن شاهین واللالکائی والعشاری، حدیث ۳۶۱۰۳،موسسۃ الرسالۃ بیروت، ۲۱/۱۳

جامع الاحادیث ابن ابی عاصم و ابن شاهین واللالکائی والعشاری، حدیث ۷۷۳۵،دار الفکر بیروت، ۲۲۲/۱۶

[۲] جامع الاحادیث عن الحکم بن حجل عن علی، حدیث ۷۷۳۷، دار الفکر بیروت، ۲۲۵/۱۶

مختصر تاریخ دمشق لابن عساکر ترجمہ ۲۲ عبداللہ ابن ابی قحافہ دار الفکر بیروت ۱۱۰/۱۳





ابن عساکر بطریق الزہری عن عبداللہ بن کثیر راوی، امیر المومنین فرماتے ہیں: لا یفضلنی احد علی ابی بکر و عمر الاجلدته جلد اوجیعا [۱] ترجمہ: جو مجھے ابوبکر وعمر سے افضل کہے گا اسے دردناک کوڑے لگاؤں گا۔

امام احمد مسند اور عدنی اُلحسن اور ابوعبید کتاب الغریب اور نعیم بن حماد فتن اور خثیمہ بن سلیمان طرابلسی فضائل الصحابہ اور حاکم مستدرک اور خطیب تلخیص المتشابہ میں راوی، امیر المومنین فرماتے ہیں: سبق رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم وصلی ابوبکر وثلث عمر ثم خطبتنا فتنة و یعفو الله عمن یشاء [۲] وللخطیب وغیره فهو ما شاء الله زاد هو فمن فضلنی علی ابی بکر وعمر رضی الله تعالیٰ عنهما فعلیه حد المفتری من الجلد و اسقاط الشهادة [۳] ترجمہ: رسول اللہ ﷺ سبقت لے گئے اور ان کے دوسرے ابوبکر اور تیسرے عمر ہوئے، پھر ہمیں فتنے نے مضطرب کیا اور خدا جسے چاہے معاف فرمائے گا، فرمایا جو خدا نے چاہا وہ ہوا تو جو مجھے ابوبکر وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما پر فضیلت دے اس پر مفتری کی حد واجب ہے اسّی کوڑے لگائے جائیں اور گواہی کی نہ سنی جائے۔

ابوطالب عشاری بطریق الحسن بن کثیر عن ابیہ راوی، ایک شخص نے امیر المومنین علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کی: آپ خیر الناس ہیں۔ فرمایا: تو

---

[۱] جامع الاحادیث بحوالہ ابن عساکر عن علی حدیث ۷۷۴۳ دار الفکر بیروت ۲۱۹/۱۶

کنز العمال بحوالہ ابن عساکر عن علی حدیث ۳۶۱۰۴۵ موسسۃ الرسالۃ بیروت ۹/۱۳

[۲] المستدرک علی الصحیحین کتاب معرفة الصحابة رضی الله تعالیٰ عنهم، مناقب ابی بکر، دار الفکر بیروت، ۶۷،۶۸/۳

[۳] کنز العمال بحواله خط فی تلخیص المتشابه، حدیث ۳۶۱۰۲، موسسۃ الرسالۃ بیروت، ۹/۱۳

جامع الاحادیث خط فی تلخیص المتشابه، حدیث ۷۷۴۲، دار الفکر بیروت، ۲۱۹/۱۶

نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا ہے؟ کہا: نہ۔ فرمایا: ابوبکر کو دیکھا؟ کہا: نہ۔ فرمایا: عمر کو دیکھا؟ کہا: نہ۔ فرمایا: اما انک لو قلت انک رأیت النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لقتلتک ولو قلت رأیت ابا بکر و عمر لجلدتک [1] ترجمہ: سن لے اگر تو نبی ﷺ کے دیکھنے کے بعد خیر الناس بعد رسول اللہ ﷺ کا اقرار کرتا اور پھر مجھے خیر الناس کہتا تو میں تجھے قتل کرتا اور اگر تو ابوبکر و عمر کو دیکھے ہوتا اور مجھے افضل بتاتا تو تجھے حد لگاتا۔

ابن عساکر سیدنا عمار بن یاسر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے راوی، امیر المؤمنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ نے فرمایا: لایفضلنی احد علی ابی بکر و عمر الا وقد انکر حقی وحق اصحاب رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم [2] ترجمہ: جو مجھے ابوبکر و عمر پر تفضیل دے گا وہ میرے اور تمام اصحاب رسول اللہ ﷺ کے حق کا منکر ہوگا۔

## حضرات شیخین اولین جنتی ہیں

ابوطالب عشاری اور اصفہانی کتاب الحجہ میں عبد خیر سے راوی، میں نے امیر المؤمنین مولٰی علی سے عرض کی، رسول اللہ ﷺ کے بعد سب سے پہلے جنت میں کون جائے گا؟ فرمایا: ابوبکر و عمر۔ میں نے عرض کی: یا امیر المؤمنین! کیا وہ دونوں آپ سے پہلے جنت میں جائیں گے؟ فرمایا: ای والذی فلق الحبة وبرأ النسمة انهما لیاکلان من ثمارها و یرویان من مائها ویتکئان علی فرشها وانا موقوف بالحساب [3] ترجمہ: ہاں قسم اس کی جس نے بیج کو چیر کر پیڑ اگایا اور آدمی کو اپنی قدرت سے تصویر فرمایا بیشک وہ دونوں جنت

---

[1] جامع الاحادیث بحوالہ العشاری، حدیث ۲۳۲۷۷، دار الفکر بیروت، ۲۲۵/۱۶

کنز العمال بحوالہ العشاری، حدیث ۳۶۱۵۲ موسسۃ الرسالہ بیروت، ۲۶/۱۳

[2] جامع الاحادیث بحوالہ ابن عساکر، حدیث ۳۲۷۷، دار الفکر بیروت، ۲۲/۱۹-۲۲۱

[3] جامع الاحادیث بحوالہ ابوطالب العشاری والاصفہانی فی الحجہ، حدیث ۳۲۷۷، دار الفکر بیروت، ۲۱۹/۱۶





کے پھل کھائیں گے، اس کے پانی سے سیراب ہوں گے، اس کی مسندوں پر آرام کریں گے اور میں ابھی حساب میں کھڑا ہوں گا۔

## خیر الناس بعد رسول اللہ

ابوذر ہروی و دارقطنی وغیرہما حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ سے راوی میں نے امیر المؤمنین سے عرض کی: یا خیر الناس بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فقال مهلا یا ابا جحیفة الا اخبرک بخیر الناس بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ابو بکر و عمر [1] یا خیر الناس بعد رسول اللہ ﷺ فرمایا ٹھہر و اے ابوجحیفہ! کیا میں تمہیں نہ بتادوں کہ کون ہے؟ فرمایا اے ابوجحیفہ! خیر الناس بعد رسول اللہ ابو بکر و عمر (رضی اللہ تعالٰی عنہما) ہیں۔

## افضل الناس بعد رسول اللہ

ابونعیم حلیہ اور ابن شاہین کتاب السنہ اور ابن عساکر تاریخ میں عمرو بن حریث سے راوی میں نے امیر المؤمنین مولٰی علی کرم اللہ وجہہ کو منبر پر فرماتے سنا: ان افضل الناس بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ابو بکر و عمر و عثمان وفی لفظ ثم عمر ثم عثمان [2] ترجمہ: بیشک رسول اللہ ﷺ کے بعد سب آدمیوں سے افضل ابوبکر و عمر و عثمان ہیں، اور بالفاظ دیگر پھر عمر پھر عثمان۔

---

[1] جامع الاحادیث بحوالہ الصابونی فی المائتین، حدیث ۳۳۷۷، دار الفکر بیروت، ۲۲۲/۱۶

کنز العمال بحوالہ الصابونی فی المائتین وطس وکر حدیث ۳۶۱۴۱ موسسۃ الرسالہ بیروت، ۲۰/۱۳

[2] کنز العمال، بحوالہ ابن عساکر وحل ابن شاہین فی السنہ، حدیث ۸۰۰۶، دار الفکر بیروت: ۲۹۰/۱۶

## مولود ازکی فی الاسلام:

ابن عساکر بطریق سعد ابن طریف اصبغ بن نباتہ سے راوی، فرمایا: قلت لعلی یا امیر المؤمنین من خیر الناس بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم؟ قال ابوبکر، قلت ثم من؟ قال ثم عمر، قلت ثم من؟ قال ثم عثمان، قلت ثم من؟ قال انا رأیت رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بعینی ھاتین والا فعمیتا، وباذنی ھاتین والا فصمتا، یقول ماولد فی الاسلام مولود ازکیٰ ولا اطھر ولا افضل من ابی بکر ثم عمر[1] ترجمہ: میں نے مولیٰ علی سے عرض کی یا امیر المؤمنین! رسول اللہ ﷺ کے بعد سب سے افضل کون ہے؟ فرمایا: ابوبکر۔ میں نے کہا: پھر کون؟ فرمایا: عمر، کہا پھر کون؟ فرمایا: عثمان، کہا: پھر کون؟ فرمایا: میں، میں نے ان آنکھوں سے نبی ﷺ کو دیکھا ورنہ یہ آنکھیں پھوٹ جائیں اور ان کانوں سے فرماتے سنا ورنہ بہرے ہو جائیں حضور فرماتے تھے اسلام میں کوئی شخص ایسا پیدا نہ ہوا جو ابوبکر پھر عمر سے زیادہ پاکیزہ زیادہ فضیلت والا ہو۔

ابو طالب عشاری فضائل الصدیق میں راوی، امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم فرماتے ہیں: وھل انا الاّ حسنۃ من حسنات ابی بکر[2] ترجمہ: میں کون ہوں مگر ابوبکر کی نیکیوں سے ایک نیکی۔

## سیدنا صدیق کی سبقت کی چہار وجوہات:

خیثمہ طرابلسی وابن عساکر ابو الزناد سے راوی، ایک شخص نے مولیٰ علی سے عرض کی: یا امیر المؤمنین! کیا بات ہوئی کہ مہاجرین وانصار نے ابوبکر کو تقدیم دی حالانکہ آپ

[1] جامع احادیث ابن عساکر حدیث ۵۰۴۴، دار الفکر بیروت، ۱۲/ ۲۹۳

[2] جامع الاحادیث بحوالہ ابی طالب العشاری، حدیث ۷۲۸۲، دار الفکر بیروت، ۱۶/ ۲۰۸





کے مناقب بیشتر اور اسلام وسوابق پیشتر، فرمایا: اگر مسلمان کے لئے خدا کی پناہ نہ ہوتی تو میں تجھے قتل کر دیتا، افسوس تجھ پر، ابوبکر چار وجہ سے مجھ پر سبقت لے گئے، افشائے اسلام میں مجھ سے پہلے، ہجرت میں مجھ سے سابق، صحبت غار میں انہیں کا حصہ، نبی ﷺ نے امامت کے لئے انہیں کو مقدم فرمایا ویحک ان اللہ ذم الناس کلھم ومدح ابابکر فقال الا تنصروہ فقد نصرہ اللہ[1] (الآیۃ) افسوس تجھ پر بیشک اللہ تعالٰی نے سب کی مذمت کی اور ابوبکر کی مدح فرمائی کہ ارشاد فرماتا ہے اگر تم اس نبی کی مدد نہ کرو تو اللہ تعالٰی نے اس کی مدد فرمائی جب کافروں نے اسے مکے سے باہر کیا دوسرا ان دو کا جب وہ غار میں تھے جب اپنے یار سے فرماتا تھا غم نہ کھا اللہ ہمارے ساتھ ہے۔

## حضرت صدیق کا تقدم:

خطیب بغدادی وابن عساکر اور دیلمی مسند الفردوس اور عشاری فضائل الصدیق میں امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: سالت اللہ ثلثا ان یقدمک فابی علی الا تقدیم ابی بکر[2] ترجمہ: اے علی! میں نے اللہ ﷻ سے تین بار سوال کیا کہ تجھے تقدیم دے اللہ تعالٰی نے نہ مانا مگر ابوبکر کو مقدم رکھنا۔

## حضرت علی کی مدح افراط وتفریط کا شکار:

عبد اللہ بن احمد زوائد مسند میں، اور ابو یعلٰی ودورقی وحاکم وابن ابی عاصم وابن شاہین امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ سے راوی کہ انہوں نے فرمایا: دعانی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فقال یا علی ان فیک من عیسیٰ مثلا ابغضتہ الیھود

[1] جامع الاحادیث بحوالہ خیثمہ وابن عساکر حدیث ۶۹۹۷، دار الفکر بیروت، ۶/ ۲۰۹

[2] تاریخ بغداد، حدیث ۵۹۲۱، دار الکتاب العربی بیروت، ۱۱/ ۲۱۳

کنز العمال بحوالہ ابی طالب العشاری وغیرہ حدیث ۳۲۶۹۰ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۲/ ۵۱۵

حتی بھتوا امہ واحبتہ النصاری حتی انزلوہ بالمنزلۃ التی لیس بھا وقال علی الاوانہ یھلک فیّ رجلان محب مطری یفرطنی بما لیس فیّ و مبغض مفتر یحملہ شنانی علی ان یبھتنی الاوانی لست بنبی ولا یوحی الیّ ولکنی اعمل بکتاب اللہ وسنۃ نبیہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ما استطعت فما امرتکم بہ من طاعۃ اللہ فحق علیکم طاعتی فیما احببتم او کرھتم وما امرتکم بمعصیۃ انا وغیری فلاطاعۃ لا حد فی معصیۃ اللہ انما الطاعۃ فی المعروف [1] ترجمہ: مجھے رسول اللہ ﷺ نے بلا کر ارشاد فرمایا: اے علی! تجھ میں ایک کہاوت عیسیٰ علیہ السلام کی طرح ہے، یہود نے ان سے دشمنی کی یہاں تک کہ ان کی ماں پر بہتان باندھا اور نصاریٰ ان کے دوست بنے یہاں تک کہ جو مرتبہ ان کا نہ تھا وہاں جا اتارا، مولا علی فرماتے ہیں سن لو میرے معاملے میں دو شخص ہلاک ہوں گے ایک دوست میری تعریف میں حد سے بڑھنے والا جو میرا وہ مرتبہ بتائے گا جو مجھ میں نہیں، اور ایک دشمن مفتری جسے میری عداوت اس پر باعث ہوگی کہ مجھ پر تہمت اٹھائے، سن لو میں نہ تو نبی ہوں نہ مجھ پر وحی آتی ہے تو جہاں تک ہو سکے اللہ ﷻ کی کتاب اور اس کے نبی ﷺ کی سنت پر عمل کرتا ہوں تو میں جب تمہیں اطاعت الٰہی کا حکم دوں تو میری فرمانبرداری تم پر لازم ہے چاہے تمہیں پسند ہو خواہ ناگوار، اور اگر معصیت کا حکم دوں میں یا کوئی ہو تو اللہ کی نافرمانی میں کسی کی اطاعت نہیں، اطاعت تو مشروع بات میں ہے۔

## افضل الایمان:

ابن عساکر سالم بن ابی الجعد سے راوی، فرمایا: قلت لمحمد بن الحنفیۃ

[1] المستدرک للحاکم، کتاب معرفۃ الصحابہ، دار الفکر بیروت، ۳/۲۳۳؛
مسند احمد بن حنبل مروی از علی رضی اللہ عنہ، دار الفکر بیروت، ۱/۱۶۰؛





ھل کان ابو بکر اول القوم اسلاما قال لا قلت فیما علا ابو بکر و سبق حتی لا یذکر احد غیر ابی بکر قال لانہ کان افضلھم اسلاما حین اسلم حتی لحق بربہ [1] میں نے امام محمد بن حنفیہ صاحبزادۂ مولا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے دریافت کیا کہ ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سب سے پہلے اسلام لائے تھے، فرمایا نہ۔ میں نے کہا پھر کس وجہ سے ابو بکر سب پر بلند و سابق ہوئے کہ ان کے سوا کوئی دوسرے کا ذکر ہی نہیں کرتا، فرمایا: اس لئے کہ وہ جب سے مسلمان ہوئے اور جب تک اپنے رب ﷻ کے پاس گئے ان کا ایمان سب سے افضل رہا۔

## شیخین کی افضلیت:

امام دار قطنی جندب اسدی سے راوی: ان محمد بن عبداللہ بن الحسن اتاہ قوم من اھل الکوفۃ والجزیرۃ فسالوہ عن ابی بکر و عمر فالتفت الیّ فقال انظر الی اھل بلادک یسالونی عن ابی بکر و عمر لھما افضل عندی من علی [2] یعنی امام نفس زکیہ محمد بن عبداللہ محض ابن امام حسن مثنیٰ ابن امام حسن مجتبیٰ ابن مولیٰ علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجوہہم کے پاس اہل کوفہ و جزیرہ سے کچھ لوگوں نے حاضر ہو کر ابو بکر صدیق و عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے بارے میں سوال کیا امام نے میری طرف التفات کر کے فرمایا اپنے وطن والوں کو دیکھو مجھ سے ابو بکر و عمر کے باب میں سوال کرتے ہیں بیشک وہ دونوں میرے نزدیک علی سے افضل ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

## رافضی اور خارجی نظریات:

حافظ عمر بن شعبہ سیدنا امام زید شہید ابن امام زین العابدین ابن امام حسین شہید

[1] الصواعق المحرقۃ بحوالہ ابن عساکر، الباب الثالث، مکتبہ مجیدیہ، ملتان، ص ۵۳
[2] الصواعق المحرقۃ بحوالہ الدارقطنی عن جندب الاسدی، مکتبہ مجیدیہ، ملتان، ص ۵۵

کربلا ابن مولا علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی انہوں نے رافضیوں سے فرمایا: انطلقت الخوارج فبرئت ممن دون ابی بکر و عمر ولم یستطیعوا ان یقولوا فیهما شیئا و انطلقتم انتم فطفرتم فوق ذلک فبرئتم منهما فمن بقی فوالله ما بقی احدا لا برئتم منه[1] ترجمہ: خارجیوں نے چل کر تو انہیں سے برأت کی جو ابوبکر و عمر سے نیچے ہیں یعنی عثمان و علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم مگر ابوبکر و عمر کی شان میں کچھ نہ کہہ سکے، اور اے رافضیو! تم نے ان سے اوپر جست کی کہ خود ابوبکر و عمر سے برأت کر بیٹھے تو اب کون رہ گیا خدا کی قسم کوئی باقی نہ رہا جس سے تم نے تبرا نہ کیا۔

رافضی کی سزا:

دارقطنی فضیل بن مرزوق سے راوی فرمایا: قلت لعمر بن علی بن الحسین بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم افیکم امام تفترض طاعته تعرفون ذلک له من لم یعرف ذلک له فمات مات میتة جاهلیة فقال لا والله ما ذلک فینا من قال هذا فهو کاذب فقلت انهم یقولون ان هذه المنزلة کانت لعلی ثم للحسن ثم للحسین قال قاتلهم الله ویلهم ما هذا من الدین والله ما هؤلاء الا متاکلین بنا هذا مختصرا[2] ترجمہ: میں نے امام زین العابدین کے صاحبزادے امام باقر کے بھائی امام عمر بن علی سے پوچھا آپ میں کوئی ایسا امام ہے جس کی طاعت فرض ہو آپ اس کا یہ حق پہچانتے ہیں جو اسے بے پہچانے مرجائے جاہلیت کی موت مرے، فرمایا خدا کی قسم ہم میں کوئی ایسا نہیں جو ایسا کہے جھوٹا ہے، میں نے کہا رافضی تو

[1] الصواعق المحرقة بحواله الحافظ عمر بن شبه، مکتبه مجیدیه ملتان، ص ۵۳

[2] الصواعق المحرقة بحواله الدارقطني عن فضیل بن مرزوق، الباب الثالث، مکتبه مجیدیه ملتان، ص ۵۱





کہتے ہیں یہ مرتبہ مولا علی کا تھا، پھر امام حسن پھر امام حسین کو ملا۔ فرمایا: اللہ رافضیوں کو قتل کرے خرابی ہو ان کے لئے کیا دین ہے خدا کی قسم یہ لوگ نہیں مگر ہمارا نام لے کر دنیا کمانے والے والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

نصوص ختم نبوت:

یہاں تک سو (۱۰۰) احادیث فقیر نے لکھیں اور چاہا کہ اسی پر بس کرے، پھر خیال آیا کہ ذکر پاک امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ سے دس حدیثیں اور شامل ہوں کہ نام مبارک مولیٰ علی رضی اللہ عنہ کے عدد حاصل ہوں، نظر کروں تو فیضان روح مبارک امیر المؤمنین سے تذییلات میں دس حدیثیں خود ہی گزر چکی ہیں تذییل بعد حدیث ۲۵ یک و بعد ۳۹ سہ و بعد ۴۲ یک و بعد ۴۸ و ۵۸ دو دو و بعد ۶۲ یک یہ مقصود تو یوں حاصل تھا مگر از انجا کہ وضع رسالہ نصوص ختم نبوت میں ہے اور ۸ سے ۱۰۰ تک بیس حدیثیں اس مطلب کو دوسرے طرز سے ادا کرتی تھیں لہٰذا خاص مقصود کی بیس حدیثوں کا اضافہ ہی مناسب نظر آیا کہ خود اصل مرام پر سو حدیثوں کا عدد کامل اور اصل مرویات ایک سو بیس (۱۲۰) ہو کر تین چہل حدیث کا فضل حاصل ہو۔

ارشاداتِ انبیاء و علمائے کتب سابقہ:

حاکم صحیح مستدرک میں وہب بن منبہ سے وہ حضرت عبداللہ بن عباس اور سات دیگر صحابہ کرام سے کہ سب اہل بدر تھے رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین روایت کرتے ہیں، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں بیشک اللہ عزوجل روز قیامت اوروں سے پہلے نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام اور ان کی قوم کو بلا کر فرمائے گا تم نے نوح کو کیا جواب دیا وہ کہیں گے نوح نے نہ ہمیں تیری طرف بلایا، نہ تیرا کوئی حکم پہنچایا، نہ کچھ نصیحت کی، نہ ہاں یا نہ کا کوئی حکم سنایا، نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام عرض کریں گے: دعوتهم یا رب دعاء فاشیا فی الاولین و الآخرین امة حتی

النھی الی خاتم النبیین احمد فانتسخہ وقرأہ وامن بہ وصدقہ۔ الٰہی امتیں نے انہیں ایسی دعوت کی جس کی خبر یکے بعد دیگرے سب اگلوں پچھلوں میں پھیل گئی، یہاں تک کہ سب سے پچھلے نبی احمد ﷺ تک پہنچی انہوں نے سے لکھا اور پڑھا اور اس پر ایمان لائے اور اس کی تصدیق فرمائی، حق جل وعلا فرمائے گا احمد وامت احمد ﷺ کو بلاؤ۔ فیاتی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وامتہ یسعی نورھم بین ایدیھم [1] رسول اللہ ﷺ اور حضور کی امت حاضر آئیں گے یوں کہ ان کے نور ان کے آگے جولاں کرتے ہوں گے۔ نوح علیہ الصلوۃ والسلام کے لئے شہادت ادا کریں گے الحدیث وقد اختصرناہ (ہم نے حدیث کا اختصار نقل کیا ہے)

دارقطنی غرائب، امام مالک اور بیہقی دلائل اور خطیب رواۃ مالک میں بطریق عدیدہ عن مالک بن انس عن نافع عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما، اور ابن ابی الدنیا، اور بیہقی وابونعیم دلائل میں بطریق ابن لہیعہ عن مالک بن الازہر عن، نافع عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور ابونعیم دلائل میں من طریق یحییٰ بن ابراہیم بن ابی قتیلۃ عن بن اسلم عن ابیہ اسلم مولیٰ عمر ﷺ، اور معاذ بن المثنیٰ زوائد مسند مسدد میں بطریق منصر بن دینار عن عبداللہ بن ابی الہذیل راوی ہیں اور بروجہ آخر واقدی مغازی میں عن عبدالعزیز بن عمر بن جعونۃ بن نضلہ ﷺ، اور ابن جریر تاریخ اور باوردی کتاب الصحابہ میں بطریق ابی معروف عبداللہ بن معروف عن ابی عبدالرحمن الانصاری عن محمد بن حسین بن علی بن ابی طالب، اور ابن ابی الدنیا امام محمد باقر ﷺ سے راوی: وھذا حدیث معاذ و فیہ صریح النص علی مرادنا وما زدنا من

[1] المستدرک للحاکم، کتاب التواریخ المتقدمین من الانبیاء، دار الفکر بیروت، ۲/۵۴۶ تا ۵۴۷





الطریق الاول اوردنا حولہ ھلالین۔ ترجمہ: یہ حدیث معاذ کی ہے اور اس میں صریح نص ہے ہماری مراد پر، اور پہلے طریقہ سے ہم جو زیادتی کریں گے وہ ہلالین میں ہے۔

زریب بن برثملا کی شہادت:

سعد بن ابی وقاص ﷺ نے نضلہ بن عمرو انصاری کو تین سو مہاجرین وانصار کے ساتھ تاراج حلوان عراق کے لئے بھیجا، یہ قیدی اور غنیمتیں لے آتے تھے، ایک پہاڑ کے دامن میں شام ہوئی، نضلہ نے اذان کہی، جب کہا اللہ اکبر اللہ اکبر پہاڑ سے آواز آئی اور صورت نہ دکھائی دی کہ کوئی کہتا ہے کبرت کبیرا یا نضلۃ تم نے بیر کی بڑائی کی اے نضلہ!، جب کہا اشھد ان لا الٰہ الا اللہ جواب آیا اخلصت یا نضلۃ اخلاصا نضلہ! تم نے خالص توحید کی، جب کہا اشھد ان محمدا رسول اللہ آواز آئی نبی بعث لا نبی بعدہ ھو النذیر وھو الذی بشرنا بہ عیسیٰ بن مریم وعلیٰ راس امتہ تقوم الساعۃ یہ نبی ہیں کہ مبعوث ہوئے ان کے بعد کوئی نبی نہیں یہی ڈر سنانے والے یہی ہیں جن کی بشارت ہمیں عیسیٰ بن مریم علیہ الصلوۃ والسلام نے دی تھی انہیں کی امت کے سر پر قیامت قائم ہوگی۔ جب کہا حی علی الصلوۃ جواب آیا فریضۃ فرضت [1] (طوبیٰ لمن مشی الیھا وواظب علیھا) نماز ایک فرض ہے کہ بندوں پر رکھا گیا

[1] ھکذا فی السابع وفی الطریق الثانی عند البیھقی فی الصلوۃ قال کلمۃ مقبولۃ وفی الفلاح قال البقاء لامۃ احمد ﷺ، وعکس ابن ابی الدنیا فذکر فی الصلوۃ البقاء لامۃ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وفی الفلاح کلمۃ مقبولۃ ۱۲ منہ۔ (م) ساتویں طریقہ میں یوں ہے اور دوسرے طریقہ میں بیہقی کے ہاں یوں ہے، حی علی الصلوۃ پر کہا یہ مقبول کلمہ ہے، اور حی علی الفلاح پر کہا اس میں امت محمدیہ کے لئے بقاء ہے اور ابن ابی الدنیا نے اس کا عکس بیان کیا کہ پہلے میں امت محمدیہ کی بقاء اور دوسرے میں مقبول کلمہ کہا ۱۲ منہ۔

خوبی وشادمانی اس کے لئے جو اس کی طرف چلے اور اس کی پابندی رکھے، جب کہا حی علی الفلاح آواز آئی افلح من اتاھا و واظب علیھا (افلح من اجاب محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم)[1] مراد کو پہنچا جو نماز کے لئے آیا اور اس پر مداومت کی، مراد کو پہنچا جس نے محمد ﷺ کی اطاعت کی، جب کہا قد قامت الصلوٰۃ جواب آیا البقاء لامۃ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وعلی رؤسھا تقوم الساعۃ بقا ہے امت محمد ﷺ کے لئے اور انہیں کے سروں پر قیامت ہوگی (جب کہا اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ آواز آئی اخلصت الاخلاص کلہ یا نضلۃ فحرم اللہ بھا جسدک علی النار اے نضلہ! تم نے پورا اخلاص کیا تو اللہ تعالیٰ نے اس کے سبب تمہارا بدن دوزخ پر حرام فرما دیا) نماز کے بعد نضلہ کھڑے ہوئے اور کہا اے اچھے پاکیزہ خوب کلام والے! ہم نے تمہاری بات سنی تم فرشتے ہو یا کوئی سیاح یا جن، ظاہر ہو کر ہم سے بات کرو کہ ہم اللہ ﷻ اور اس کے نبی ﷺ (اور امیر المؤمنین عمر) کے سفیر ہیں، اس کہنے پر پہاڑ سے ایک بوڑھے شخص نمودار ہوئے، سپید مو، دراز ریش، سر ایک چکی کے برابر، سپید اون کی ایک چادر اوڑھے ایک باندھے، اور کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ، حاضرین نے جواب دیا، اور نضلہ نے پوچھا اللہ تم پر رحم کرے تم کون ہو؟ میں ذریب بن برثملا ہوں بندۂ صالح عیسیٰ بن مریم علیہم الصلوٰۃ والسلام کا وصی ہوں انہوں نے میرے لئے دعا فرمائی تھی کہ میں ان کے نزول تک باقی رہوں (زاد فی الطریق الثانی) (دوسرے طریقہ میں یہ زائد ہے۔ ت) پھر ان سے پوچھا رسول اللہ ﷺ کہاں ہیں؟ کہا انتقال فرمایا۔ اس پر وہ بزرگ بشدت روئے، پھر کہا ان کے بعد کون ہوا؟ کہا ابوبکر۔ وہ کہاں ہیں؟ کہا انتقال ہوا۔ کہا پھر کون بیٹھا؟ کہا عمر۔ کہا امیر

---

[1] زاد الخطیب وھو البقاء لامۃ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ۱۲ منہ (م)

ترجمہ خطیب نے یوں زیادہ کیا، بقاء امت محمد کی بقا ہے ﷺ ۱۲ منہ





المؤمنین عمر سے میرا سلام کہو اور کہو کہ ثبات وسداد و آسانی پر عمل رکھئے کہ وقت قریب آلگا ہے، پھر علامات قرب قیامت اور بہت کلمات وعظ وحکمت کہے اور غائب ہوگئے۔ جب امیر المؤمنین کو خبر پہنچی سعد بن ابی وقاص ؓ کے نام فرمان جاری فرمایا کہ خود اس پہاڑ کے نیچے جائیے (اور وہ ملیں تو انہیں میرا سلام کہئے رسول اللہ ﷺ نے ہمیں خبر دی تھی کہ عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ایک وصی عراق کے اس پہاڑ میں منزل گزین ہے) سعد ؓ (چار ہزار مہاجرین وانصار کے ساتھ) اس پہاڑ کو گئے چالیس دن ٹھہرے پنجگانہ اذانیں کہیں مگر جواب نہ ملا۔ آخر واپس آگئے۔[1]

## شام کے نصرانی ختم نبوت کی شہادت دیتے ہیں:

طبرانی معجم کبیر میں سیدنا جبیر بن مطعم ؓ سے راوی، میں زمانہ جاہلیت میں ملک شام کو تجارت کے لئے گیا تھا ملک کے اسی کنارے پر اہل کتاب سے ایک شخص مجھے ملا پوچھا کیا تمہارے یہاں کسی شخص نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے؟ ہم نے کہا ہاں، کہا تم ان کی صورت دیکھو تو پہچان لوگے؟ میں نے کہا ہاں، وہ ہمیں ایک مکان میں لے گیا جس میں تصاویر تھیں، وہاں نبی ﷺ کی صورت کریمہ مجھے نظر نہ آئی، اتنے میں ایک اور کتابی آکر بولا: کس شغل میں ہو؟ ہم نے حال کہا، وہ ہمیں اپنے گھر لے گیا وہاں جاتے ہی حضور پرنور ﷺ کی تصویر منیر مجھے نظر آئی اور دیکھا کہ ایک شخص حضور کے پیچھے حضور کے قدم مبارک کو پکڑے ہوئے ہے، میں نے کہا یہ دوسرا کون ہے، وہ کتابی بولا: انہ لم یکن نبی الا کان

---

[1] دلائل النبوۃ ابو نعیم، عالم الکتب بیروت، الجزء الاول ص ۲۵،۲۸

دلائل النبوۃ للبیہقی، باب ماجاء فی قصۃ وصی عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام، المکتبۃ الاثریہ، لاہور، ۵/۴۲۵تا۴۲۷

بعدہ نبی الا ھذا فانہ لا نبی بعدہ وھذا الخلیفۃ بعدہ۔ بیشک کوئی نبی ایسا نہ ہوا جس کے بعد نبی نہ ہو سوا اس نبی ﷺ کے کہ ان کے بعد کوئی نبی نہیں اور یہ دوسرا ان کے بعد خلیفہ ہے۔ اسے جو میں دیکھوں تو ابوبکر صدیق کی تصویر تھی۔[1]

**بادشاہ روم کے دربار میں ذکر مصطفیٰ ﷺ:**

**تذییل اول:** ابن عساکر بطریق قاضی معافی بن زکریا حضرت عبادہ بن صامت، اور بیہقی وابونعیم بطریق حضرت ابوامہ باہلی حضرت ہشام بن عاص سے راوی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین، جب صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے ہمیں بادشاہ روم ہرقل کے پاس بھیجا اور ہم اس کے شہ نشین کے نزدیک پہنچے وہاں سواریاں بٹھائیں اور کہا لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ جانتا ہے یہ کہتے ہی اس کا شہ نشین ایسا ہلنے لگا جیسے ہوا کے جھونکے میں کھجور، اس نے کہلا بھیجا یہ تمہیں حق نہیں پہنچتا کہ شہروں میں اپنے دین کا اعلان کرو، پھر ہمیں بلایا ہم گئے وہ سرخ کپڑے پہنے سرخ مسند پر بیٹھا تھا آس پاس ہر چیز سرخ تھی اس کے اراکین دربار اس کے ساتھ تھے ہم نے سلام نہ کیا اور ایک گوشے میں بیٹھ گئے وہ ہنس کر بولا تم آپس میں جیسا ایک دوسرے کو سلام کرتے ہو مجھے کیوں نہ کیا؟ ہم نے کہا ہم تجھے اس سلام کے قابل نہیں سمجھتے اور جس مجرے پر تو راضی ہوتا ہے وہ ہمیں روا نہیں کہ کسی کے لئے بجا لائیں، پھر اس نے پوچھا سب سے بڑا کلمہ تمہارے یہاں کیا ہے؟ ہم نے کہا لا الہ الا اللہ واللہ اکبر، خدا گواہ ہے یہ کہتے ہی بادشاہ کے بدن پر لرزہ پڑ گیا پھر آنکھیں کھول کر غور سے ہمیں دیکھا اور کہا یہی وہ کلمہ ہے جو تم نے میرے شہ نشین کے نیچے اترتے وقت کہا تھا؟ ہم نے کہا ہاں، کہا جب اپنے گھروں میں اسے کہتے ہو تو کیا تمہاری چھتیں بھی اس طرح کانپنے لگتی ہیں؟ ہم نے

---

[1] المعجم الکبیر، حدیث ۱۵۳۷، المکتبۃ الفیصلیۃ بیروت، ۱۲۵/۲

دلائل النبوۃ ابو نعیم، عالم الکتب بیروت، ۹/۱





کہا خدا کی قسم یہ تو ہم نے کبھی نہیں دیکھا اور اس میں خدا کی کوئی حکمت ہے، بولا سچی بات خوب ہوتی ہے سن لو خدا کی قسم مجھے آرزو تھی کہ کاش میرا آدھا ملک نکل جاتا اور تم یہ کلمہ جس چیز کے پاس کہتے وہ لرز نہ اٹھتی۔ ہم نے کہا یہ کیوں؟ کہا یوں ہوتا تو کام آسان تھا اور اس وقت لائق تھا کہ یہ زلزلہ شان نبوت سے نہ ہو بلکہ کوئی انسانی شعبدہ ہو۔ (یعنی اللہ تعالیٰ ایسے معجزات ہر وقت ظاہر نہیں فرماتا بلکہ عالم اسباب میں شان نبوت کو بھی غالباً مجرائے عادت کے مطابق رکھتا ہے) ولو جعلنہ ملکا لجعلنہ رجلا وللبسنا علیھم ما یلبسون (القرآن الکریم ۹/۶) ترجمہ: اگر ہم فرشتے کو نبی بناتے تو مرد ہی بناتے اور اس کو وہی لباس پہناتے جو مرد لوگ پہنتے ہیں۔ ولہٰذا انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے جہادوں میں بھی جنگ دو سرداروں کا مضمون رہتا ہے۔ الحرب بیننا وبینہ سجال ینال منا و ننال منہ[2] ۔رواہ الشیخان عن ابی سفیان رضی اللہ عنہ۔ (ہمارے اور ان کے درمیان جنگ کبھی وہ کامیاب اور کبھی ہم کامیاب ہوتے ہیں، اس کو شیخین نے ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ت) لہٰذا جب ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے ہرقل کو خبر دی کہ لڑائی میں کبھی ہم بھی ان پر غالب آتے ہیں ہرقل نے کہا ھذہ ایۃ النبوۃ[3] یہ نبوت کی نشانی ہے رواہ البزار و ابونعیم عن دحیۃ الکلبی رضی اللہ عنہ (اسے بزار اور ابونعیم نے دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔ت)

---

[1] دلائل النبوۃ للبیہقی، باب ما وجد من صورۃ نبینا محمد، دار الکتب العلمیہ بیروت، ۳۸۹،۳۸۷/۱

جامع الاحادیث بحوالہ ابن عساکر عن المعالی عن عبادۃ بن الصامت، حدیث ۱۵۲۳۱ دار الفکر بیروت، ۹۲/۲۰

[2] صحیح البخاری، باب کیف کان بدء الوحی، قدیمی کتب خانہ کراچی، ۴/۱

[3] کشف الاستار عن زوائد البزار باب فیما کان عند اہل الکتاب من علامات نبوتہ، مؤسسۃ الرسالہ بیروت، ۱۱۷/۳

## تصرفِ اولیاء اور مظلومیتِ حسین

یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ بعض جہال ضعیف الایمان اس پر شک کرنے لگتے ہیں، اور اسی قبیل سے ہے جاہل وہابیوں کا اعتراض کہ اولیاء اگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ قدرت رکھتے تو امام حسین رضی اللہ عنہ کیوں ایسی مظلومی کے ساتھ شہید ہو جاتے، ایک اشارے میں یزید پلید کے لشکر کو کیوں نہ غارت فرما دیا۔ مگر یہ سفہاء نہیں جانتے کہ ان کی قدرت جو انہیں ان کے رب نے عطا فرمائی رضا و تسلیم و عبدیت کے ساتھ ہے نہ کہ معاذ اللہ جباری و سرکشی و خودسری کے ساتھ مقوقس بادشاہ مصر نے حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ سے امتحاناً پوچھا کہ جب تم انہیں نبی کہتے ہو تو انہوں نے دعا کر کے اپنی قوم کو کیوں نہ ہلاک فرما دیا جب انہوں نے ان کا شہر مکہ چھڑایا تھا، حاطب رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کیا تو عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو رسول نہیں مانتا انہوں نے دعا کر کے اپنی قوم کو کیوں نہ ہلاک کر دیا جب انہوں نے انہیں پکڑا اور سولی دینے کا ارادہ کیا تھا؟ مقوقس بولا: انت حکیمٌ جاء من عند حکیم[1] تم حکیم ہو کہ حکیم کامل ﷺ کے پاس سے آئے، رواہ البیھقی عن حاطب رضی اللہ عنہ (اس کو بیہقی نے حاطب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے) خیر یہ تو فائدہ زائدہ تھا، حدیث سابق کی طرف عود کریں۔

## ہرقل کے پاس انبیاء کی تصاویر:

پھر ہرقل نے ہمیں باعزاز و اکرام ایک مکان میں اتارا، دونوں وقت عزت کی مہمانیاں بھیجتا، ایک رات ہمیں پھر بلا بھیجا، ہم گئے اس وقت اکیلا بالکل تنہا بیٹھا تھا، ایک بڑا صندوقچہ زرنگار منگا کر کھولا اس میں چھوٹے چھوٹے خانے تھے ہر خانے پر دروازہ لگا تھا، اس نے ایک خانہ کھول کر سیاہ ریشم کا کپڑا تہہ کیا ہوا نکالا اسے کھولا تو اس میں ایک سرخ

[1] دلائل النبوۃ للبیھقی باب ماجاء الی کتاب النبی ﷺ المقوقس دار الکتب العلمیہ بیروت ۴/۳۹۶





تصویر تھی، مرد فراخ چشم بزرگ سرین کہ ایسے خوبصورت بدن میں ایسی لمبی گردن کبھی نہ دیکھی تھی سر کے بال نہایت کثیر (بے ریش دو گیسو غایت حسن و جمال میں) ہرقل بولا: انہیں پہچانتے ہو؟ ہم نے کہا: نہ، کہا: یہ آدم ہیں علیہ السلام پھر وہ تصویر رکھ کر دوسرا خانہ کھولا، اس میں سے ایک سیاہ ریشم کا کپڑا نکالا، اس میں خوب گورے رنگ کی تصویر تھی، مرد بسیار موئے سر مانند موئے قطبیاں، فراخ چشم، کشادہ سینہ، بزرگ سر (آنکھیں سرخ، داڑھی خوبصورت) پوچھا: انہیں جانتے ہو؟ ہم نے کہا: نہ، کہا یہ نوح ہیں علیہ السلام۔ پھر اسے رکھ کر اور خانہ کھولا، اس میں سے حریر سبز کا ٹکڑا نکالا اس میں نہایت گورے رنگ کی ایک تصویر تھی، مرد خوب چہرہ، خوش چشم، دراز بینی (کشادہ پیشانی)، رخسارے بیٹھے ہوئے، سر پر نشان پیری، ریش مبارک سپید نورانی، تصویر کی یہ حالت ہے کہ گویا جان رکھتی ہے، سانس لے رہی ہے (مسکرا رہی ہے) کہا: ان سے واقف ہو؟ ہم نے کہا: نہ، کہا: یہ ابراہیم ہیں علیہ السلام۔ پھر اسے رکھ کر ایک اور خانہ کھولا، اس میں سے سبز ریشم کا پرچہ نکالا، اسے جو ہم نظر کریں تو محمد ﷺ کی تصویر منیر تھی، بولا: انہیں پہچانتے ہو؟ ہم رونے لگے اور کہا: یہ محمد رسول اللہ ﷺ ہیں، وہ بولا: تمہیں اپنے دین کی قسم یہ محمد (ﷺ) ہیں؟ ہم نے کہا: ہاں ہمیں اپنے دین کی قسم یہ حضور اکرم کی تصویر پاک ہے گویا ہم حضور کو حالتِ حیات دنیوی میں دیکھ رہے ہیں، اسے سنتے ہی وہ اچھل پڑا بے حواس ہو گیا سیدھا کھڑا ہوا پھر بیٹھ گیا دیر تک دم بخود رہا پھر ہماری طرف نظر اٹھا کر بولا: اما انہ اٰخر البیوت ولکنی عجلتہ لا نظر ما عندکم[1] سنتے ہو یہ خانہ سب خانوں کے بعد تھا مگر میں نے جلدی کر کے دکھایا کہ دیکھوں تمہارے پاس اس باب میں کیا ہے، یعنی اگر ترتیب وار دکھاتا آتا تو احتمال تھا کہ تصویر حضرت مسیح کے بعد دکھانے پر

[1] جامع الاحادیث بحوالہ ابن عساکر عن معاذ عن عبادۃ بن الصامت حدیث ۱۵۲۴۱، دار الفکر بیروت ۲۰/۲۳

دلائل النبوۃ للبیھقی باب ماوجد فی صورۃ النبی ﷺ دار الکتب العلمیہ بیروت ۱/۳۸۸،۳۸۸

تم خواہ مخواہ کہہ دو کہ یہ ہمارے نبی کی تصویر ہے اس لیے میں نے ترتیب قطع کرکے اسے پیش کیا کہ اگر یہ وہی نبی موعود ہیں تو ضرور پہچان لوگے، بحمد اللہ تعالیٰ ایسا ہی ہوا، اور یہی دیکھ کر اس حرماں نصیب کے دل میں درد اٹھا کہ حواس جاتے رہے اٹھا بیٹھا دم بخود رہا۔ واللہ متم نورہ ولو کرہ الکفرون○ (القرآن الکریم ۶۱/۸) والحمد للہ رب العلمین○ (القرآن الکریم ۱/۱)

(اللہ تعالیٰ اپنے نور کو تمام فرمائیگا اگرچہ کافر ناپسند کریں۔ والحمد للہ رب العلمین۔ت)

ہمارا مطلب تو بحمد اللہ تعالیٰ یہیں پورا ہوگیا کہ یہ خانہ سب خانوں کے بعد ہے، اس کے بعد حدیث میں اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تصاویر کریمہ کا ذکر ہے، حلیہ ہائے متبرکہ پر اطلاع مسلمین کے لئے اس کا خلاصہ بھی مناسب، یہاں تک کہ دونوں حدیثیں متفق تھیں، ترجمہ مختصراً حدیث عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تھا، جو لفظ حدیث ہشام رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بڑھائے مخلوط ہلالی میں تھے، اب حدیث ہشام اتم وازید ہے کہ اس میں پانچ انبیاء لوط واسحٰق ویعقوب واسمٰعیل ویوسف علیہم الصلوٰۃ والسلام کا ذکر شریف زائد ہے لہذا اسی سے اخذ کریں، اور جو مضمون حدیث عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں زائد ہو اسے مخلوط ہلالی میں بڑھائیں۔ فرماتے ہیں پھر اس نے ایک اور خانہ کھولا، حریر سیاہ پر ایک تصویر گندمی رنگ سانولی نکالی (مگر حدیث عبادہ میں گورا رنگ ہے) مرد مرغول موخت گھونگر والے بال، آنکھیں جانب باطن مائل، تیز نظر، ترش رو داشت، باہم چڑھے ہونٹ، سمٹا جیسے کوئی حالت غضب میں ہو۔ ہم سے کہا: انہیں پہچانتے ہو؟ یہ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں اور ان کے پہلو میں ایک اور تصویر تھی، صورت ان سے ملتی مگر سر پر خوب تیل پڑا ہوا، پیشانی کشادہ، پتلیاں جانب بینی مائل (سر مبارک مدوّر گول)، کہا: انہیں جانتے ہو؟ یہ ہارون علیہ السلام ہیں۔ پھر اور خانہ کھول کر حریر سپید پر ایک تصویر نکالی، مرد گندم گوں، سر کے بال سیدھے، قد میانہ، چہرے سے آثار غضب نمایاں، کہا: یہ لوط علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں، پھر حریر سپید پر ایک تصویر نکالی، گورا





رنگ جس میں سرخی جھلکتی، ناک اونچی، رخسارے ہلکے، چہرہ خوبصورت، کہا: یہ اسحٰق علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں، پھر حریر سپید پر ایک تصویر نکالی، صورت صورت اسحٰق علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مشابہ تھی مگر لب زیریں پر ایک تل تھا، کہا: یہ یعقوب علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں، پھر حریر سیاہ پر ایک تصویر نکالی، رنگ گورا، چہرہ حسین، ناک بلند، قامت خوبصورت، چہرے پر نور درخشاں اور اس میں آثار خشوع نمایاں، رنگ میں سرخی کی جھلک تاباں، کہا: یہ تمہارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے جد کریم اسمٰعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں، پھر حریر سپید پر ایک تصویر نکالی کہ صورت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مشابہ تھی، چہرہ گویا آفتاب تھا، کہا: یہ یوسف علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں، پھر حریر سپید پر ایک تصویر نکالی سرخ رنگ، باریک ساقیں، آنکھیں کم کھلی ہوئی (جیسے کسی کو روشنی میں چوندھ لگے)، پیٹ ابھرا ہوا، قد میانہ، تلوار حمائل کیے، مگر حدیث عبادہ میں اس کے عوض یوں ہے حریر سبز پر گوری تصویر جس کے عضو عضو سے نزاکت ودلکشی ٹپکتی، ساق وسرین خوب گول، کہا: یہ داؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں۔ پھر حریر سپید پر ایک تصویر نکالی، فربہ سرین، پاؤں میں طول، گھوڑے پر سوار (جس کے ہر طرف پر لگے تھے گردن دبلی ہوئی، پشت کوتاہ، گورا رنگ) کہا: یہ سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں (اور یہ پردار گھوڑا جس کی ہر جانب پر ہیں ہوا ہے کہ انہیں اٹھائے ہوئے ہے) پھر حریر سیاہ پر ایک گوری تصویر نکالی، مرد جوان، داڑھی نہایت سیاہ، سر کے بال کثیر، چہرہ خوبصورت (آنکھیں حسین، اعضاء متناسب) کہا: یہ عیسیٰ بن مریم علیہما الصلوٰۃ والسلام ہیں۔ ہم نے کہا: یہ تصویریں تیرے پاس کہاں سے آئیں۔ ہمیں یقین ہے کہ یہ ضرور انبیاء کی تصاویر ہیں کہ ہم نے اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تصویر کریمہ کے مطابق پائی۔ کہا: آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنے رب عزوجل سے عرض کی تھی کہ میری اولاد کے انبیاء مجھے دکھادے حق سبحانہ وتعالیٰ نے

---

[1] فائدہ: یہ نفیس جلیل حدیث طویل جس کا خلاصہ اختصار کے ساتھ تین ورق میں بیان ہوا بحمد اللہ تعالیٰ صحیح ہے امام حافظ عماد الدین ابن کثیر نے امام حاکم اخلاط سے دلی سے فرمایا ہذا حدیث جید لا شئ در دو جلد ثقات ۱۲ منہ

ان پر تصاویر انبیاء اتاریں کہ مغرب شمس کے پاس خزانہ آدم علیہ الصلوۃ والسلام میں تھیں، ذوالقرنین نے وہاں سے نکال کر دانیال علیہ السلام کو دیں (انہوں نے پارچہ ہائے حریر پر اتاریں کہ یہ بعینہا وہی چلی آتی ہیں) سن لو خدا کی قسم مجھے آرزو تھی کاش میرا نفس ترک سلطنت کو گوارا کرتا اور میں مرتے دم تک تم میں کسی ایسے کا بندہ بنتا جو غلاموں کے ساتھ نہایت سخت برتاؤ رکھتا (مگر کیا کروں نفس راضی نہیں ہوتا) پھر ہمیں عمدہ جائزے دے کر رخصت کیا (اور ہمارے ساتھ آدمی کر کے سرحد اسلام تک پہنچا دیا) ہم نے آ کر صدیق رضی اللہ عنہ سے حال عرض کیا، صدیق روئے اور فرمایا: مسکین اگر اللہ اس کا بھلا چاہتا وہ ایسا ہی کرتا، ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی کہ یہ اور یہودی اپنے یہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت پاتے ہیں۔[1]

### مقوقس کے دربار میں فرمانِ نبوی:

**تذییل دوم:** امام واقدی اور ابوالقاسم بن عبدالحکم فتوح مصر میں بطریق ابان بن صالح راوی جب حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ فرمان اقدس صلی اللہ علیہ وسلم لے کر مقوقس نصرانی بادشاہ مصر و اسکندریہ کے پاس تشریف لے گئے، اس نے ان سے دریافت کیا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کس بات کی طرف بلاتے ہیں؟ انہوں نے فرمایا: توحید و نماز پنجگانہ و روزۂ رمضان و حج و وفائے عہد۔ پھر اس نے حضور کا حلیہ پوچھا، انہوں نے باختصار بیان کیا، وہ بولا: قد بقیت اشیاء لم تذکرھا فی عینیہ حمرۃ قلت ما تفارقہ وبین کتفیہ خاتم النبوۃ الخ اکثر اور باتیں باقی رہیں کہ تم نے نہ بیان کیں ان کے آنکھوں میں سرخ ڈورے ہیں کہ کم کسی وقت

[1] درمنثور بحوالہ ابی یعلی وابن عساکر، تحت آیہ سبحن الذی، منشورات مکتبۃ آیۃ اللہ العظمی، قم ایران، ۴/۱۴۸
المطالب العالیۃ بحوالہ ابی یعلی، حدیث ۴۲۸۷، دار الباز مکۃ المکرمۃ، ۴/۲۰۲





جدا ہوتے ہوں اور ان کے دونوں شانوں کے بیچ مہر نبوت ہے۔ پھر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی اور صفات کریمہ بیان کر کے بولا: قد کنت اعلم ان نبیا قد بقی وقد کنت اظن مخرجہ بالشام، وھناک کانت تخرج الانبیاء قبلہ فاراہ قد خرج فی ارض العرب فی ارض جھد وبؤس والقبط لا تطاوعنی علی اتباعہ وسیظھر علی البلاد[1] مجھے یقیناً معلوم تھا کہ ایک نبی باقی ہے اور مجھے گمان تھا کہ وہ شام میں ظاہر ہوگا کہ اگلے انبیاء نے وہاں ظہور کیا اب میں دیکھتا ہوں کہ انہوں نے عرب میں ظہور فرمایا، محنت میں مشقت کی زمین میں، اور قبطی ان کی پیروی میں میری نہ مانیں گے عنقریب وہ ان شہروں پر غلبہ پائیں گے۔

### تتمۂ حدیث

ابوالقاسم نے بطریق ہشام بن اسحق وغیرہ اور ابن سعد نے طبقات میں بطریق محمد بن عمر بن واقد ان کے شیوخ سے روایت کیا کہ مقوقس نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی مضمون کی عرضی لکھی کہ: قد علمت ان نبیا بقی وکنت اظن انہ یخرج بالشام وقد اکرمت رسولک وبعثت الیک بھدیۃ[2] ترجمہ: مجھے یقین تھا کہ ایک نبی باقی ہے اور میرے گمان میں وہ شام سے ظہور کرتا اور میں نے حضور کے قاصد کا اعزاز کیا اور حضور کے لئے نذر حاضر کرتا ہوں۔

## عبداللہ بن سلام کا واقعۂ ایمان

**تذییل سوم:** بیہقی دلائل میں حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ سے راوی،

[1] شرح الزرقانی علی المواھب بحوالہ واقدی وابن عبدالحکیم، المقصد الثانی، الفصل الثالث، دار المعرفۃ بیروت، ۳/۳۵۰
[2] الطبقات الکبری، ذکر بعثہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، دار صادر بیروت، ۱/۲۶۰

جب میں نے رسول اللہ ﷺ کا چرچا سنا اور حضور کے صفت ونام وہیئت اور جن جن باتوں کی ہم حضور کے لئے توقع کررہے تھے سب پہچان لیں تو میں نے خاموشی کے ساتھ اسے دل میں رکھا یہاں تک کہ حضور اقدس ﷺ مدینہ طیبہ تشریف لائے مجھے خبر رونق افروزی پہنچی میں نے تکبیر کہی میری پھوپھی بولی: اگر تم موسیٰ بن عمران علیہ الصلوٰۃ والسلام کا آنا سنتے تو اس سے زیادہ کیا کرتے؟ میں نے کہا: اے پھوپھی! خدا کی قسم وہ موسیٰ بن عمران کے بھائی ہیں جس بات پر موسیٰ بھیجے گئے تھے اسی پر یہ بھی مبعوث ہوئے ہیں، وہ بولی: یا ابن اخی اھو النبی الذی کنا نخبر بہ انہ یبعث مع بعث الساعۃ، قلت لھا نعم [1] ترجمہ: اے میرے بھتیجے! کیا یہ وہ نبی ہیں جن کی ہم خبر دیے جاتے تھے کہ وہ قیامت کے ساتھ مبعوث ہوں گے؟ میں کہا: نعم ہاں۔ (الحدیث) خطیب وابن عساکر حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انا احمد و محمد والحاشر والمقفی و الخاتم [2] ترجمہ: میں احمد ہوں اور محمد اور تمام جہان کو حشر دینے والا، اور سب انبیاء کے پیچھے آنے والا، اور نبوت ختم فرمانے والا ﷺ۔

ہجرت حضرت عباس:

ابو یعلیٰ وطبرانی وشاشی وابونعیم فضائل الصحابہ میں اور ابن عساکر وابن النجار حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے موصولاً اور رویانی وابن عساکر محمد بن شہاب زہری سے مرسلاً راوی حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہما عم نبی ﷺ نے حضور اقدس ﷺ کی بارگاہ میں (مکہ معظمہ سے) عرضی حاضر کی کہ مجھے اذن عطا ہو تو ہجرت کرکے (مدینہ طیبہ) حاضر

---

[1] دلائل النبوۃ للبیہقی، باب ما جاء فی دخول عبداللہ بن سلام علی رسول اللہ ﷺ دار الکتب العلمیۃ، بیروت، ۲/۵۳۰

[2] تاریخ بغداد للخطیب، ترجمہ ۱۲۵۰ احمد بن محمد السوطی، دار الکتاب العربی، بیروت، ۵/۹۹





ہوں۔ اس کے جواب میں حضور پرنور ﷺ نے یہ فرمان نافذ فرمایا: یا عم اقم مکانک الذی انت فیہ، فان اللہ یختم بک الھجرۃ کما ختم بی النبوۃ [1] اے چچا! اطمینان سے رہو کہ تم ہجرت میں خاتم المہاجرین ہونے والے ہو، جس طرح میں نبوت میں خاتم النبیین ہوں ﷺ۔

امام اجل فقیہ محدث ابواللیث سمرقندی "تنبیہ الغافلین" میں فرماتے ہیں: حدثنا ابوبکر محمد بن احمد ثنا ابو عمران ثنا عبدالرحمن ثنا داؤد ثنا عباد بن الکثیر عن عبد خیر عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ۔ ترجمہ: ہمیں ابوبکر محمد بن احمد ان کو ابوعمران ان کو عبدالرحمٰن ان کو داؤد ان کو عباد بن کثیر ان کو عبد خیر سے انہوں نے حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے بیان کیا۔ جب سورۃ اذا جاء نصر اللہ حضور اقدس ﷺ کے مرض وصال شریف میں نازل ہوئی حضور فوراً برآمد ہوئے پنجشنبہ کا دن تھا، منبر پر جلوس فرمایا، بلال رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ مدینے میں ندا کردو "لوگو! رسول اللہ ﷺ کی وصیت سننے چلو" یہ آواز سنتے ہی سب چھوٹے بڑے جمع ہوئے، گھروں کے دروازے ویسے ہی کھلے چھوڑ دیئے یہاں تک کہ کنواریاں پردوں سے باہر نکل آئیں، حد یہ کہ مسجد شریف حاضرین پر تنگ ہوئی، اور حضور اقدس ﷺ فرمارہے ہیں اور اپنے پچھلوں کے لئے جگہ وسیع کرو، اپنے پچھلوں کے لئے جگہ وسیع کرو۔ پھر حضور ﷺ منبر پر قیام فرما کر حمد وثنائے الٰہی بجالائے انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام پر درود بھیجی، پھر ارشاد ہوا: انا محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ھاشم العربی الحرمی المکی لا نبی بعدی [2] الحدیث، ھذا مختصر۔ میں محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم عربی صاحب حرم محترم ومکہ معظمہ ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں، الحدیث، ہذا مختصر۔

---

[1] تہذیب تاریخ دمشق الکبیر، ذکر من اسمہ عباس، دار احیاء التراث العربی، بیروت، ۷/۲۳۵

[2] تنبیہ الغافلین، باب الرفق، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، ص ۲۳۷

مدینہ طیبہ میں حضور کی تشریف آوری:

اللہ اللہ ایک وہ دن تھا کہ مدینہ طیبہ میں حضور پرنور ﷺ کی تشریف آوری کی دھوم ہے، زمین و آسمان میں خیر مقدم کی صدائیں گونج رہی ہیں، خوشی و شادمانی ہے کہ درودیوار سے ٹپکی پڑتی ہے، مدینے کے ایک ایک بچے کا دمکتا چہرہ اناردانہ ہورہا ہے، باچھیں کھلی جاتی ہیں، دل ہیں کہ سینوں میں نہیں سماتے، سینوں پر جامے تنگ، جاموں میں قبائے گل کا رنگ، نور ہے کہ چھما چھم برس رہا ہے فرش سے عرش تک کا نور کا بقعہ بنا ہے، پردہ نشین کنواریاں شوق دیدار محبوب کردگار میں گاتی ہوئی باہر آئی ہیں کہ:

طلع البدر علینا من ثنیات الوداع
ہم پر چاند نکل آیا وداع کی گھاٹیوں سے
وجب الشکر علینا ما دعا للہ داع[1]
ہم پر خدا کا شکر واجب ہے جب تک دعا مانگنے والا دعا مانگے

بنی النجار کی لڑکیاں کوچے کوچے خوش نغمہ سرائی ہیں کہ:

نحن جوار من بنی النجار
ہم بنو نجار کی لڑکیاں ہیں
یا حبذا محمد من جار[2]
اے نجاریو! محمد ﷺ کیسا اچھا ہمسایہ ہے۔ت

ایک دن آج ہے کہ اس محبوب کی رخصت ہے، مجلس آخری وصیت ہے، مجمع تو

[1] المواهب اللدنیة، الهجرة الی المدینة متی انشد طلع البدر، المکتب الاسلامی بیروت، ۱/۳۱۳
[2] المواهب اللدنیة، الهجرة الی المدینة متی انشد طلع البدر، المکتب الاسلامی، بیروت، ۱/۳۱۳





آج بھی وہی ہے، بچوں سے بوڑھوں تک، مردوں سے پردہ نشینوں تک سب کا ہجوم ہے، ندائے بلال سنتے ہی چھوٹے بڑے سینوں سے دل کی طرح بے تابانہ نکلے ہیں، شہر بھر نے مکانوں کے دروازے کھلے چھوڑ دئے ہیں، دل کمھلائے چہرے مرجھائے دن کی روشنی دھیمی پڑگئی کہ آفتاب جہاں تاب کی وداع نزدیک ہے، آسمان پژمردہ، زمین افسردہ، جدھر دیکھو سناٹے کا عالم اتنا اژدحام اور ہو کا مقام، آخری نگاہیں اس محبوب کے روئے حق نما تک کس حسرت و یاس کے ساتھ جاتی اور ضعف نومیدی سے ہلکان ہوکر بیخودانہ قدموں پر گرجاتی ہیں، فرط ادب سے لب بند مگر دل کے دھوئیں سے یہ صدا بلند . .

(میں اپنے دیکھنے والوں کے لئے سیاہ تھا پس اندھا کیا گیا آپ کو دیکھنے والے کو، پس جو

کنت السواد لناظری فعمی علیک الناظر
من شاء بعدک فلیمت فعلیک کنت احاذر[1]

چاہے آپ کے بعد مار دے، پس آپ پر ہی بھروسا تھا کہ مجھے بچالیں گے۔ت)

اللہ کا محبوب، امت کا داعی کس پیار کی نظر سے اپنی پالی ہوئی بکریوں کو دیکھتا اور محبت بھرے دل سے انہیں حافظ حقیقی کے سپرد کررہا ہے، شان رحمت کو ان کی جدائی کا غم بھی ہے اور فوج فوج امنڈتے ہوئے آنے کی خوشی بھی کہ محنت ٹھکانے لگی، جس خدمت کو ملک العرش نے بھیجا تھا باحسن الوجوہ انجام کو پہنچی۔

نوح کی ساڑھے نوسو برس وہ سخت مشقت اور صرف پچاس شخصوں کو ہدایت، یہاں بیس (۲۰) تئیس (۲۳) ہی سال میں بحمد اللہ یہ روز افزوں کثرت، کنیز و غلام جوق جوق آرہے ہیں، جگہ بار بار تنگ ہوجاتی ہے دفعہ دفعہ ارشاد ہوتا ہے آنے والوں کو جگہ دو، آنے

[1] المواهب اللدنیة المقصد العاشر، الفصل الاول (وفاتہ) المکتب الاسلامی، بیروت، ۴/۵۵۳

والوں کو جگہ دو، اس عام دعوت پر جب یہ مجمع ہولیا ہے سلطان عالم نے منبر اکرم پر قیام کیا ہے، بعد حمد وصلوٰۃ اپنے نسب ونام وقوم ومقام وفضائل عظام کا بیان ارشاد ہوا ہے، مسلمانو! خدارا پھر مجلس میلاد اور کیا ہے، وہی دعوت عام، وہی مجمع تام، وہی منبر وقیام، وہی بیان فضائل سید الانام علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام مجلس میلاد اور کس شے کا نام، مگر نجدی صاحبوں کو ذکر محبوب مٹانے سے کام وربنا الرحمن المستعان وبہ الاعتصام وعلیہ التکلان

(ہمارا رب رحمن مددگار ہے اور اسی ذات سے مضبوطی اور اسی پر اعتماد ہے)

چار پائے کلام کرتے ہیں:

ابن حبان وابن عساکر حضرت ابومنظور اور ابونعیم بروجہ آخر حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالٰی عنہ سے راوی، جب خیبر فتح ہوا رسول اللہ ﷺ نے ایک دراز گوش سیاہ رنگ دیکھا اس سے کلام فرمایا، وہ جانور بھی تکلم میں آیا، ارشاد ہوا، تیرا کیا نام ہے؟ عرض کی: یزید بن شہاب کہ، اللہ تعالٰی نے میرے دادا کی نسل سے ساٹھ دراز گوش پیدا کئے کلھم لا یرکبہ الا نبی ان سب پر انبیاء سوار ہوا کئے وقد کنت اتوقعک ان ترکبنی، لم یبق من نسل جدی غیری ولا من الانبیاء غیرک مجھے حضور سے توقع تھی کہ حضور مجھے اپنی سواری سے مشرف فرمائیں گے کہ اب اس نسل میں سوا میرے اور انبیاء میں سوا حضور کے کوئی باقی نہیں، میں ایک یہودی کے پاس تھا اسے قصداً گرادیا کرتا وہ مجھے بھوکا رکھتا اور مارتا، حضور اقدس ﷺ نے اس کا نام یعفور رکھا، جسے بلانا چاہتے اسے بھیج دیتے چوکھٹ پر سر مارتا جب صاحب خانہ باہر آتا اسے اشارے سے بتاتا کہ حضور اقدس ﷺ یاد فرماتے ہیں، جب حضور پرنور ﷺ نے انتقال فرمایا وہ مفارقت کی تاب نہ لایا ابوالہیثم بن التیہان ﷺ کے کنویں میں گر کر مرگیا [1] اھ۔

[1] المواہب اللدنیۃ بحوالہ ابن عساکر عن ابی منظور، مقصد رابع، فصل اول، المکتب الاسلامی بیروت ۲/ ۵۵۴





حدیث ابی منظور ونحوہ عن معاذ باختصار غیر انہ ذکر مکان الاباء ثلثۃ اخوۃ واسمہ مکان یزید عمر وقال کلنا رکبنا الانبیاء انا اصغرھم و کنت لک [1] الحدیث قلت ولا علیک من دندنۃ العلامۃ ابن الجوزی کعادتہ علیہ ولا من تحامل ابن دحیۃ علی حدیث الضب المار سابقا فلیس فیھما ما ینکر شرعا ولا فی سندھما کذاب ولا وضاع ولا متھم بہ فانی یاتھما الوضع وھذا امام الشان العسقلانی قد اقتصر فی حدیث ابی منظور علی تضعیفہ ولہ شاھد من حدیث معاذ کما تری لا جرم ان قال الزرقانی لھایتہ الضعف لا الوضع [2] وقال ھو والقسطلانی فی حدیث الضب (معجزاتہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فیھا ما ھو ابلغ من ھذا ولیس فیہ ما ینکر شرعا خصوصا و قد رواہ الائمۃ) الحافظ الکبار کابن عدی وتلمیذہ الحاکم و تلمیذہ البیھقی وھو لایروی موضوعا والدارقطنی وناھیک بہ (فنھایتہ الضعف لاالوضع) کما زعم کیف ولحدیث ابن عمر طریق اخر لیس فیہ السلمی رواہ ابو نعیم وورد مثلہ من حدیث عائشۃ وابی ھریرۃ عند غیرھما [3] اھ قلت وقد اورد کلا الحدیثین الامام خاتم الحفاظ فی الخصائص

[1] دلائل النبوۃ لابی نعیم، الفصل الثانی والعشرون، عالم الکتب بیروت، ص ۳۸
[2] شرح الزرقانی علی المواھب اللدنیۃ مقصد رابع، فصل اول، حدیث الضب، دارالمعرفۃ بیروت، ۵/ ۱۳۸
[3] المواھب اللدنیہ مقصد رابع، فصل اول، حدیث الضب، المکتب الاسلامی، بیروت، ۲/ ۵۵۵
شرح الزرقانی علی المواھب اللدنیہ مقصد رابع، فصل اول، حدیث الضب، دارالمعرفۃ بیروت، ۵/ ۱۳۹.۵۰

الکبری وقد قال فی خطبتها نزهته عن الاخبار الموضوعة وما یرد اھ[1]
قلت وعزو الزرقانی حدیث الضب لا بن عمر تبع فیه الماتن اعنی الامام القسطلانی صاحب المواهب وسبقهما الد میری فی حیوة الحیوان الکبری لکن الذی رأیت فی الخصائص الکبری والجامع الکبیر للامام الجلیل الجلال السیوطی هو عزوه لامیرالمؤمنین عمر ؓ کما قدمت وقد اورده فی الجامع فی مسند عمر فزیادة لفظ الابن اما وقع سهوا اویکون الحدیث من طریق ابن عمر عن عمر رضی اللہ تعالٰی عنهما فیصح العزو الی کل وان کان الاولی ذکرا لمنتهی ویحتمل علی بُعد عن کل منهما فاذن یکون مرویا عن ستة من الصحابة رضی اللہ تعالی عنهم، واللہ تعالی اعلم۔

ترجمہ: یہ ابو منظور کی حدیث ہے اور اسی کی مثل حضرت معاذ سے بطریق اختصار مروی ہے مگر انہوں نے آباء کی جگہ تین بھائیوں کا اور یزید کی جگہ نام عمر ذکر کیا اور اس نے کہا ہم سب پر انبیاء علیہم السلام سوار ہوئے جبکہ میں سب سے چھوٹا ہوں اور میں آپ کے لئے ہوں، الحدیث۔ قلت (میں کہتا ہوں) علامہ ابن جوزی کا اعتراض جیسا کہ اس کی عادت ہے تجھے مضر نہیں، اور نہ ہی ابن دحیہ کی سوسمار سے متعلق گزشتہ حدیث پر جسارت تجھے مضر ہے، ان دونوں حدیثوں میں شرعی طور پر کوئی قابل انکار چیز نہیں اور نہ ہی ان کی سندوں میں کوئی کذاب اور وضاع اور متہم راوی ہے تو ان حدیثوں کا موضوع ہونا کہاں سے ہوا جبکہ امام عسقلانی نے ابو منظور کی حدیث کو ضعیف کہنے پر اقتصار کیا حالانکہ اس حدیث کا شاہد حضرت معاذ کی حدیث ہے جیسا کہ آپ دیکھ رہے ہیں اسی بنا پر علامہ زرقانی نے فرمایا زیادہ سے زیادہ یہ ضعیف ہے موضوع نہیں ہے، اور انہوں نے اور امام قسطلانی نے بھی سوسمار والی حدیث

[1] الخصائص الکبری، مقدمۃ المؤلف، دار الکتب الحدیثیہ بیروت، ۸/۱





کے متعلق فرمایا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے معجزات میں تو اس سے بڑھ کر واقعات ہیں جبکہ اس حدیث میں شرعی طور پر قابل انکار چیز بھی نہیں، خصوصاً جبکہ اس کو بڑے ائمہ حفاظ جیسے ابن عدی، ان کے شاگرد امام حاکم اور ان کے شاگرد امام بیہقی نے روایت کیا ہو، امام بیہقی تو موضوع روایت ذکر نہیں کرتے، اس کو دار قطنی نے روایت کیا ان کی سند تو تجھے کافی ہے تو زیادہ سے زیادہ یہ حدیث ضعیف ہو سکتی ہے موضوع نہیں ہے جیسا کہ بعض نے خیال کیا، موضوع کیسے کہا جائے جبکہ ابن عمر کی حدیث دوسرے طریقہ سے بھی مروی ہے جس میں سلمی مذکور نہیں اس طریق کو ابو نعیم نے روایت کیا اور حضرت عائشہ صدیقہ اور ابو ہریرہ ؓ سے اس کی مثل دونوں کے غیر سے وارد ہے اھ قلت (میں کہتا ہوں) ان دونوں حدیثوں کو امام جلال الدین سیوطی نے خصائص الکبری میں ذکر فرمایا حالانکہ انہوں نے اس کتاب کے خطبہ میں فرمایا ہے میں نے اس کتاب کو موضوع اور مردود روایات سے دور رکھا ہے اھ قلت (میں کہتا ہوں) زرقانی کا سوسمار والی حدیث کو ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف منسوب کرنا ماتن یعنی مصنف مواہب امام قسطلانی کی پیروی ہے جبکہ ان دونوں سے قبل علامہ دمیری نے حیوۃ الحیوان میں اس کو ذکر کیا لیکن میں نے امام جلال الدین سیوطی کی خصائص الکبری اور جامع کبیر میں دیکھا انہوں نے اس کو امیر المؤمنین عمر فاروق ؓ کی طرف منسوب کیا ہے جیسا کہ میں پہلے ذکر کر چکا ہوں، انہوں نے اسے اپنی جامع میں حضرت عمر ؓ کے مسند میں ذکر فرمایا، تو ''ابن'' کا لفظ سہواً لکھا گیا ہے یا پھر ابن عمر کے ذریعے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے لہٰذا دونوں حضرات کی طرف نسبت درست ہے، اگرچہ منتہی راوی یعنی عمر ؓ کی طرف منسوب کرنا اولیٰ ہے اور بعید احتمال کے طور پر دونوں حضرات سے مستقل روایت بھی ہو سکتی ہے تو یوں چھ صحابہ سے یہ حدیث مروی ہوگی۔ (واللہ تعالیٰ اعلم)۔ت

## میرے بعد کوئی نبی نہیں

سعید بن ابی منصور و امام احمد و ابن مردویہ حضرت ابوالطفیل رضی اللہ عنہ سے راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لا نبوۃ بعدی الا المبشرات الرؤیا الصالحۃ[1] ترجمہ: میرے بعد نبوت نہیں مگر بشارتیں ہیں اچھے خواب۔ احمد و خطیب اور بیہقی شعب الایمان میں اس کے قریب ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لا یبقی بعدی من النبوۃ شئی الا المبشرات الرؤیا الصالحۃ یراھا العبد اوتری لہ[2] ترجمہ: میرے بعد نبوت سے کچھ باقی نہ رہے گا مگر بشارتیں، اچھا خواب کہ بندہ آپ دیکھے یا اس کے لئے دوسرے کو دکھایا جائے۔

تیس کذاب:

ابوبکر ابن ابی شیبہ مصنف میں عبید بن عمر ولیثی اور طبرانی کبیر میں نعیم بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی، رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لا تقوم الساعۃ حتی یخرج ثلثون کذابا کلھم یزعم انہ نبی زاد[3] عبید قبل یوم القیٰمۃ۔ ترجمہ: قیامت قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ اس سے پہلے تیس کذاب نکلیں ہر ایک اپنے آپ کو نبی کہتا ہو۔ عبید نے اس پر "قبل یوم القیٰمۃ" کو زائد کیا۔ اقول وانما اخرنا ھما الی التذییل بخلاف

[1] مسند امام احمد بن حنبل، حدیث ابی الطفیل رضی اللہ عنہ، دار الفکر بیروت، ۵/۴۵۴
مجمع الزوائد، کتاب التعبیر، دار الکتاب بیروت، ۷/۱۷۳
[2] مسند امام احمد بن حنبل، حدیث سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا، دار الفکر بیروت، ۶/۱۲۹
تاریخ بغداد للخطیب، ترجمہ ۵۵۳۲ عبد خالب بن جعفر، دار الکتاب العربی بیروت، ۱۱/۲۰۰
[3] مصنف ابن ابی شیبہ، کتاب الفتن حدیث ۱۹۴۱۱، ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ، کراچی ۱۵/۱۷۰





عین اللفظ المتقدم فی الحدیث الثانی والستین لان فی تتمہ ان من قال فاقتلوا بہ کذا وکذا وھذا العموم انما تم لاجل ختم النبوۃ اذلوجاز ان یکون بعدہٗ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نبی صادق لما ساغ الامر المذکور بالعموم وان کان یاتی ایضا ثلثون او الوف من الکذابین بل کان یجب اقسامۃ امارۃ تمیزا الصادق من الکاذب والامر بالایقاع بمن ھو کاذب منھم لا غیر کما لا یخفی والی اللہ المشتکیٰ من ضعفنا فی ھذہ الزمان الکثیر فجارہٗ القلیل انصارہٗ الغالب کفارہٗ البین عوارہ وقد ظھر الاٰن بعض ھؤلاء الدجالین الکذابین فلو اراد اللہ باحدھم شیئا یظیروا بالمسلم والمسلم انما حدث فانا للہ وانا الیہ راجعون لکن الاحتراس کان اسلم للمسلم وانفی للفساد فاحببنا الاقتصار علی القدر المراد واللہ المستعان وعلیہ التکلان ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ اقول (میں کہتا ہوں) ان دونوں حدیثوں کو ہم نے تذییل کے آخر میں ذکر کیا برخلاف اس کے جو باسٹھویں حدیث میں پہلے گزرا عین لفظ اس کے کیونکہ اس کے آخر میں یوں ہے کہ جو بھی نبوت کا دعوٰی کرے اسے یہ یہ کرو۔ اور جو بھی ایسا دعوٰی کرے اس سے یوں کرو" یہ عموم ختم نبوت کے لئے ہی تام ہو سکتا ہے کیونکہ اگر آپ ﷺ کے بعد کسی نبی کا آنا جائز ہوتا تو پھر یہ عام حکم ایسے لوگ تیس ہوں یا ہزاروں ہوں سب کو شامل نہ ہوتا بلکہ پھر سچے اور جھوٹے نبی کی تمیز میں کوئی امتیازی علامت بیان کر کے "یہ یہ کرنے" کا حکم ان میں سے صرف کاذبین کے لئے ہوتا ہر ایک کے لئے نہ ہوتا جیسا کہ ظاہر ہے، اور اللہ تعالیٰ سے ہی اس زمانہ میں ہمیں اپنے کمزور ہونے کی شکایت ہے یہ زمانہ جس میں فجار کی کثرت، مددگاروں کی قلت، کافروں کا غلبہ اور کج روی عام ہے جبکہ اب بعض ایسے کذاب دجال لوگ ظاہر ہوئے ہیں،

اگر ایسے دجالوں کو اللہ تعالیٰ کے ارادہ سے کچھ ہوگیا تو اس کو مسلمانوں کی طرف منسوب کیا جائے گا کہ انہوں نے ایسی حدیث بیان کی جس پر یہ کچھ ہوا ہم اللہ تعالیٰ کی ملک ہیں اور اسی کی طرف ہمارا لوٹنا ہے تاہم مسلمانوں کو اپنی حفاظت مناسب ہے اور فساد کو دفع کرنا زیادہ بہتر ہے تو اس لئے صرف مراد کو بیان کرنا ہی پسند کیا ہے، اور اللہ تعالیٰ ہی سے مدد اور اسی پر توکل ہے لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ (ت)

علی بمنزلہ ہارون ہیں:

خطیب، حضرت امیر المؤمنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: انما علی منّی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ الا انہ لا نبی بعدی[1] ترجمہ: علی مجھ سے ایسا ہے جیسا موسیٰ سے ہارون (کہ بھائی بھی اور نائب بھی) مگر میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ امام احمد مناقب امیر المؤمنین علی میں مختصراً، اور بغوی وطبرانی اپنی معاجیم، باوردی معرفت، ابن عدی کامل، ابو احمد حاکم کنی میں بطریق امام بخاری، ابن عساکر تاریخ میں سب زید بن ابی اوفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حدیث طویل میں راوی وھذا حدیث احمد (یہ حدیث احمد ہے۔ت) جب حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے باہم صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں بھائی چارہ کیے امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ نے عرض کی: میری جان نکل گئی اور پیٹھ ٹوٹ گئی، یہ دیکھ کر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اصحاب کے ساتھ کیا جو میرے ساتھ نہ کیا، اگر مجھ سے کسی ناراضی کے سبب ہے تو حضور ہی کے لئے منانا اور عزت ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: والذی بعثنی بالحق ما اخرتک الا لنفسی وانت منّی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ غیر انہ لا نبی بعدی[1] قسم اس کی جس نے مجھے حق کے ساتھ بھیجا میں نے تمہیں خاص

[1] تاریخ بغداد للخطیب، ترجمہ ۲۲۰۲، الحسن بن یزید، دار الکتاب العربی، بیروت، ۷/ ۴۵۳





اپنے لئے رکھ چھوڑا ہے تم مجھ سے ایسے ہو جیسے ہارون موسیٰ سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں تم میرے بھائی اور وارث ہو۔ امیر المؤمنین نے عرض کی: مجھے حضور سے کیا میراث ملے گی؟ فرمایا: جو اگلے انبیاء کو ملی۔ عرض کی: انہیں کیا ملی تھی؟ فرمایا: خدا کی کتاب اور نبی کی سنت، اور تم میرے ساتھ جنت میں میری صاحبزادی کے ساتھ میرے محل میں ہوگے اور تم میرے بھائی اور رفیق ہوں۔

ابن عساکر (ب) بطریق عبداللہ بن محمد بن عقیل عن ابیہ عن جدہ عقیل بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی، حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت عقیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: خدا کی قسم میں تمہیں دو جہت سے دوست رکھتا ہوں، ایک تو قرابت، دوسرے یہ کہ ابوطالب کو تم سے محبت تھی، اے جعفر! تمہارے اخلاق میرے اخلاق کریمہ سے مشابہ ہیں: واما انت یا علی فانت

[1] تاریخ دمشق لابن عساکر، ذکر من اسمہ سلمان، ترجمہ سلمان بن الاسلام الفارسی، دار احیاء التراث العربی بیروت، ۶/ ۳

فضائل الصحابۃ لاحمد بن حنبل، حدیث ۱۰۸۵، مؤسسۃ الرسالہ، بیروت، ۲/ ۶۳۸،۶۳۹

(ب) فی نسخۃ کنز العمال المطبوعۃ عن عبداللہ بن عقیل عن ابیہ عن جدہ عقیل وھو خطاء وصوابہ عبداللہ بن محمد بن عقیل، عبداللہ تابعی صدوق من رجال الاربعۃ ما خلا النسائی قال الذھبی حدیثہ فی مرتبۃ الحسن وابوہ تابعی مقبول رجال ابن ماجۃ ۱۲ منہ

(م) کنز العمال کے مطبوعہ نسخہ میں عبداللہ بن عقیل اپنے والد ماجد اور ان کے دادا عقیل سے راوی جبکہ یہ خطا ہے اور صحیح یہ ہے عبداللہ بن محمد بن عقیل، یہ عبداللہ تابعی ہیں نہایت صادق نسائی کے ماسوا سنن صحاح کے راویوں میں شمار ہیں، امام ذہبی نے فرمایا ان کی روایت حسن کے مرتبہ میں ہے اور ان کے والد بھی تابعی اور مقبول، ابن ماجہ کے راویوں میں شمار ہیں۔ (ت)

منی بمنزلة هارون من موسی غیر انی لانبی بعدی[۱] ترجمہ: تم اے علی! مجھ سے ایسے ہو جیسے موسیٰ سے ہارون مگر یہ کہ میرے بعد نبی نہیں ﷺ۔

الحمد للہ تین چہل حدیث کا عدد تو کامل ہوا جن میں چوراسی ۸۴ حدیثیں مرفوع تھیں اور ستر ہ ۱۷ اتذییلات علاوہ، پہلے گزری تھیں سات۔ اس تکمیل میں بڑھیں ان ستر ہ میں بھی پانچ مرفوع تھیں تو جملہ مرفوعات یعنی وہ حدیثیں جو خود حضور پر نور خاتم النبیین ﷺ سے مروی حضور کے ارشاد و تقریر کی طرف منتہی ہیں نواسی ۸۹ ہوئیں لہذا چاہا کہ ایک حدیث مرفوع اور شامل ہو کہ نوے ۹۰ احادیث مرفوعہ کا عدد کامل ہو نیز ان اللہ وتر یحب الوتر (اللہ واحد ہے اور واحد کو پسند کرتا ہے۔ت) کا فضل حاصل ہو۔

میں آخری نبی اور میری امت آخری امت ہے:

تکمیل سٹن میں حضرت ابن زمل جہنی ﷺ سے حدیث طویل رؤیا میں راوی جس کا خلاصہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ بعد نماز صبح پاؤں بدلنے سے پہلے ستر بار سبحان اللہ وبحمدہ واستغفر اللہ ان اللہ کان توابا پڑھتے پھر فرماتے یہ ستر ۷۰ سات سو ۷۰۰ کے برابر ہیں خراب خبر ہے جو ایک دن میں سات سو ۷۰۰ سے زیادہ گناہ کرے (یعنی ہر نیکی کم از کم دس ہے من جاء بالحسنة فله عشر امثالها تو یہ ستر کے سات سو نیکیاں ہوئے اور ہر نیکی کم از کم ایک بدی کو محو کرتی ہے۔ ان الحسنات یذهبن السیات، تو اس

---

[۱] کنز العمال بحوالہ ابن عساکر عن عبداللہ بن عقیل حدیث ۳۳۲۱۹ موسسۃ الرسالۃ بیروت، ۶۰۹/۱۱

(ب) بعد حدیث ۱۰ اتذییل اول دو حدیث عبادہ بن صامت و ہشام بن عاص، وتذییل دوم دو حدیث حاطب و شیوخ والدی، وتذییل سوم حدیث بن سلام و بعد حدیث ۷۱ دو حدیث عبید و تمیم رضی اللہ تعالیٰ عنہم ۱۲ منہ (م)





کے پڑھنے والے کے لئے نیکیاں ہی غالب رہیں گی مگر وہ کہ دن میں سات سو گناہ سے زیادہ کرے اور ایسا سخت ہی بے خیر ہوگا و حسبنا اللہ ونعم الوکیل۔ پھر لوگوں کی طرف منہ کر کے تشریف رکھتے اور اچھا خواب حضور کو خوش آتا دریافت فرماتے: کسی نے کچھ دیکھا ہے؟ ابن زمل نے عرض کی: یا رسول اللہ! میں نے ایک خواب دیکھا ہے۔ فرمایا: بھلائی پاؤ اور برائی سے بچو ہمیں اچھا اور ہمارے دشمنوں پر برا اور رب العالمین کے لئے ساری خوبیاں ہیں خواب بیان کرو۔ انہوں نے عرض کی: میں نے دیکھا کہ سب لوگ ایک وسیع نرم بے نہایت راستے پر بیچ شارع عام میں چل رہے ہیں ناگہاں اس راہ کے لبوں پر خوبصورت سبزہ زار نظر آیا کہ ایسا کبھی نہ دیکھا تھا اس کا لہلہاتا سبزہ چمک رہا ہے، شادابی کا پانی ٹپک رہا ہے، اس میں ہر قسم کی گھاس ہے، پہلا ہجوم آیا، جب اس سبزہ زار پر پہنچے تکبیر کہی اور سواریاں سیدھے راستے پر ڈالے چلے گئے ادھر ادھر اصلاً نہ پھرے، پھر اس مرغزار کی طرف کچھ التفات نہ کیا، پھر دوسرا ہلہ آیا کہ پہلوں سے کئی گنا زائد تھا، سبزہ زار پر پہنچے تکبیر کہی راہ پر چلے مگر کوئی کوئی اس چراگاہ میں چرانے بھی لگا اور کسی نے چلتے میں ایک مٹھا لے لیا، پھر روانہ ہوئے، پھر عام اژدہام آیا، جب یہ سبزہ زار پر پہنچے تکبیر کہی اور بولے یہ منزل سب سے اچھی ہے یا ادھر ادھر پڑ گئے میں ماجرا دیکھ کر سیدھا راہ ہو لیا، جب سبزہ زار سے گزر گیا تو دیکھا کہ سات زینے کا ایک منبر ہے اور حضور اس کے سب سے اونچے درجے پر جلوہ فرما ہیں، حضور کے آگے ایک سال خوردہ لاغر ناقہ ہے حضور اس کے پیچھے تشریف لے جاتے ہیں سید عالم ﷺ نے فرمایا وہ راہ نرم و وسیع وہ ہدایت ہے جس پر میں تمہیں لایا اور تم اس پر قائم ہو اور وہ سبزہ زار دنیا اور اس کے عیش کی تازگی ہے میں اور میرے صحابہ تو چلے گئے کہ دنیا سے اصلاً علاقہ نہ رکھا نہ اسے ہم سے تعلق ہوا نہ ہم نے اسے چاہا نہ اس نے ہمیں چاہا پھر دوسرا ہجوم ہمارے بعد آیا وہ ہم سے کئی گنا زیادہ ہے، ان میں سے کسی نے چرایا کسی نے

گھاس کا مٹھا لیا اور نجات پا گئے، پھر بڑا ہجوم آیا وہ سبزہ زار میں دہنے بائیں پڑ گئے تو انا للہ وانا الیہ رجعون ○ اور اے ابن زمل! تم اچھی راہ پر چلتے رہو گے یہاں تک کہ مجھ سے ملو اور وہ سات زینے کا منبر جس کے درجہ اعلیٰ پر مجھے دیکھا یہ جہان ہے اس کی عمر سات ہزار برس کی ہے اور میں اخیر ہزار میں ہوں وامّا ناقة التی رأیت ورأیتنی اتبعها فهی الساعة علینا تقوم لا نبی بعدی ولا اُمة بعد اُمتی اور وہ ناقہ جس کے پیچھے مجھے جاتا دیکھا قیامت ہے ہمارے ہی زمانے میں آئے گی، نہ میرے بعد کوئی نبی نہ میری امت کے بعد کوئی امت[1] صلی اللہ تعالیٰ علیک وعلی امتک اجمعین وبارک وسلم واٰخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین۔

## تجلیل جمیل

بحمد اللہ ہیں (۳۰) احادیث علویہ کے علاوہ خاص مقصود محمود ختم نبوت پر یہ ایک سو ایک ۱۰۱ حدیثیں ہیں اور مع تذییلات ایک سو اٹھارہ ۱۱۸ جن میں نوے ۹۰ مرفوع ہیں اور ان کے رواۃ واصحاب اکہتر ۷۱۔

گیارہ تابعی صحابہ وتابعین جن میں صرف گیارہ تابعی:

۱۔ امام اجل محمد باقر
۲۔ سعد بن ثابت
۳۔ ابن شہاب زہری
۴۔ عامر شعبی
۵۔ عبد اللہ بن ابی الہذیل
۶۔ علاء بن زیاد
۷۔ ابو قلابہ
۸۔ کعب احبار
۹۔ مجاہد مکی
۱۰۔ محمد بن کعب قرظی
۱۱۔ وہب بن منبہ

---

[1] کنز العمال بحوالہ البیہقی بحدیث ۳۲۰۱۸، مؤسسۃ الرسالۃ بیروت، ۵/۱۸۷۷ تا ۵۲۱

المعجم الکبیر حدیث ۸۱۴۶، عن ابن زمل الجهنی، المکتبۃ الفیصلیۃ بیروت، ۸/۳۰۲ و ۳۰۳





اکاون صحابہ باقی ساٹھ صحابی ازاں جملہ اکاون صحابہ خاص اصول مرویات میں:

۱۲۔ ابی بن کعب
۱۳۔ ابو امامہ باہلی
۱۴۔ انس بن مالک
۱۵۔ اسماء بنت عمیس
۱۶۔ براء بن عازب
۱۷۔ بلال مؤذن
۱۸۔ ثوبان مولیٰ رسول اللہ ﷺ
۱۹۔ جابر بن سمرہ
۲۰۔ جریر بن عبد اللہ
۲۱۔ جبیر بن مطعم
۲۲۔ حبشی بن جنادہ
۲۳۔ حذیفہ بن اسید
۲۴۔ حذیفہ بن الیمان
۲۵۔ حسان بن ثابت
۲۶۔ حویصہ بن مسعود
۲۷۔ ابو ذر
۲۸۔ ابن زمل
۲۹۔ زیاد بن لبید
۳۰۔ زید بن ارقم
۳۱۔ زید بن ابی اوفیٰ
۳۲۔ سعد بن ابی وقاص
۳۳۔ سعید بن زید
۳۴۔ ابو سعید خدری
۳۵۔ سلمان فارسی
۳۶۔ سہل بن سعد
۳۷۔ ام المؤمنین ام سلمہ
۳۸۔ ابو الطفیل عامر بن ربیعہ
۳۹۔ عامر بن ربیعہ
۴۰۔ عبد اللہ بن عباس
۴۱۔ عبد اللہ بن عمر
۴۲۔ عبد الرحمٰن بن غنم
۴۳۔ عدی بن ربیعہ
۴۴۔ عرباض بن ساریہ
۴۵۔ عصمہ بن مالک
۴۶۔ عقبہ بن عامر
۴۷۔ عقیل بن ابی طالب
۴۸۔ امیر المؤمنین علی
۴۹۔ امیر المؤمنین عمر

اللہ اکبر علی من عتا وتکبر

(اللہ تعالیٰ ہر سرکش اور متکبر پر غالب و بلند ہے۔ت)

مدتے ایں مثنوی تاخیر شد ۔۔۔ مہلتے بایست تا خوں شیر شد

(اس مثنوی کو ایک مدت تاخیر ہوئی خون کے دودھ بننے کے لئے مدت چاہیے۔ت)

اللہ ﷻ اپنے دین کا ناصر، اپنے بندوں کا کفیل، وحسبنا اللہ ونعم الوکیل، رسالہ ماہواری ردّ قادیانی کی ابتداء حکمتِ الٰہیہ نے اس وقت پر رکھی تھی کہ یہاں دو چار جاہلان محض اس کے مرید ہوآئے، مسلمانوں نے حسب حکم شرع شریف ان سے میل جول، ارتباط، سلام، کلام یک لخت ترک کردیا۔ دین میں فساد، مسلمانوں میں فتنہ پیدا کرنے والوں نے یہ العذاب الادنی دون العذاب الاکبر (القرآن الکریم ۳۲/۲۱) (ترجمہ: بڑے عذاب سے قبل دنیوی چھوٹا عذاب چکھا) مسلمانوں پر بٹنے میں اپنی چتی میں کوئی کمی نہ کی، بس نہ چلا تو متواتر عرضیاں دیں کہ ہمارا پانی بند ہے، ہم پر زندگی تلخ ہے، بیدار مغز حکومت ایسی لغویات کو کب سنتی، ہر بار جواب ملا کہ مذہبی امور میں دست اندازی نہ ہوگی، سائلان آپ اپنا انتظام کریں، آخر بحکم آنکہ ع

دست بگیرد سر شمشیر تیز

(تیز تلوار کا سرا ہاتھ میں پکڑا۔ت)

ایک بے قید پرچے روہیل کھنڈ گزٹ میں اشتہار چھاپا کہ عمائدِ شہر اگر علمائے طرفین سے مناظرہ کرائیں اور وہ بھی اس شرط پر کہ دونوں طرف سے خود وہی منتظم رہیں تو ہمیں اطلاع دیں کہ ہم بھی مرزائی ملانوں کو بلالیں اور اس میں علمائے اہلسنت کی شان میں کوئی دقیقہ بد زبانی واکاذیب بہتانی وکلمات شیطانی کا اٹھا نہ رکھا، یہ حرکت نہ فقط ان بے علم بے فہم مرزائیوں بلکہ بعونہ تعالیٰ خود مرزا کے حق میں کالباحث عن حتفہ بظلفہ (اس کی





طرح جو اپنی موت اپنے کھر سے کرید کر نکالے۔ت) سے کم نہ تھی۔

سست بازو بجہل میفگند ۔۔۔ پنجہ با مرد آہنیں چنگال

(ہر نادان و جاہل کو چھیڑا، آہنی پنجے والے مرد سے پنجہ آزمائی کی۔ت)

مگر از انجا کہ عسی ان تکرھوا شیئا وھو خیر لکم (القرآن الکریم ۲/۲۱۶) قریب ہے کہ تم ناگوار سمجھو کچھ بعض چیزیں اور وہ تمہارے لئے بہتر ہوں گی۔ت)

ع خدا شرے برانگیزد کہ خیر ما دراں باشد

(اللہ تعالیٰ ایسا شر لاتا ہے جس میں ہماری خیر ہو۔ت)

یہ ایک غیبی تحریک خیر ہوگئی جس نے اس ارادہ رسالہ کی سلسلہ جنبانی فرمادی، اشتہار کا جواب اشتہاروں سے دیا گیا۔ مناظرہ کے لئے ابکارِ افکار مرزا قادیانی کو پیام دیا، اس کے ہوسناک اقوال ادعائے رسالت ونبوت وافضلیت من الانبیاء وغیرہا کفر وضلال کا خاکہ اڑایا، گالیوں کے جواب میں گالی سے قطعی احتراز کیا، صرف اتنا دکھادیا کہ تمہاری آج کی گالی نرالی نہیں، قادیانی تو ہمیشہ سے اللہ ورسول وانبیائے سابقین وائمۂ دین سب کو گالیاں سناتا رہا ہے، ہر عبارت اس کی کتابوں سے بحوالۂ صفحہ مذکور ہوئی، مضمون کثیر تھا، متعدد پرچوں میں اشاعت منظور ہوئی، "ہدایت نوری بجواب اطلاع ضروری" نام رکھا گیا، اس میں دعوتِ مناظرہ، شرائط مناظرہ، طریق مناظرہ، مبادی مناظرہ سب کچھ موجود ہے۔

اس مختصر تحریر نے اپنی سلک منیر میں متعدد سلاسل لئے، سلسلہ دشنام ہائے قادیانی بر حضرت ربانی ورسولان رحمانی ومحبوبان یزدانی، سلسلہ کفریات وضلالات قادیانی، سلسلہ تناقضات وتہافتات قادیانی، سلسلہ دجالی وتلبیسات قادیانی، سلسلہ جہالات وہفوات قادیانی، سلسلہ تاصیلات، سلسلہ سوالات اور واقعی وقتی ضرورات مختلف مضامین پر کلام کی

مقتضی ہوتی ہیں اور اس کے اکثر رسائل الٹ پھیر کر انہیں ڈھاک کے تین پات کے حامل، لہذا ہر رسالے کے جداگانہ رد سے انہیں سلاسل کا انتظام احسن واولیٰ۔

اب بعونہ تعالیٰ اسی ہدایت نوری سے ابتدائے رسالہ ہے اور مولیٰ تعالیٰ مدد فرمانے والا ہے، اس کے بعد وقتاً فوقتاً رسائل ومضامین میں حسب حاجت اندراج گزین مناسب، کہ جو کلام جس سلسلے کے متعلق آتا جائے بہ شمار سلسلہ اسی کی سلک میں انسلاک پائے جو نیا کلام ان سلاسل سے جدا شروع ہو اس کے لئے تازہ سلسلہ موضوع ہو۔ اعتراضات کے تازیانے نے جن کا شمار خدا جانے اول تا آخر ایک سلسلہ میں منضود اور ہر اعتراض حاشیہ پر تازیانہ یا اس کی علامت "ت" لکھ کر جدا معدود۔

مسلمانوں سے تو بفضلہ تعالیٰ ﷻ امید مدد وموافقت ہے، مرزائی بھی اگر تعصب چھوڑ کر خوف خدا اور روز جزا سامنے رکھ کر دیکھیں تو بعونہ تعالیٰ امید ہدایت ہے وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا محمد والہ وصحبہ اللہ ھو القریب المجیب۔

## ہدایت نوری بجواب اطلاع ضروری

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم خاتم النبیین والہ وصحبہ اجمعین ط

اس میں قادیانی کو دعوت مناظرہ اور اس کے بعض سخت ہولناک اقوال کا تذکرہ ہے۔

اللہ ﷻ مسلمانوں کو دین حق پر استقامت اور اعدائے دین پر فتح ونصرت بخشے، آمین!

ردیکل کھنڈ گزٹ مطبوعہ یکم جولائی ۱۹۰۵ء فقیر غفرلہ میں تصور حسین نیچہ بند کے نام سے ایک مضمون بعنوان "اطلاع ضروری" نظر سے گزرا جس میں اولاً علمائے اہلسنت





نصرھم اللہ تعالیٰ پر سخت زبان درازی وافتراء پردازی کی ہے، کوئی دقیقہ توہین کا باقی نہ رکھا اور آخر میں عمائد شہر کو ترغیب دی ہے کہ علمائے طرفین میں مناظرہ کرادیں کہ حق جس طرف ہو ظاہر ہو جائے۔

ہر ذی عقل جانتا ہے کہ نیچہ بند صاحب جیسے بے علم فاضل، کیا کلام وخطاب کے قابل، بلکہ فوج کی اگاڑی آندھی کی پچھاڑی مشہور ہے، جس فوج کی یہ اگاڑی یہ ہراول، اس کی پچھاڑی معلوم از اول، مگر اپنے دینی بھائیوں سے دفع فتنہ لازم، لہٰذا دونوں باتوں کے جواب کو یہ ہدایت نوری دو عدد پر منقسم، آئندہ حسب حاجت اس کے شمار کا اللہ عالم (پہلے عدد میں) ان گالیوں کا جواب متین جو علمائے اہلسنت کو دی گئیں۔

پیارے بھائیو! عزیز مسلمانو! کیا یہ خیال کرتے ہو کہ ہم گالیوں کا جواب گالیاں دیں؟ حاشا للہ ہرگز نہیں بلکہ ان دل کے مریضوں اور ان کے ساختہ مسیح مرزا قادیانی کو گالی کے جواب میں یہ دکھائیں گے، ان کی آنکھیں صرف اتنا دکھا کر کھولیں گے کہ شستہ دہنو! تمہاری گندی گالی تو آج کی نئی نرالی نہیں، قادیانی بہادر ہمیشہ سے علماء وائمہ کو سڑی گالیاں دینے کا دھنی ہے، استغفر اللہ! علماء وائمہ کی کیا گنتی، وہ کون سی شدید خبیث ناپاک گالی ہے جو اس نے اللہ کے محبوبوں، اللہ کے رسولوں بلکہ خود اللہ واحد قہار کی شان میں اظہار کی ہے، یہ اطلاع ضروری کی پہلی بات کا جواب ہوا۔

(دوسرے عدد) میں بعونہ تعالیٰ قادیانی مرزا کو دعوت مناظرہ ہے، اس میں شرائط مناظرہ مندرج ہیں اور نیز اس کا طریق مذکور ہے جو نہایت متین ومہذب اور احتمال فتنہ سے یکسر دور ہے اس میں قادیانی کی طرح فریق مقابل پر شرائط میں کوئی سختی نہ رکھی گئی بلکہ قادیانی کی باگ ڈھیلی کی اور اس کی تنگی کھول دی گئی ہے، اس میں بحولہ تعالیٰ شرائط کے ساتھ مبادی بھی ہیں جو کمال تہذیب ومتانت سے خلافِ ضال کے کاشف اور مناظرہ

حسنہ کے بادی بھی ہیں۔

ایک مدعی وحی کو لازم کہ اپنے وحی کنندوں کو جو رات دن اس پر اترتے رہتے ہیں جمع کر رکھے اور اپنی جال کی اور پچھلی قوت سب حق کا وار سہارنے کے لئے ملا لے۔ ہاں ہاں قادیانی کو تیار ہو رہنا چاہیے اس سخت وقت کے لئے جب واحد قہار اپنی مدد مسلمانوں کے لئے نازل فرمائے گا اور جھوٹی مسیحی جھوٹی وحی کا سب جال پیچ بعونہٖ کھل جائے گا۔ وما ذلک علی اللہ بعزیز لقد عز نصر من قال وقولہ الحق ان جندنا لھم الغلبون ولن یجعل اللہ للکفرین علی المؤمنین سبیلا والحمد للہ رب العلمین۔ (اور یہ اللہ تعالیٰ پر گراں نہیں، اس ذات کی مدد غالب جس نے فرمایا اور اس کا فرمان برحق ہے کہ ہمارا تیار کردہ لشکر ہی ان پر غالب رہے گا، اور اللہ تعالیٰ کافروں کو مومنوں پر ہرگز راہ نہ دے گا، الحمد للہ رب العلمین۔ت) یہ دوسرا عدد بحولہ تعالیٰ اس کے متصل ہی آتا ہے، اب بعونہ تعالیٰ پہلے عدد کا آغاز ہوتا ہے۔ وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب۔ (اور مجھے صرف اللہ تعالیٰ سے توفیق ہے اور اسی پر بھروسا ہے اور اسی کی طرف میرا لوٹنا ہے۔ت)

## عدد اوّل

## اللہ کے محبوبوں، اللہ کے رسولوں حتیٰ کے خود اللہ ﷻ پر قادیانی کی لچھے دار گالیاں

مسلمانو! اللہ تعالیٰ تمہارا مالک و مولیٰ تمہیں کفر و کافرین کے شر سے بچائے، قادیانی نے سب سے زیادہ اپنی گالیوں کا تختۂ مشق رسول اللہ و کلمۃ اللہ و روح اللہ سیدنا عیسیٰ بن مریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بنایا ہے اور واقعی اسے اس کی ضرورت بھی تھی، وہ مثیل عیسیٰ بلکہ نزول عیسیٰ یا دوسرے لفظوں میں عیسیٰ کا اتار بنتا ہے، عیسیٰ کے تمام اوصاف اپنے میں بتاتا





ہے اور حقیقت دیکھئے تو مسیح صادق کی جمیع اوصاف حمیدہ سے اپنے آپ کو خالی اور اپنے تمام شنائع ذمیمہ سے اس پاک مبارک رسول کو منزہ پاتا ہے لہٰذا ضرور ہوا کہ ان کے معجزات ان کے کمالات سے یک لخت انکار اور اپنی تمام شنیع خصلتوں، ذمیم حالتوں کی ان پر بوچھاڑ کرے جب تو اتار بننا ٹھیک اترے۔ میں یہاں اس کی گالیاں جمع کروں تو دفتر ہو لہٰذا اس کی خروار سے مشتے نمونہ پیش نظر ہو۔

## فصل اوّل

## رسول اللہ عیسیٰ بن مریم اور انکی ماں علیہما الصلوٰۃ والسلام پر قادیانی کی گالیاں

تازیانہ ۱تا۳:

(۱) اعجاز احمدی ص۱۳ پر صاف لکھ دیا کہ: "یہود عیسیٰ کے بارے میں ایسے قوی اعتراض رکھتے ہیں کہ ہم بھی جواب میں حیران ہیں، بغیر اس کے کہ یہ کہہ دیں کہ ضرور عیسیٰ نبی ہے کیونکہ قرآن نے اس کو نبی قرار دیا ہے اور کوئی دلیل ان کی نبوت پر قائم نہیں ہو سکتی بلکہ ابطال نبوت پر کئی دلائل قائم ہیں۔ یہاں عیسیٰ کے ساتھ قرآن عظیم پر بھی جڑ دی کہ وہ ایسی باطل بات بتا رہا ہے جس کے ابطال پر متعدد دلائل قائم ہیں"۔

ت۴:

(۲) ایضاً ص۲۴: "کبھی آپ کو شیطانی الہام بھی ہوتے تھے"۔

ا یہ خود ان کا اپنا عقیدہ ہے بلکہ ہر انجیل کے سر لکھا ہے، خود اسے اپنے یہاں حدیث سے ثابت مانتا ہے۔ اس کا بیان ان شاء اللہ آگے آتا ہے۔

ت۵و۶:

(۳) ایضاً ص ۲۴: ''ان کی اکثر پیشگوئیاں غلطی سے پر ہیں۔'' یہ بھی صراحۃً نبوت عیسیٰ سے انکار ہے کیونکہ قادیانی خود اپنی ساختہ کشتی ص ۵ پر کہتا ہے: ''ممکن نہیں کہ نبیوں کی پیشین گوئیاں ٹل جائیں۔''

ت۷:

نیز پیشگوئی لیکھرام آخر دافع الوساوس ص ۷ پر کہتا ہے: ''کسی انسان کا اپنی پیشگوئی میں جھوٹا نکلنا تمام رسوائیوں سے بڑھ کر رسوائی ہے۔''

ت۸:

ضمیمہ انجام آتھم ص ۲۷ پر کہا: ''کیا اس کے سوا کسی اور چیز کا نام ذلت ہے کہ جو کچھ اس نے کہا وہ پورا نہ ہوا۔''

ت۹:

اور کشتی ساختہ میں اپنی نسبت یوں لکھتا ہے ص ۶: ''اگر کوئی تلاش کرتا کرتا مر بھی جائے تو ایسی کوئی پیشگوئی جو میرے منہ سے نکلی ہواسے نہیں ملے گی جس کی نسبت وہ کہہ سکتا ہو کہ خالی گئی۔'' تو مطلب یہ ہوا کہ اس کے لئے تو بھاری عزت ہے اور سیدنا عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لئے وہ خواری و ذلت ہے جس سے بڑھ کر کوئی رسوائی نہیں۔ الا لعنۃ اللہ علی الظّٰلمین۔

ت۱۰تا۱۲:

(۴) دافع البلاء ٹائٹل پیج ص ۳: ''ہم مسیح کو بیشک راستباز آدمی





جانتے ہیں کہ اپنے زمانہ کے اکثر لوگوں سے البتہ اچھا تھا، واللہ اعلم مگر وہ حقیقی منجی نہ تھا''۔ رسول اللہ اور وہ بھی ان پانچ مرسلین اولوالعزم سے کہ تمام رسولوں سے افضل ہیں یعنی ابراہیم ونوح وموسیٰ وعیسیٰ و محمد علیہم السلام اس کی صرف اتنی قدر ہے کہ ایک راستباز آدمی تھا جو ان کی خاک پاک کے ادنیٰ غلاموں کا بھی پورا وصف نہیں تو بات کیا، وہی کہ عیسیٰ کی نبوت باطل ہے فقط ایک نیک شخص تھا وہ بھی نہ ایسا کہ دوسرے کو نجات ملنے کا واقعی سبب ہو سکے بلکہ حقیقی نجات دہندہ نبی ﷺ تھے، اور اب قادیانی ہے کہ اسی کے متصل کہتا ہے کہ ''حقیقی منجی وہ ہے جو حجاز میں پیدا ہوا تھا اور اب آیا مگر بروز کے طور پر خاکسار غلام احمد از قادیان''۔

ت۱۳:

(۵) پھر یہاں تک تو عیسیٰ کا ایک راستباز آدمی اور اپنے بہت اہل زمانہ سے اچھا ہونا یقینی تھا کہ بیشک اور البتہ کے ساتھ کہا نوٹ میں چل کر وہ یقین بھی زائل ہو گیا، اسی صفحہ پر کہا ''یہ ہمارا بیان محض نیک ظنی کے طور پر ہے ورنہ ممکن ہے کہ عیسیٰ کے وقت میں بعض راستباز اپنی راستبازی میں عیسیٰ سے بھی اعلیٰ ہوں۔'' اے سبحٰن اللہ!

ایماں یقین شعار باید ۔۔۔ حسنِ ظن تو چکار آید

(یعنی ایمان انسان کا شعار ہونا چاہیے صرف اچھا گمان تیرے کیا کام آئے گا۔ت)

ت۱۴:

(۶) پھر ساتھ لگے خدا کی شریعت بھی ناقص وہ تمام ہو گئی، اسی کے

ص ۴ پر کہا ”عیسیٰ کوئی کامل شریعت نہ لائے تھے“۔

ت ۱۵ تا ۱۷:

(۷) عیسیٰ کی راستبازی پر شراب خوری اور انواع انواع بد اطواری کے داغ بھی لگ گئے، ایضاً ص ۴۔ مسیح کی راستبازی اپنے زمانے میں دوسرے راستبازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحییٰ کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ (یعنی یحییٰ) شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہ سنا کہ کسی فاحشہ عورت نے اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا یا ہاتھوں اور اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی، اسی وجہ سے قرآن میں یحییٰ کا نام حصور رکھا گیا مگر مسیح کا نہ رکھا کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔

ت ۱۸ تا ۲۰:

(۸) اسی ملعون قصے کو اپنے رسالہ ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ میں یوں لکھا: ”آپ کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان ہے (یعنی عیسیٰ بھی ایسوں ہی کی اولاد تھے) ورنہ کوئی پرہیزگار انسان ایک جوان کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگاوے اور زنا کاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے اور اپنے بالوں کو اس کے پیروں پر ملے، سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے“۔





ت ۲۱ تا ۳۶:

اسی رسالہ میں ۴ سے ص ۸ تک مناظرہ کی آڑ لے کر خوب ہی جلے دل کے پھپھولے پھوڑے ہیں۔ اللہ ﷻ کے سچے مسیح عیسیٰ بن مریم کو نادان اسرائیلی، شریر، مکار، بدعقل، زنانے خیال والا، فحش گو، بدزبان، کٹیل، جھوٹا، چور، علمی عملی قوت میں بہت کچا، خلل دماغ والا، گندی گالیاں دینے والا، بدقسمت، نرا فریبی، پیرو شیطان وغیرہ وغیرہ خطاب اس قادیانی دجال نے دیئے۔

ت ۳۷:

(۲۶) صاف لکھ دیا ص ۶ ”حق بات یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہ ہوا“

ت ۳۸:

(۲۷) ”اس زمانے میں ایک تالاب سے بڑے بڑے نشان ظاہر ہوتے تھے، آپ سے کوئی معجزہ ہوا بھی ہو تو آپ کا نہیں اس تالاب کا ہے، آپ کے ہاتھ میں سوا مکر و فریب کے کچھ نہ تھا۔“

ت ۳۹ و ۴۰:

(۲۸) انتہا یہ کہ ص ۷ پر لکھا: آپ کا خاندان بھی نہایت پاک و مطہر ہے، تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زنا کار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ہوا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ خدائے قہار کا علم کہ رسول اللہ کو بحیلہ و بے حیلہ یہ ناپاک گالیاں دی جاتی ہیں اور آسمان نہیں پھٹتا۔ ان شدید ملعون گالیوں کے آگے ان چھچھے دار شرافتوں کا کیا ذکر جو پچھ ہند صاحب نے علماء اہلسنت کو دیں ان کا بیر

تو نانی دادی تک کی دے چکا۔ الا لعنة الله علی الظلمین۔

ت ۴۱ تا ۴۴:

(۲۹) وہ پاک کنواری مریم صدیقہ کا بیٹا کلمۃ اللہ جسے اللہ نے بے باپ کے پیدا کیا نشان سارے جہان کے لئے۔ قادیانی نے اس کے لئے دادیاں بھی گنا دیں، اور ایک جگہ اس کا دادا بھی لکھا ہے اور اس کے حقیقی بھائی سگی بہنیں بھی لکھی ہیں، ظاہر ہے کہ دادا، دادی، حقیقی بہنیں، سگے بھائی اسی کے ہو سکتے ہیں جس کے لئے باپ ہو، جس کے نطفے سے وہ بنا ہو، پھر بے باپ کے پیدا ہونا کہاں رہا؟ یہ قرآن عظیم کی تکذیب اور طیبہ طاہرہ مریم کو سخت گالی ہے۔

ت ۴۵:

کشتی ساختہ ص ۱۶ پر لکھا: "مسیح تو مسیح ہیں اس کے چاروں بھائیوں کی بھی عزت کرتا ہوں۔ مسیح کی دونوں ہمشیروں کو بھی مقدسہ سمجھتا ہوں"، اور خود ہی اس کے نوٹ میں لکھا "یسوع مسیح کے چار بھائی اور دو بہنیں تھیں، یہ سب یسوع مسیح کے حقیقی بھائی اور حقیقی بہنیں تھیں یعنی یوسف اور مریم کی اولاد تھے۔"

ت ۴۶:

دیکھو کیسے کھلے لفظوں میں یوسف بڑھئی کو سیدنا عیسیٰ کلمۃ اللہ کا باپ بنا دیا اور اس صریح کفر میں صرف ایک پادری کے لکھ جانے پر اعتماد کیا۔ ہاں ہاں یقین جانو آسمانی قہر سے واحد قہار سے سخت لعنت پائے گا اور جو ایک پادری کی بے معنی ذٹل سے قرآن کو رد کرتا ہے۔





ت ۴۷:

(۳۰) نیز اسی دافع البلاء کے ص ۱۵ پر لکھا "خدا ایسے شخص (یعنی عیسیٰ) کو کسی طرح دوبارہ دنیا میں نہیں لا سکتا جس کے پہلے فتنے نے ہی دنیا کو تباہ کر دیا۔" یہ ان گالیوں کے لحاظ سے عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ایک ہلکی سی گالی ہے کہ اس کے فتنے نے دنیا تباہ کر دی مگر اس میں دو شدید گالیاں اور ہیں کہ ان شاء اللہ تعالیٰ فصل سوم میں مذکور ہوں گی۔

ت ۴۸:

(۳۱) اربعین نمبر ۲ ص ۱۳ پر لکھا "کامل مہدی نہ موسیٰ تھا نہ عیسیٰ۔ ان مرسلین اولوالعزم کا کامل ہادی ہونا بالائے طاق، پورے مہدی بھی نہ ہوئے، اور کامل کون ہیں، جناب قادیانی۔" دیکھو اسی کا ص ۱۲ و ۱۳۔

ت ۴۹ و ۵۰:

(۳۲) مواہب الرحمن پر صاف لکھ دیا کہ عیسیٰ یہودی تھا لو قدر الله رجوع عیسی الذی ھو من الیھود لرجع العزة الیٰ تلک الیوم (اگر اللہ تعالیٰ نے یہودی عیسیٰ کا دوبارہ آنا مقدر کیا تو عزت اس دن لوٹ آئے گی۔)

ت ۵۱:

ظاہر ہے کہ یہودی مذہب کا نام ہے نہ کہ نسب کا، کیا مرزا کہ پارسیوں کی اولاد ہے مجوسی ہے۔

ت ۵۴:

(۴۳) حد یہ کہ عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تکفیر کردی۔ مسلمانو! وہ اتنا احمق نہیں کہ صاف حرفوں میں لکھ دے عیسیٰ کافر تھا بلکہ اس کے مقدمات متفرق کر کے لکھے، یہ تو دشنام سوم میں سن چکے کہ عیسیٰ کی سخت رسوائیاں ہوئیں، اور کشتی ساختہ ص ۱۸ پر کہتا ہے "جو اپنے دلوں کو صاف کرتے ہیں ممکن نہیں کہ خدا ان کو رسوا کرے، کون خدا پر ایمان لایا صرف وہی جو ایسے ہیں" دیکھو کیسا صاف بتادیا کہ جسے خدا پر ایمان ہے ممکن نہیں کہ اسے خدا رسوا کرے لیکن عیسیٰ کو رسوا کیا تو ضرور اسے خدا پر ایمان نہ تھا اور کیا کافر کہنے کے سر پر سینگ ہوتے ہیں۔ الا لعنة الله علی الکفرین۔

قصد تھا کہ فصل اول یہیں ختم کی جائے کہ اتنے میں قادیانی کی "ازالۃ الاوہام" ملی، اس کی برہنہ گوئیاں بہت بے لاگ اور قابلِ تماشا ہیں۔

ت ۵۳ تا ۵۷:

(۴۴) یہ جو مثیل مسیح بنا اور اس پر لوگوں نے مسیح کے معجزے مثلاً مردے جلانا اس سے طلب کیے تو صاف جواب دیتا ہے ص ۴ "احیاء جسمانی کچھ چیز نہیں، احیاء روحانی کے لئے یہ عاجز آیا ہے"۔ دیکھو وہ ظاہر باہر قاہر معجزہ جسے قرآن عظیم نے جا بجا کمال تعظیم کے ساتھ بیان فرمایا اور آیۃ اللہ ٹھہرایا، قادیانی کیسے کھلے لفظوں میں اس کی تحقیر کرتا ہے کہ وہ کچھ نہیں، پھر اس کے متصل کہتا ہے





ص ۴، "ماسوائے اس کے اگر مسیح کے اصلی کاموں کو ان حواشی سے الگ کر کے دیکھا جائے جو محض افتراء یا غلط فہمی سے گھڑے ہیں تو کوئی اعجوبہ نظر نہیں آتا بلکہ مسیح کے معجزات پر جس قدر اعتراض ہیں میں نہیں سمجھ سکتا کہ کسی اور نبی کے خوارق پر ایسے شبہات ہوں، کیا تالاب کا قصہ مسیحی معجزات کی رونق دور نہیں کرتا"۔

دیکھو "کوئی اعجوبہ نظر نہیں آتا" کہہ کر ان کے تمام معجزات سے کیسا صاف انکار کیا اور تالاب کے قصے سے اور بھی پانی پھیر دیا اور آخر میں لکھا ص ۴ و ۵ "زیادہ تر تعجب یہ ہے کہ حضرت مسیح معجزہ نمائی سے صاف انکار کر کے کہتے ہیں کہ میں ہرگز کوئی معجزہ دکھا نہیں سکتا مگر پھر بھی عوام الناس ایک انبار معجزات کا ان کی طرف منسوب کر رہے ہیں۔"

غرض اپنی مسیحیت قائم رکھنے کو نہایت کھلے طور پر تمام معجزات مسیح و تصریحات قرآن عظیم سے صاف منکر ہے اور پھر مہدی و رسول و نبی ہونے کا ادعا، مسلمان تو مکذب قرآن کو مسلمان بھی نہیں کہہ سکتے، قطعاً کافر مرتد زندیق بے دین ہے نہ کہ نبی و رسول بن کر اور کفر پر کفر چڑھے الا لعنة الله علی الکفرین (خبردار! کافروں پر اللہ کی لعنت ہے۔ت) اور اس کذاب کا کہنا کہ مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام خود اپنے معجزے سے منکر تھے، رسول اللہ پر محض افتراء اور قرآنِ عظیم کی صاف تکذیب ہے، قرآنِ عظیم تو مسیح صادق سے یہ نقل فرماتا ہے کہ: انی قد جئتکم بایٰة من ربکم انی اخلق لکم من الطین کھیئة الطیر فانفخ فیه فیکون طیرا باذن الله وابرئ الاکمه والابرص واحی الموتیٰ باذن الله وانبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم ان فی ذلک لاٰیة لکم ان کنتم مؤمنین (القرآن الکریم ۳/۴۹) ترجمہ: بیشک میں تمہارے پاس تمہارے رب سے یہ معجزے لے کر آیا ہوں کہ میں تمہارے لئے مٹی سے پرندکی سی صورت

بنا کر اس میں پھونک مارتا ہوں، وہ خدا کے حکم سے پرند ہو جاتی ہے اور میں بحکم خدا مادر زاد اندھے اور بدن بگڑے کو اچھا کرتا اور مردے زندہ کرتا ہوں، اور تمہیں خبر دیتا ہوں جو تم کھاتے اور جو گھروں میں اٹھار کھتے ہو، بیشک اس میں تمہارے لئے بڑا معجزہ ہے اگر تم ایمان رکھتے ہو۔

پھر مکرر فرمایا: وجئتکم بایۃ من ربکم فاتقوا اللہ واطیعون (القرآن الکریم ۳:۵۰) ترجمہ: میں تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے بڑے معجزات لے کر آیا تو اللہ سے ڈرو اور میرا حکم مانو اور یہ قرآن کا جھٹلانے والا ہے کہ انہیں اپنے معجزات سے انکار تھا۔

کیوں مسلمانو! قرآن سچا یا قادیانی؟ ضرور قرآن سچا ہے اور قادیانی کذاب جھوٹا، کیوں مسلمانو! جو قرآن کی تکذیب کرے وہ مسلمان ہے یا کافر؟ ضرور کافر ہے، ضرور کافر بخدا۔

ت ۵۸، ۵۹:

(۳۵) اسی بکر فکر قادیانی کے ازالہ شیطانی میں آخر ص ۱۶۱ سے آخر ۱۶۲ تک تو توٹ میں پیٹ بھر کر رسول اللہ وکلمۃ اللہ کو وہ گالیاں دیں اور آیات اللہ وکلام اللہ سے وہ مسخریاں کیں جن کی حد ونہایت نہیں، صاف لکھ دیا کہ جیسے عجائب انہوں نے دکھائے عام لوگ کر لیتے تھے، اب بھی لوگ ویسی باتیں کر دکھاتے ہیں۔

ت ۶۰:

(۳۶) بلکہ آجکل کے کرشمے ان سے زیادہ بے لاگ ہیں۔

ت ۶۱، ۶۲:

(۳۷) وہ معجزے نہ تھے، کل کا زور تھا عیسیٰ نے اپنے باپ بڑھئی





کے ساتھ بڑھئی کا کام کیا تھا، اس سے یہ کلیں بنانی آ گئی تھیں۔

ت ۶۳:

(۳۸) عیسیٰ کے سب کرشمے مسمریزم سے تھے۔

ت ۶۴:

(۳۹) وہ جھوٹی جھلک تھی۔

ت ۶۵:

(۴۰) سب کھیل تھا لہو ولعب تھا۔

ت ۶۶:

(۴۱) سامری جادوگر کے گوسالے کے مانند تھا۔

ت ۶۷:

(۴۲) بہت مکروہ وقابل نفرت کام تھے۔

ت ۶۸:

(۴۳) اہل کمال کو ایسی باتوں سے پرہیز رہا ہے۔

ت ۶۹:

(۴۴) عیسیٰ روحانی علاج میں بہت ضعیف اور نکما تھا۔

ت ۷۰:

وہ ناپاک عبارات بروجہ التقاط یہ ہیں ص ۱۵۱: انبیاء کے معجزات دو قسم ہیں، ایک محض سماوی جس میں انسان کی تدبیر وعقل کو کچھ دخل نہیں جیسے شق القمر، دوسرے عقلی جو خارق عادت عقل کے ذریعہ سے ہوتے ہیں جو الہام سے ملتی ہے جیسے سلیمان کا معجزہ صرح ممرد

من قواریر (القرآن الکریم ۲۷:۴۴) (شیشے جڑا صحن ہے۔ت)

بظاہر مسیح کا معجزہ سلیمان کی طرح عقلی تھا۔ تاریخ سے ثابت ہے کہ ان دونوں میں ایسے امور کی طرف لوگوں کے خیالات جھکے ہوئے تھے جو شعبدہ بازی اور دراصل بے سود اور عوام کو فریفتہ کرنے والے تھے، وہ لوگ جو سانپ بنا کر دکھلا دیتے اور کئی قسم کے جانور تیار کر کے زندہ جانوروں کی طرح چلا دیتے، مسیح کے وقت میں عام طور پر ملکوں میں تھے۔ سو کچھ تعجب نہیں کہ خدائے تعالیٰ نے مسیح کو عقلی طور سے ایسے طریق پر اطلاع دے دی ہو جو ایک مٹی کا کھلونا کسی کل کے دبانے یا پھونک مارنے پر ایسا پرواز کرتا ہو جیسے پرندہ یا پیروں سے چلتا ہو کیونکہ مسیح اپنے باپ[1] یوسف کے ساتھ بائیس (۲۲) برس تک نجاری کرتے رہے ہیں اور ظاہر ہے کہ بڑھئی کا کام درحقیقت ایسا ہے جس میں کلوں کے ایجاد میں عقل تیز ہو جاتی ہے پس کچھ تعجب نہیں کہ مسیح نے اپنے دادا[2] سلیمان کی طرح یہ عقلی معجزہ دکھلایا ہو، ایسا معجزہ عقل سے بعید بھی نہیں، حال کے زمانہ میں اکثر صناع ایسی چڑیاں بنا لیتے ہیں کہ بولتی بھی ہیں، ہلتی بھی ہیں۔ دم بھی ہلاتی ہیں، اور میں نے سنا ہے کہ بعض چڑیاں کل کے ذریعہ سے پرواز بھی کرتی ہیں، بمبئی اور کلکتے میں ایسے کھلونے بہت بنتے ہیں اور ہر سال نئے نئے نکلتے آتے ہیں[3] ماسوا اس کے یہ قرین قیاس ہے کہ ایسے ایسے اعجاز عمل الترب یعنی مسمریزی طریق سے بطور لہو ولعب نہ بطور حقیقت ظہور میں آ سکیں کیونکہ مسمریزم میں ایسے ایسے عجائبات ہیں، سو یقینی طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ اس فن میں مشق والا مٹی کا پرندہ بنا کر پرواز کرتا دکھا دے تو کچھ بعید نہیں کیونکہ کچھ اندازہ کیا گیا کہ اس فن کی کہاں تک انتہا ہے[4] سلب

---

1. اس کا باپ، دیکھئے مسیح اور مریم دونوں کو تہمت لگائی ہے۔
2. اس کا دادا، دیکھئے دونوں مسیح اور مریم کو گالی ہے۔
3. یہاں تک تو مسیح کا معجزہ کل دبانے سے تھا اب دوسرا پہلو بدلتا ہے کہ مسمریزم تھا۔
4. یہاں تک مسیح علیہ السلام کے پرندہ بنانے پر اعتراض تھا اب اندھے اور کوڑھی کو چنگا کرنے پر تمسخر کرتا ہے۔





امراض عمل الترب (مسمریزم) کی شاخ ہے، ہر زمانے میں ایسے لوگ ہوتے رہے ہیں اور اب بھی ہیں جو اس عمل سے سلب امراض کرتے ہیں اور مفلوج مبروص ان کی توجہ سے اچھے ہوتے ہیں، بعض نقشبندی وغیرہ نے بھی ان کی طرف بہت توجہ کی تھی، محی الدین ابن عربی کو بھی اس میں خاص مشق تھی، کاملین ایسے عملوں سے پرہیز کرتے رہے ہیں، اور یقینی طور پر ثابت ہے کہ مسیح بحکم الٰہی اس عمل (مسمریزم) میں کمال رکھتے تھے مگر یاد رکھنا چاہیے کہ یہ عمل ایسا قدر کے لائق نہیں جیسا کہ عوام الناس اس کو خیال کرتے ہیں، اگر یہ عاجز اس عمل کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو ان عجوبہ نمائیوں میں ابن مریم سے کم نہ رہتا، اس عمل کا ایک نہایت برا خاصہ یہ ہے کہ جو اپنے تئیں اس مشغولی میں ڈالے وہ روحانی تاثیروں میں جو روحانی بیماریوں کو دور کرتی ہیں، بہت ضعیف اور نکما ہو جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ گو مسیح جسمانی بیماریوں کو اس عمل (مسمریزم) کے ذریعہ سے اچھا کرتے رہے مگر ہدایت و توحید اور دینی استقامتوں کے دلوں میں قائم کرنے میں ان کا نمبر ایسا کم رہا کہ قریب قریب ناکام رہے، جب یہ اعتقاد رکھا جائے کہ ان پرندوں میں صرف جھوٹی حیات جھوٹی جھلک نمودار ہو جاتی تھی تو ہم اس کو تسلیم کر چکے ہیں، ممکن ہے کہ عمل الترب (مسمریزم) کے ذریعہ سے پھونک میں وہی قوت ہو جائے جو اس دخان میں ہوتی ہے جس سے غبارہ اوپر کو چڑھتا ہے۔ مسیح جو جو کام اپنی قوم کو دکھلاتا تھا وہ دعا کے ذریعہ سے ہرگز نہ تھے بلکہ وہ ایسے کام اقتداری طور پر دکھاتا تھا۔ خدا تعالیٰ نے صاف فرما دیا ہے کہ وہ ایک فطری طاقت تھی جو ہر فرد میں بشر ہے، مسیح کی کچھ خصوصیت نہیں، چنانچہ اس کا تجربہ اس زمانے میں ہو رہا ہے، مسیح کے معجزات تو اس تالاب کی وجہ سے بے رونق و بے قدر تھے جو مسیح کی ولادت سے پہلے مظہر عجائبات تھا جس میں ہر قسم کے بیمار اور تمام مجذوم مفلوج مبروص ایک ہی غوطہ مار کر اچھے ہو جاتے تھے لیکن بعض بعد کے زمانوں میں جو لوگوں نے اس قسم کے خوارق دکھلائے، اس وقت تو کوئی

تالاب بھی نہ تھا، یہ بھی ممکن ہے کہ مسیح ایسے کام کے لئے[1] اس تالاب کی مٹی لاتا تھا جس میں روح القدس کی تاثیر تھی، بہر حال یہ معجزہ صرف ایک کھیل تھا جیسے سامری کا گوسالہ۔

مسلمانو! دیکھا کہ اس دشمن اسلام نے اللہ ﷻ کے سچے رسول کو کیسی مغلظ گالیاں دیں، کون سی ناگفتنی اس ناشدنی نے ان کے حق میں اظہار کی، ان کے معجزوں کو کیسا صاف صاف کھیل اور لہو ولعب وشعبدہ وسحر ٹھہرایا، ابرائے اکمہ وابرص کو مسمریزم پر ڈھالا اور معجزۂ پرند میں تین احتمال پیدا کئے، بڑھئی کی کل یا مسمریزم یا کراماتی تالاب کا اثر، اور اسے صاف سامری کا بچھڑا بتادیا بلکہ اس سے بدتر کہ سامری نے جو اسپ جبریل کی خاک سُم اٹھائی وہ اسی کو نظر آئی دوسرے نے اطلاع نہ پائی، قال اللہ تعالیٰ: قال بصرت بما لم یبصروا به فقبضت قبضة من اثر الرسول فنبذتها و کذلک سوّلت لی نفسی (القرآن الکریم ۲۰/۹۶) ترجمہ: سامری نے کہا میں نے وہ دیکھا جو انہیں نظر نہ آیا تو میں نے اسپ رسول کی خاک قدم سے ایک مٹھی لے کر گوسالے میں ڈال دی کہ وہ بولنے لگا نفس امارہ کی تعلیم سے مجھے یونہی بھلا معلوم ہوا۔ مگر مسیح کا کرتب ایک دست ذل تھا جس سے دنیا جہان کو خبر تھی، مسیح پیدا بھی نہ ہوئے تھے جب تالاب کی کرامات شہرۂ آفاق تھیں، تو اللہ کا رسول یقینا اس کافر جادوگر سے بہت کم رہا، اور حرج یہ ہے کہ مسیح کے وقت میں بھی ایسے شعبدے تماشے بہت ہوتے تھے پھر معجزہ کدھر سے ہوا، اللہ اللہ رسولوں کو گالیاں، معجزات کے انکار، قرآن کی تکذیبیں اور پھر اسلام باقی ہے

ع چوں وضوئے محکم بی بی تمیزہ

(جیسے تمیزہ بی بی کا وضوئے محکم ہو۔ ت)

---

[1] یہ تیسرا پہلو ہے کہ حضرت مسیح اس مٹی کے پرند میں تالاب کی مٹی ڈال دیتے جس میں روح القدس کا اثر تھا اس کے زور سے حرکت کرتا جیسے سامری نے اسپ روح القدس کے پاؤں تلے کی خاک بچھڑے میں ڈال دی بولنے لگا۔





اس سے تعجب نہیں کہ ہر مرتد جو اتنے بڑے دعوے کرکے اٹھے اسے ایسے کفروں سے چارہ نہیں، اندھے تو وہ ہیں جو یہ کچھ دیکھتے ہیں پھر اتنے بڑے مکذب قرآن ودشمن انبیاء وعدو الرحمن کو امام وقت مسیح ومہدی مان رہے ہیں۔ ع

گر مسیح ایں ست لعنت بر مسیح

(اگر یہ مسیح ہے تو ایسی مسیحیت پر لعنت۔ ت)

اور ان سے بڑھ کر اندھا وہ ہے جو شدید پڑھ لکھ کر اس کے ان صریح کفروں کو دیکھ بھال کر کہے میں جناب مرزا صاحب کو کافر نہیں کہتا خطا پر جانتا ہوں، ہاں شاید ایسوں کے نزدیک کافر[1] وہ ہوگا جو انبیاء اللہ کی تعظیم کرے، کلام اللہ کی تصدیق وتکریم کرے ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ کذلک یطبع اللہ علی کل قلب متکبر جبار (القرآن الکریم ۴۰/۳۵) ترجمہ: اللہ یوں ہی مہر کردیتا ہے متکبر سرکش کے سارے دل پر۔

**تنبیہ**: ان عبارات ازالہ سے بحمد اللہ تعالیٰ اس جھوٹے عذر معمولی کا ازالہ بھی ہوگیا جو عبارات ضمیمہ انجام آتھم کی نسبت بعض مرزائی پیش کرتے ہیں کہ یہ تو عیسائیوں کے مقابلہ میں حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کو گالیاں دی ہیں۔

**اوّلاً**: ان عبارات کے علاوہ جو گالیاں اس کے اور رسائل مثل اعجاز احمدی ودافع البلاء وکشتی نوح واربعین ومواہب الرحمن وغیرہ میں ابلی وکھلی پھر رہی ہیں، وہ کس عیسائی کے

---

[1] ایسوں کو شاید اتنی بھی خبر نہیں کہ جو کافر ضروریات دین کو کافر نہ جانے خود کافر ہے۔ من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر۔ ترجمہ: جس نے اس کے کفر اور عذاب میں شک کیا وہ خود کافر ہے۔ (ت۔ درمختار باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/۳۵۶) جب مکذب قرآن وسب وشتم انبیاء کرام بھی کفر نہ ٹھہرے تو خدا جانے آریہ وہنود ونصاریٰ نے اس سے بڑھ کر کیا جرم کیا ہے کہ وہ کافر ٹھہرائے جائیں، یا شاید ایسوں کے دھرم میں تمام دنیا مسلمان ہے کافر کوئی تھا ہے نہ ہو، یہ بھی معجزات مسیح کی طرح قرآن کے بے اصل کرنا مسلم خلاف کافر، ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

مقابلہ میں ہیں، مثل مشہور ہے، دلہن کا منہ کالا، مشاطہ کب تک ہاتھ دے رہے گی۔

**ثانیاً**: کس شریعت نے اجازت دی ہے کہ کسی بد مذہب کے مقابل اللہ کے رسولوں کو گالیاں دی جائیں؟

**ثالثاً**: مرزا کو ادعا ہے کہ اگر چہ اس پر وحی آتی ہے مگر کوئی نیا حکم جو شریعت محمدیہ سے باہر ہو نہیں آ سکتا، ہم تو قرآن عظیم میں یہ حکم پاتے ہیں کہ: لا تسبوا الذین یدعون من دون اللہ فیسبوا اللہ عدوا بغیر علم (القرآن الکریم،۶/۱۰۸) ترجمہ: کافروں کے جھوٹے معبودوں کو گالی نہ دو کہ وہ اس کے جواب میں بے جانے بوجھے دشمنی کی راہ سے اللہ ﷻ کی جناب میں گستاخی کریں گے۔

مرزا اپنی وہ وحی بتائے جس نے قرآن کے اس حکم کو منسوخ کر دیا۔

**رابعاً**: مرزا کو ادعا ہے کہ وہ مصطفیٰ ﷺ کے قدم بقدم چل رہا ہے، التبلیغ ص ۲۸۳ پر لکھتا ہے: من ایات صدقی انہ تعالیٰ وفقنی باتباع رسولہ واقتداء نبیہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فما رأیت اثرا من اثار النبی الا اقفوتہ۔ (میری سچائی کی نشانی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنے رسول کی اتباع اور نبی کی اقتداء پر توفیق دی میں نے نبی کا جو بھی نشان دیکھا اس پر قدم رکھا۔ت)

بتائے تو کہ مصطفیٰ ﷺ نے کس دن عیسائیوں کے مقابل معاذ اللہ عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام اور ان کی والدہ ماجدہ کو گالیاں دی ہیں۔

**خامساً**: مرزا کے ازالہ نے مرزائیوں کی اس بکر فکر کا کامل ازالہ کر دیا، ازالہ کی یہ عبارتیں تو کسی عیسائی کے مقابل نہیں، ان میں وہ کون سی گالی ہے جو ضمیمہ انجام آتھم سے کم ہے حتی کہ چور اور ولد الزنا کا بھی اثبات ہے وہاں چوری کسی مال کی نہ بتائی تھی بلکہ علم کی، ضمیمہ انجام ص ۶ "نہایت شرم کی یہ بات ہے کہ آپ نے پہاڑی تعلیم کو یہودیوں کی کتاب





طالمود سے چرا کر لکھا ہے اور پھر ایسا ظاہر کیا کہ گویا یہ میری تعلیم ہے۔

ازالہ میں اس سے بدتر چوری معجزہ کی چوری مانی کہ تالاب کی مٹی لا کر بے پر کی اڑاتے اور اپنا معجزہ ٹھہراتے، رہی ولادت بے زنا وہ اس نے اس بائبل محرف کے بھروسے پر لکھی، برائے نام کہہ سکتا تھا کہ عیسائیوں پر الزاما پیش کی اگر چہ مرزا کی عملی کارروائی صراحۃً اس کی مکذب تھی کہ وہ اپنے رسائل میں بکثرت مسلمانوں کے مقابل اسی بائبل محرف کو نزول الیاس وغیرہ کے مسئلہ میں پیش کرتا ہے مگر ازالہ میں تو صاف تصریح کر دی کہ قرآن عظیم اسی بائبل محرف کی طرف رجوع کرنے اور اس سے علم سیکھنے کا حکم دیتا ہے، ازالہ ص ۳۹۸ "آیت ہے فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون یعنی تمہیں علم نہ ہو تو اہل کتاب کی طرف رجوع کرو، ان کی کتابوں پر نظر ڈالو، اصل حقیقت منکشف ہو، ہم نے موافق حکم اس آیت کے یہود و نصاریٰ کی کتابوں کی طرف رجوع کیا تو معلوم ہوا کہ مسیح کے فیصلے کا ہمارے ساتھ اتفاق ہے دیکھو کتاب سلاطین و کتاب ملاکی نبی اور انجیل"۔ تو ثابت ہوا کہ یہ توریت و انجیل بلکہ تمام بائبل موجودہ اس کے نزدیک سب بحکم قرآن مستند ہیں تو جو کچھ اس سے لکھا ہرگز الزامانہ تھا بلکہ اس کے طور پر قرآن سے ثابت، اور خود اس کا عقیدہ تھا، اور اللہ تعالیٰ دجالوں کا پردہ یونہی کھولتا ہے والحمد للہ رب العلمین۔

(یہ رسالہ مکمل دستیاب ہے)



# اَلْمُبِیْن خَتْمُ النَّبِیّٖن

(سن تصنیف: 1908ء / ۱۳۲۶ھ)

تصنیف لطیف


از: امام اہلسنت مجدد دین و ملت حضرت علامہ مولانا مفتی قاری حافظ

امام احمد رضا محقق محدث قادری برکاتی حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

# نعت

از: امام اہلسنت امام احمد رضا محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

زمین و زماں تمہارے لئے مکین و مکاں تمہارے لئے
چنین و چناں تمہارے لئے بنے دو جہاں تمہارے لئے

دہن میں زباں تمہارے لئے بدن میں ہے جاں تمہارے لئے
ہم آئے یہاں تمہارے لئے اٹھیں بھی وہاں تمہارے لئے

کلیم و نجی مسیح و صفی خلیل و رضی رسول و نبی
عتیق و وصی غنی و علی ثنا کی زباں تمہارے لئے

اصالتِ کل، امامتِ کل، سیادتِ کل، امارتِ کل
حکومتِ کل، ولایتِ کل خدا کے یہاں تمہارے لئے

اشارے سے چاند چیر دیا چھپے ہوئے خور کو پھیر لیا
گئے ہوئے دن کو عصر کیا یہ تاب و تواں تمہارے لئے

صبا وہ چلے کہ باغ پھلے وہ پھول کھلے کہ دن ہوں بھلے
لواء کے تلے ثناء میں کھلے رضا کی زباں تمہارے لئے





## مسئلہ (۸۸ تا ۹۴)

از بہار شریف محلہ قلعہ مدرسہ فیض رسول مرسلہ مولوی ابو طاہر نبی بخش صاحب ۱۸ ربیع الاول شریف ۱۳۲۶ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم، حامدا و مصلیا و مسلما

اما بعد بست و پنجم ماہ ربیع الاول ۱۳۲۶ھ شب سہ شنبہ کو مولوی مبارک حسین صاحب مدرس مدرسہ اسلامیہ بہار کے جلسہ تعلیم دادہ وعظ فرماتے تھے کہ خاتم النبیین میں ''النبیین'' پر الف لام عہد خارجی کا ہے، جب دوسرے روز مسجد چوک میں مولوی ابراہیم صاحب نے (جو بالفعل مدرسہ فیض رسول میں پڑھتے ہیں) اثنائے وعظ میں آیۂ کریمہ: مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ۔ (القرآن الکریم ۳۳/۴۰) (محمد تمہارے مردوں میں کسی کے باپ نہیں ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے۔ ت) تلاوت کرکے بیان کیا کہ النبیین میں جو لفظ النبیین مضاف الیہ واقع ہوا ہے اس لفظ پر الف لام استغراق کا ہے بایں معنی کہ سوائے حضور نور ﷺ کے کوئی نبی نہ آپ کے زمانہ میں ہوا اور نہ بعد آپ کے قیامت تک کوئی نبی ہو نبوت آپ پر ختم ہوگئی۔ آپ کل نبیوں کے خاتم ہیں، بعد وعظ مولوی ابراہیم صاحب کے راحت حسین طالب علم مدرسہ اسلامیہ بہار کے مجاور درگاہ نے باعانت بعض معاون روپوش بڑے دعوے کے ساتھ مولوی ابراہیم صاحب کی تقریر مذکور کی تردید کی اور صاف لفظوں میں کہا کہ لفظ ''النبیین'' پر الف لام استغراق کا نہیں ہے بلکہ عہد خارجی کا ہے، چونکہ یہ مسئلہ عقائد ہے لہذا اس کے متعلق چند مسائل نمبروار لکھ کر اہل حق سے گزارش ہے کہ بنظر احقاق حق ہر مسئلہ کا جواب باصواب بحوالہ کتب تحریر فرمادیں تاکہ اہل اسلام گمراہی و بدعقیدگی سے بچیں:

(۱) راحت حسین مذکور کا کہنا کہ "النبیین" پر الف لام عہد خارجی کا ہے استغراق کا نہیں۔ یہ قول صحیح اور موافق مذہب منصور اہل سنّت وجماعت کے ہے یا موافق فرقہ ضالہ زیدیہ کے؟

(۲) نفی استغراق سے آیۂ کریمہ کا کیا مفہوم ہوگا؟

(۳) برتقدیر صحت نفی استغراق اس آیت سے اہل سنّت کا عقیدہ کہ حضور پر نور ﷺ کل انبیاء کے خاتم ہیں، ثابت ہوتا ہے کہ نہیں اور اہلسنّت اس آیت کو مثبت خاتمیت کاملہ سمجھتے ہیں یا نہیں؟

(۴) اگر آیت مثبت کلیت نہیں ہوگی تو پھر کس آیت سے کلیت ثابت ہوگی اور جب دوسری آیت مثبت کلیت نہیں تو اہلسنّت کے اس عقیدے کا ثبوت دلیل قطعی سے ہرگز نہ ہوگا۔

(۵) جس کا عقیدہ ہو کہ حضور پر نور ﷺ کل انبیاء کے خاتم نہیں ہیں، اس کے پیچھے اہلسنّت کو نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

(۶) اس باطل عقیدے کے لوگوں کی تعظیم وتوقیر کرنی اور ان کو سلام کرنا جائز ہوگا یا ممنوع؟

(۷) کیا سنّی حنفی کو جائز ہے کہ جو شخص حضور پُر نور ﷺ کو کل انبیاء کا خاتم نہ سمجھے اس سے دینی علوم پڑھیں یا اپنی اولاد کو علم دین پڑھنے کے واسطے ان کے پاس بھیجیں۔

(فقط المستفتی محمد عبداللہ)

دلائل خارجیا[1]

**دلیل اوّل:** توضیح ص۱۰۰ میں ہے: الاصل ای الراجح ھو العھدا الخارجی لانہ حقیقۃ التعیین و کمال التمییز[2] اصل یعنی راجح عہد خارجی ہی کا ہے اس لئے عہد

[1] چونکہ خاتم النبیین میں الف ، معہد خارجی کے قائل ہیں لہٰذا خارجیہ لکھے گئے ہیں۔۱۲

[2] التوضیح والتلویح قولہ ومنہا الجمع المعرف باللام نورانی کتب خانہ پشاور ۱/۱۳۲





خارجی حقیقت تعیین اور کمال تمیز ہے۔ پس جب عہد خارجی سے معنی درست ہو تو استغراق وغیرہ معتبر نہ ہوگا۔

**دلیل دوم:** نور الانوار صفحہ ۸۱ پر ہے: یسقط اعتبار الجمعیۃ اذا دخلت علی الجمع[1] جب لام تعریف جمع پر داخل ہو تو اعتبار جمعیت ساقط ہو جاتا ہے۔ پس نبیین کو صیغۂ جمع ہے، جب اس پر الف لام تعریف داخل ہُوا تو نبیین سے معنی جمعیت ساقط ہوگیا اور جب معنی جمعیت ساقط ہوگیا تو الف لام استغراق کا ماننا صحیح نہیں ہوسکتا۔

**دلیل سوم:** یہ امر مسلّم ہے کہ مضاف، مضاف الیہ کا غیر ہوتا ہے، پس جب فرد واحد اس کل کے طرف مضاف ہو جس میں وہ داخل ہے، تو وہ کل من حیث ھو کل ہونے کے کل باقی نہ رہے گا، بلکہ کلیت اس کی ٹوٹ جائے گی، اور جب کلیت اس کی باقی نہ رہی تو بعضیت ثابت ہوگئی اور یہی معنی ہے عہد کا، اور اگر اس فرد مضاف کو ہم اس کل کے شمول میں رکھیں تو تقدم الشیئ علی نفسہ لازم آتا ہے اور یہ باطل ہے کیونکہ وجود مضاف الیہ مقدم ہوتا ہے وجود مضاف پر، پس ان دلائل سے ثابت ہوا کہ النبیین میں الف لام عہد خارجی کا ماننا چاہیے۔

## الجواب

حضور پر نور خاتم النبیین سید المرسلین ﷺ کا خاتم یعنی بعثت میں آخر جمیع انبیاء و مرسلین بلاتاویل وبلاتخصیص ہونا ضروریات دین سے ہے جو اس کا منکر ہو یا اس میں ادنی شک وشبہ کو بھی راہ دے کافر مرتد ملعون ہے، آیۂ کریمہ: وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ (القرآن الکریم ۳۳/۴۰) (لیکن آپ اللہ کے رسول اور انبیاء کے خاتم ہیں۔ت) وحدیث متواتر لانبی بعدی[2] (میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ت) سے تمام امت مرحومہ

[1] نور الانوار بحث التعریف باللام والاضافۃ مکتبہ علمی دہلی ص ۸۱

[2] صحیح البخاری کتاب الانبیاء باب ماذکر عن بنی اسرائیل قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۴۹۱

نے سلفاً وخلفاً یہی معنی سمجھے کہ حضور اقدس ﷺ بالتخصیص تمام انبیاء میں آخر نبی ہوئے حضور کے ساتھ یا حضور کے بعد قیام قیامت تک کسی کو نبوت ملنی محال ہے۔ فتاوی یتیمۃ الدہر واشباہ والنظائر وفتاوی عالمگیریہ وغیرہا میں ہے: اذالم یعرف الرجل ان محمداً ﷺ اخر الانبیاء فلیس بمسلم لانہ من الضروریات[1] فتاوی ہندیہ باب احکام المرتدین، نورانی کتب خانہ پشاور، ۲/۲۶۳ جو شخص یہ نہ جانے کہ محمد ﷺ تمام انبیاء میں سب سے پچھلے نبی ہیں وہ مسلمان نہیں کہ حضور کا آخر الانبیاء ہونا ضروریات دین سے ہے۔ (ت) شفاء شریف امام قاضی عیاض رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں ہے: کذالک (یکفر) من ادعی نبوۃ احد مع نبینا ﷺ اوبعدہ (الی قولہ) فھؤلاء کلھم کفار مکذبون للنبی ﷺ لانہ ﷺ اخبر انہ خاتم النبیین ولانبی بعدہ واخبر عن اللہ تعالٰی انہ خاتم النبیین وانہ ارسل کافۃ للناس واجمعت الامۃ علی حمل ان ھذا الکلام علی ظاہرہ وان مفہومہ المراد بہ دون تاویل ولا تخصیص فلا شک فی کفر ھؤلاء الطوائف کلھا قطعا اجماعا و سمعا[2] یعنی جو ہمارے نبی ﷺ کے زمانہ میں خواہ حضور کے بعد کسی کی نبوت کا ادعا کرے کافر ہے (اس قول تک) یہ سب نبی ﷺ کی تکذیب کرنے والے ہیں کہ نبی ﷺ نے خبر دی کہ وہ خاتم النبیین ہیں اور ان کے بعد کوئی نبی نہیں اور اللہ تعالیٰ کی جانب سے یہ خبر دی کہ حضور خاتم النبیین ہیں اور ان کی رسالت تمام لوگوں کو عام ہے اور امت نے اجماع کیا ہے کہ یہ آیات واحادیث اپنے ظاہر پر ہیں جو کچھ ان سے مفہوم ہوتا ہے وہی خدا ورسول کو مراد ہے نہ ان میں کوئی تاویل ہے نہ کچھ تخصیص تو جو لوگ اس کا خلاف کریں وہ بحکم اجماع امت وبحکم قرآن وحدیث سب یقیناً کافر ہیں۔

[1] الاشباہ والنظائر باب الردۃ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی ۱/۲۹۶

[2] الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ فصل فی تحقیق القول فی اکفار المتأولین شرکت صحافیہ فی البلد العثمانیہ ترکی ۲/۲۷۰،۲۷۱





امام حجۃ الاسلام غزالی قدس سرہ العالی کتاب الاقتصاد میں فرماتے ہیں: ان الامۃ فھمت من ھذا اللفظ انہ افھم عدم نبی بعدہ ابدا وعدم رسول بعدہ ابدا وانہ لیس فیہ تاویل ولا تخصیص ومن اولہ بتخصیص فکلامہ من انواع الھذیان لایمنع الحکم بتکفیرہ لانہ مکذب لھذا النص الذی اجمعت الامۃ علی انہ غیر مؤول ولا مخصوص[1] یعنی تمام امت مرحومہ نے لفظ خاتم النبیین سے یہی سمجھا ہے وہ بتاتا ہے کہ حضور اقدس ﷺ کے بعد کبھی کوئی نبی نہ ہوگا حضور اقدس ﷺ کے بعد کوئی رسول نہ ہوگا اور تمام امت نے یہی مانا ہے کہ اس میں اصلاً کوئی تاویل یا تخصیص نہیں تو جو شخص لفظ خاتم النبیین میں النبیین کو اپنے عموم واستغراق پر نہ مانے بلکہ اسے کسی تخصیص کی طرف پھیرے اس کی بات مجنون کی بک یا سرسامی کی بہک ہے اسے کافر کہنے سے کچھ ممانعت نہیں کہ اس نے نص قرآنی کو جھٹلایا جس کے بارے میں امت کا اجماع ہے کہ اس میں نہ کوئی تاویل ہے نہ تخصیص۔

عارف باللہ سیدی عبدالغنی نابلسی قدس سرہ القدسی شرح الفرائد میں فرماتے ہیں: تجویز نبی مع نبینا ﷺ اوبعدہ یستلزم تکذیب القران اذ قدنص علی انہ خاتم النبیین واخر المرسلین وفی السنۃ انا العاقب لا نبی بعدی واجمعت الامۃ علی ابقاء ھذا الکلام علی ظاھرہ وھذہ احدی المسائل المشھورۃ التی کفرنابھا الفلاسفۃ لعنھم اللہ تعالٰی[2] ہمارے نبی ﷺ کے ساتھ یا بعد کسی کو

[1] الاقتصاد فی الاعتقاد امام غزالی المکتبۃ الادبیۃ مصر، ص ۱۱۴

[2] المعتقد المنتقد بحوالہ المطالب الوفیہ شرح الفرائد السنیہ، تجویز نبی بعدہ کفر، مکتبۃ الحقیقۃ استنبول ترکی ص ۱۱۵

نبوت ظلی جائز ماننا تکذیب قرآن کو مستلزم ہے کہ قرآن عظیم تصریح فرما چکا ہے کہ حضور اقدس ﷺ خاتم النبیین وآخر المرسلین ہیں، اور حدیث میں فرمایا: میں پچھلا نبی ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ اور تمام امت کا اجماع ہے کہ یہ کلام اپنے ظاہر پر ہے یعنی عموم واستغراق بلا تاویل وتخصیص، اور یہاں مشہور مسئلوں سے ہے جن کے سبب ہم اہل اسلام نے کافر کہا فلاسفہ کو، اللہ تعالیٰ ان پر لعنت کرے۔

امام علامہ شہاب الدین فضل اللہ بن حسین تورپشتی حنفی کتاب ''المعتمد فی المعتقد'' میں فرماتے ہیں: بحمد اللہ تعالی ایں مسئلہ درمیان اسلامیان روشن تر ازاں ست کہ آں را بکشف وبیان حاجت افتد، خدائے تعالیٰ خبر داد کہ بعد از وے ﷺ نبی دیگر نباشد ومنکر ایں مسئلہ کسے تواند بود کہ اصلاً در نبوت او ﷺ معتقد نباشد کہ اگر برسالت او معترف بودے وے اور ہر چہ ازاں خبر داد صدق دانستے وبہماں حجتہا کہ از طریق تواتر رسالت او پیش، درست شدہ ایں نیز درست شد کہ وے ﷺ باز پسیں پیغمبراں ست در زمان او وتا قیامت بعد از وے ﷺ نبی نباشد وہر کہ دریں بہ شک ست دراں نیز بہ شک ست ونہ آں کس کہ گوید کہ بعد از وے نبی دیگر بود یا ہست یا خواہد بود وآں کس نیز کہ گوید کہ امکان دارد کہ باشد کافر ست اینست شرط درستی ایمان بخاتم انبیاء محمد مصطفیٰ ﷺ[1] بحمد اللہ تعالیٰ یہ مسئلہ اہل اسلام کے ہاں اتنا واضح اور آشکار ہے کہ اسے بیان کرنے کی ضرورت ہی نہیں، اللہ تعالیٰ نے خود اطلاع فرمادی ہے کہ آپ ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا، اگر کوئی شخص اس کا منکر ہے تو وہ تو اصلاً آپ کی نبوت کا معتقد نہیں کیونکہ اگر آپ کی رسالت کو تسلیم کرتا تو جو کچھ آپ نے بتایا ہے اس کو حق جانتا جس طرح آپ کی رسالت ونبوت تواتر سے ثابت ہے اسی طرح یہ بھی تواتر سے ثابت ہے کہ حضور تمام انبیاء کے آخر میں تشریف لائے ہیں

[1] المعتمد فی المعتقد





وراب تا قیامت آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا جس کو اس بارے میں شک ہے اسے پہلی بات کے بارے میں شک ہوگا، صرف وہی شخص کافر نہیں جو یہ کہے کہ آپ کے بعد نبی تھا یا ہے یا ہوگا بلکہ وہ بھی کافر ہے جو آپ کے بعد کسی نبی کی آمد کو ممکن تصور کرے، خاتم الانبیاء ﷺ پر ایمان درست ہونے کی شرط ہی یہ ہے (ت) بالجملہ آیۂ کریمہ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ (القرآن الکریم ۳۳/۴۰) مثل حدیث متواتر لا نبی بعدی[1] قطعاً عام اور اس میں مراد استغراق تام اور اس میں کسی قسم کی تاویل وتخصیص نہ ہونے پر اجماع امت خیر الانام علیہ وعلیہم الصلاۃ والسلام، یہ ضروریات دین سے ہے اور ضروریات دین میں کوئی تاویل یا اس کے عموم میں کچھ قیل وقال اصلاً مسموع نہیں، جیسے آج کل دجال قادیانی بک رہا ہے کہ ''خاتم النبیین'' سے ختم نبوت شریعت جدیدہ مراد ہے اگر حضور کے بعد کوئی نبی اسی شریعت مطہرہ کا مروج وتابع ہو کر آئے کچھ حرج نہیں'' اور وہ خبیث اس سے اپنی نبوت جمانا چاہتا ہے، یا ایک اور دجال نے کہا تھا کہ تقدم (تحذیر الناس نانوتوی ۳) تاخر زمانی میں کچھ فضیلت نہیں خاتم بمعنی آخر لینا خیال جہال ہے بلکہ خاتم النبیین بمعنی نبی بالذات ہے''۔ اور اسی مضمون ملعون کو دجال اول (مواہب الرحمن قادیانی ۲) نے یوں ادا کیا کہ ''خاتم النبیین بمعنی افضل النبیین ہے'' ایک اور مرتد نے لکھا ''خاتم النبیین (مناظرہ احمدیہ ۲) ہونا حضرت رسالت ﷺ کا بہ نسبت اس سلسلہ محدودہ کے ہے نہ بہ نسبت جمیع سلاسل عوالم کے، پس اور مخلوقات کا اور زمینوں میں نبی ہونا ہرگز منافی خاتم النبیین کے نہیں جموع محلے باللام امثال اس مقام پر مخصوص ہوتی ہیں''، چند اور خبیثوں نے لکھا کہ ''الف لام (مرالمومنین سہوانی ۲) خاتم النبیین میں جائز ہے کہ عہد کے لئے ہو اور بر تقدیر تسلیم استغراق جائز ہے کہ استغراق عرفی کے لئے ہو اور بر تقدیر حقیقی جائز ہے کہ مخصوص البعض ہو اور بھی عام کے قطعی ہونے میں بڑا اختلاف

[1] صحیح البخاری کتاب الانبیاء باب ما ذکر عن بنی اسرائیل قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۴۹۱

ہے کہ اکثر علماء ظنی ہونے کے قائل ہیں" ان شیاطین سے بڑھ کر اور بعض ابلیسیوں نے کہا کہ" اہل اسلام (تحریر ای دنیق جاری ۲۰) کے بعض فرقے ختم نبوت کے ہی قائل نہیں اور بعض قائل ختم نبوت تشریعی کے ہیں نہ مطلق نبوت کے" الی غیر ذلک من الکفریات الملعونۃ والارتدادات المشحونۃ بنجاسات ابلیس و قاذورات التدلیس لعن اللہ قائلہا وقاتل اللہ قابلہا. دیگر کفریات ملعونہ اور ارتدادات جو ابلیس کی نجاستوں اور جھوٹ کی پلیدیوں کو متضمن ہے اللہ تعالیٰ کی اس کے قائل پر لعنت ہو اور اسے قبول کرنے والے کو اللہ تعالیٰ برباد فرمائے (ت)

یہ سب تاویل رکیک میں یا عموم واستغراق "النبیین" میں تشویش وتشکیک سب کفر صریح وارتداد قبیح، اللہ ورسول نے مطلقاً نفی نبوت تازہ فرمائی، شریعت جدیدہ وغیرہا کی کوئی قید کہیں نہ لگائی اور صراحۃً خاتم بمعنی آخر بتایا، متواتر حدیثوں میں اس کا بیان آیا اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے اب تک تمام امت مرحومہ نے اسی معنی ظاہر وعموم و استغراق حقیقی تام پر اجماع کیا اور اسی بنا پر سلفاً وخلفاً ائمہ مذاہب نے نبی ﷺ کے بعد ہر مدعی نبوت کو کافر کہا، کتب احادیث وتفسیر وعقائد وفقہ ان کے بیانوں سے گونج رہی ہیں، فقیر غفرلہ المولی القدیر نے اپنی کتاب "جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم النبوۃ" میں اس مطلب ایمانی پر صحاح وسنن ومسانید ومعاجیم وجوامع سے ایک سو بیس ۱۲۰ حدیثیں اور تکفیر منکر کہ ارشادات ائمہ وعلمائے قدیم وحدیث وکتب عقائد واصول فقہ وحدیث سے تیس ۳۰ نصوص ذکر کئے۔ وللہ الحمد۔ تو یہاں عموم واستغراق کا انکار خواہ کسی تاویل وتبدیل کا اظہار نہیں کرے گا مگر کھلا کافر، خدا کا دشمن، قرآن کا منکر، مردود وملعون، مذبذب وخاسر، والعیاذ باللہ العزیز الغفار، ایسی تشکیکیں تو وہ اشقیاء رب العلمین میں بھی کر سکتے ہیں کہ جائز ہے لام عہد کے لئے ہو یا استغراق عرفی کے یا عام مخصوص منہ البعض یا علمین سے مراد عالمین زمانہ کقولہ تعالیٰ





"وَاَنِّیْ فَضَّلْتُکُمْ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ" (القرآن الکریم ۲/۴۷) ترجمہ: اور میں نے تم کو جہان والوں پر فضیلت دی۔ اور سب کچھ سہی پھر عام قطعی تو نہیں خدا کا پروردگار جمیع عالم ہونا یقینی کہاں مگر الحمد للہ مسلمان نہ ان ملعون ناپاک وساوس کو رب العالمین میں سنیں نہ ان خبیث گندے وساوس کو خاتم النبیین میں، اَلَا لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الظّٰلِمِیْنَ (القرآن الکریم ۱۱/۱۸) (ارے ظالموں پر خدا کی لعنت۔) اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَہُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَہُمْ عَذَابًا مُّہِیْنًا (القرآن الکریم ۳۳/۵۷) (بے شک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت ہے دنیا اور آخرت میں اور اللہ نے ان کے لئے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔ت)

یہ طائفہ طائفہ خارجیہ جن سے سوال ہے اگر معلوم ہو کہ حضور پرنور خاتم الانبیاء و مرسلین ﷺ کے خاتم ہونے کو صرف بعض انبیاء سے مخصوص کرتا ہے حضور اقدس ﷺ کے روز بعثت سے جب یا اب یا کبھی کسی زمانے میں کوئی نبوت، اگرچہ ایک ہی، اگرچہ غیر تشریعی، اگرچہ کسی اور طبقہ زمین، یا کنج آسمان میں اگرچہ کسی اور نوع غیر انسانی میں واقع ماننا، یا بلاوصف اعتقاد عدم وقوع محض بطور احتمال شرعی وامکان وقوعی جائز جاننا، یہ بھی سہی مگر جائز ومحتمل ماننے والوں کو مسلمان کہتا یا طوائف ملعونہ مذکورہ خواہ ان کے کبراء یا نظراء کی تکفیر سے باز رہتا ہے تو ان سب صورتوں میں یہ طائفہ خود بھی قطعاً یقیناً اجماعاً ضرورۃً مثل طوائف مذکورہ قادیانیہ وقاسمیہ وامیریہ ونذیریہ وامثالہم لعنہم اللہ تعالیٰ کافر ومرتد ملعون ابد ہے، قٰتَلَہُمُ اللّٰہُ اَنّٰی یُؤْفَکُوْنَ (القرآن الکریم ۹/۳۰) (اللہ انہیں مارے کہاں اوندھے جاتے ہیں۔ت) کہ ضروریات دین کا جس طرح انکار کفر ہے یونہی ان میں شک وشبہ اور احتمال خلاف، ماننا بھی کفر ہے یونہی ان کے منکر یا ان میں شاک کو مسلمان کہنا یا اسے کافر نہ جاننا بھی کفر ہے، بحر الکلام امام نسفی وغیرہ میں ہے: من قال بعد نبینا نبی

یکفر لا نہ انکر النص و کذلک لو شک فیہ۱(جو شخص یہ کہے کہ ہمارے نبی کے بعد نبی آسکتا ہے وہ کافر ہے کیونکہ اس نے نص قطعی کا انکار کیا، اسی طرح وہ شخص جس نے اس کے بارے میں شک کیا۔ درمختار و بزازیہ و مجمع الانہر وغیرہا کتب میں ہے: من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر۲ (جس نے اس کے کفر و عذاب میں شک کیا وہ بھی کافر ہے۔ت)

ان لعلی اقوال مجس تر از ابوال کے رد میں اواخر صدی گزشتہ میں بکثرت رسائل و مسائل علمائے عرب و عجم طبع ہو چکے اور وہ ناپاک فتنے غار ذلت میں گر کر قعر جہنم کو پہنچے والحمد للہ رب العالمین۔ اس طائفہ جدیدہ کو اگر طوائف طریدہ کی حمایت سوجھے گی تو اللہ واحد قہار کا لشکر جرار اسے بھی اس کی سزائے کردار کو پہنچانے کو موجود ہے۔ قال تعالٰی "الم نہلک الاولین۝ ثم نُتبِعُهُمُ الاخرین۝ کذلک نفعل بالمجرمین۝ ویل یومئذ للمکذبین۝" (القرآن الکریم ۷۷/ ۱۶تا۱۹) اللہ تعالٰی نے فرمایا: (کیا ہم نے اگلوں کو ہلاک نہ فرمایا، پھر پچھلوں کو ان کے پیچھے پہنچائیں گے، مجرموں کے ساتھ ہم ایسا ہی کرتے ہیں، اس دن کو جھٹلانے والوں کی خرابی ہے۔ت)

اور اگر اس طائفہ جدیدہ کی نسبت وہ تجویز و احتمال نبوت یا عدم تکفیر منکران ختم نبوت، معلوم نہ بھی ہو، نہ اس کا خلاف ثابت ہو تو اس کا آیہ کریمہ میں الف و لام استغراق سے انکار اور ارادہ بعض پر اصرار کیا اسے حکم کفر سے بچالے گا کہ وہ صراحۃً آیہ کریمہ کا اس تفسیر قطعی یقینی اجماعی ایمانی کا منکر و مبطل ہے جو خود حضور پُرنور ﷺ نے ارشاد فرمائی اور جس پر تمام امت مرحومہ نے اجماع کیا اور بنقل متواتر ضروریات دین سے ہو کر ہم تک آئی،

۱ غمز الاحکام

۲ مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر فصل فی احکام الجزیہ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/ ۶۷۷





مثلاً کوئی شخص کہے کہ شراب کی حرمت قرآن عظیم سے ثابت نہیں ائمہ دین فرماتے ہیں وہ کافر ہو گیا اگرچہ اس کے کلام میں حرمت خمر کا انکار نہ تھا، نہ تحریم خمر کا ثبوت صرف قرآن عظیم پر موقوف کہ اس کی تحریم میں احادیث متواترہ بھی موجود، اور کچھ نہ ہو تو خود اس کی حرمت ضروریات دین سے ہے اور ضروریات دین خصوص نصوص کے محتاج نہیں رہتے، امام اجل ابوزکریا نووی کتاب الروضہ پھر امام ابن حجر مکی اعلام بقواطع الاسلام میں فرماتے ہیں: اذا جحد مجمعا علیہ یعلم من دین الاسلام ضرورۃ سواء کان فیہ نص اولا فان جحدہ یکون کفرا اھ ملتقطا۱ (جب کسی نے ایسی بات کا انکار کیا جس کا ضروریات دین اسلام میں سے ہونا متفق علیہ معلوم ہے خواہ اس میں نص ہو یا نہ ہو تو اس کا انکار کفر ہے۔ اھ ملتقطات۔) بعینہٖ یہی حالت یہاں بھی ہے کہ اگرچہ بعثت محمد رسول ﷺ سے ہمیشہ کے لئے دروازہ نبوت بند ہو جانا اور اس وقت سے ہمیشہ تک، کبھی کسی وقت کسی جگہ کسی صنف میں کسی طرح کی نبوت نہ ہو سکنا کچھ اس آیہ کریمہ ہی پر موقوف نہیں بلکہ اس کے ثبوت میں قاہر و باہر، متوافر و متظافر، متکاثر و متواتر حدیثیں موجود اور کچھ نہ ہو تو بحمد اللہ تعالٰی مسئلہ خود ضروریات دین سے ہے مگر آیت کے معنی متواتر، مجمع علیہ، قطعی ضروری کا انکار، اس پر کفر ثابت کرے گا اگرچہ اس کے کلام میں صراحۃً نفس مسئلہ کا انکار نہیں؛ منح الروض الازہر شرح فقہ اکبر سیدنا امام اعظم رضی اللہ عنہ میں ہے: لو قال حرمۃ الخمر لا تثبت بالقران کفر ای لانہ عارض نص القران وانکر تفسیر اھل الفرقان۲ (اگر کسی نے کہا شراب کی حرمت قرآن سے ثابت نہیں تو وہ کافر ہے کیونکہ اس نے نص قرآنی کے ساتھ معارضہ کیا اور اہل فرقان کی تفسیر کا انکار کیا۔ت) فتاوی تتمہ میں ہے: من انکر

۱ الاعلام بقواطع الاسلام مع سبل النجاۃ مکتبہ حقیقیہ استنبول ترکی ص ۳۵۹

۲ منح الروض الازہر شرح الفقہ الاکبر ملا علی قاری فصل فی الکفر صریحا و کنایۃ مصطفی البابی مصر ص ۱۹۰

حرمة الخمر فی القران کفر[1] (جس نے قرآن کے حوالے سے حرمتِ شراب کا انکار کیا وہ کافر ہو گیا۔ت) اعلام امام مکی میں ہمارے علماء سے کلماتِ کفر بالاتفاق میں نقل کیا: او قال لم تثبت حرمة الخمر فی القرآن[2] (یا اس نے کہا قرآن میں حرمتِ شراب کا ثبوت نہیں ہے۔ت) پھر خود فرمایا: کفر زاعم انه لانص فی القران علی تحریم الخمر ظاهر، لانه مستلزم لتکذیب القران الناص فی غیر ما اٰیة علی تحریم الخمر فان قلت غایة ما فیه انه کذب وهو لا یقتضی الکفر قلت ممنوع لانه کذب یستلزم انکار النص المجمع علیه المعلوم من الدین بالضرورة۔[3] (جس نے کہا تحریمِ شراب پر قرآن میں کوئی نص نہیں اس کا کافر ہونا نہایت ہی واضح ہے کیونکہ اس کا یہ قول قرآن کی تکذیب کر رہا ہے قرآن نے متعدد جگہ پر شراب کے حرام ہونے پر تصریح کی ہے، اگر یہ کہا جائے کہ یہ تو صرف اتنا تقاضا کرتا ہے کہ یہ جھوٹ ہو کفر کا تقاضا نہیں کرتا، میں کہوں گا یہ بات درست نہیں کیونکہ اس کا یہ قول اس نص قرآن کے انکار کو مستلزم ہے۔ جس سے ایک حکم ثابت ہو رہا ہے جو متحقق طور پر ضروریاتِ دین میں سے ہے۔ت)

تو اگر چہ یہ طائفہ آیۂ کریمہ میں استغراق کے انکار سے ختم تمام نبوت پر دلائل قطعیہ سے مسلمانوں کا ہاتھ خالی نہیں کر سکتا مگر اپنا ہاتھ ایمان سے خالی کر گیا، ہاں اگر ارباب طائفہ صراحۃً ایمان لائیں کہ حضور اقدس ﷺ کے زمانہ میں خواہ حضور کے بعد کبھی کسی جگہ کسی طرح کی کوئی نبوت کسی کو نہیں مل سکتی، حضور کے خاتم النبیین و آخر الانبیاء والمرسلین

---

[1] منح الروض الازہر شرح الفقہ الاکبر لملا علی قاری فصل فی الکفر صریحا وکنایۃ مصطفی البابی مصر ص ۹۰

[2] الاعلام بقواطع الاسلام مع سبل النجاۃ مکتبۃ الحقیقیۃ استنبول ترکی ص ۳۷۱

[3] الاعلام بقواطع الاسلام مع سبل النجاۃ مکتبۃ الحقیقیۃ استنبول ترکی ص ۳۷۲





ہونے میں اصلاً کوئی تخصیص تاویل تقیید تحویل نہیں اور ان تمام مطالب کو نصوص قطعیہ و اجماع یقینی و ضروریاتِ دین سے ثابت یقیناً مانیں اور ان تمام طوائف ملعونہ مذکورہ اور ان کے اکابر کو صاف صاف کافر مرتد کہیں، صرف بزعم خود اپنی نحوی و منطقی جہالتوں، بدعقلوں، کج فہمیوں کے باعث آیۂ کریمہ میں لام عہد ہی اور استغراق نامستقیم سمجھیں تو اگر چہ بوجہ انکار تفسیر متواتر اجماعی قطعی اسلوب فقہی اس پر اب بھی لزوم کفر ہے مگر از انجا کہ اس نے اعتقاد صحیح کی تصریح اور کبرائے منکرین کی تکفیر صریح کر دی اس کی تکفیر سے زبان روکنا ہی مسلک تحقیق و احتیاط ہوگا، امام مکی بعد عبارت مذکورہ فرماتے ہیں: ومن ثم یتجه انه لو قال الخمر حرام ولیس فی القران نص علی تحریمه لم یکفر لانه الان محض کذب و هو لا کفر به اھـ[1] اسی وجہ سے یہ توجیہ کی جاتی ہے کہ اگر کوئی کہتا ہے شراب تو حرام ہے لیکن قرآن میں اس کی تحریم پر نص نہیں تو وہ کافر نہ ہوگا اس لئے کہ اب وہ محض جھوٹ بول رہا ہے اور اس سے وہ کافر نہ ہوگا (اھ)۔ت۔ اقول و باللہ التوفیق (میں کہتا ہوں اور توفیق اللہ تعالیٰ سے ہے۔ت) اس تقدیر اخیر پر بھی اس قدر میں شک نہیں کہ یہ طائفہ خائفہ یا وہ معین، مرتدین و بازیچہ کنندۂ کلام رب العالمین، ومکذب تفسیر حضور سید المرسلین ومخالف اجماع جمیع مسلمین وسخت بد عقل و گمراہ و بد دین ہے۔

اوّل تو ظاہر ہی ہے کہ نفی استغراق و تجویز عہد میں یہ ان کفار کا ہمزبان ہوا بلکہ ان خبیثوں نے تو بطور احتمال ہی کہا تھا "جائز ہے کہ عہد کے لئے ہو" اور اس نے بزعم خود عہد کے لئے ہونا واجب بنا اور استغراق کو باطل و مردود جانا۔

دوم اس لئے کہ قرآن عظیم میں حضرات انبیائے کرام علیہم افضل الصلوٰۃ والسلام کا ذکر پاک بہت وجوہ مختلفہ سے وارد: (۱) فرداً فرداً خواہ بتصریح اسماء، یہ صرف چھبیس ۲۶ کے لئے

---

[1] الاعلام بقواطع الاسلام مع سبل النجاۃ مکتبۃ الحقیقیۃ استنبول ترکی ص ۳۷۲

ہے: (۱) آدم (۲) ادریس (۳) نوح (۴) ہود (۵) صالح (۶) ابراہیم (۷) اسحٰق (۸) اسمٰعیل (۹) لوط (۱۰) یعقوب (۱۱) یوسف (۱۲) ایوب (۱۳) شعیب (۱۴) موسیٰ (۱۵) ہارون (۱۶) الیاس (۱۷) الیسع (۱۸) ذوالکفل (۱۹) داؤد (۲۰) سلیمان (۲۱) عزیر (۲۲) یونس (۲۳) زکریا (۲۴) یحییٰ (۲۵) عیسیٰ (۲۶) محمد ﷺ وبارک وسلم یا بر سبیل ابہام مثل قال لهم نبيهم (القرآن الکریم ۲/۲۴۸) (شمویل) (انکوان کے نبی (شمویل) نے کہا و اذ قال لفته (القرآن الکریم ۱۸/۶۰ تا ۶۵) (یوشع) فوجدا عبدا من عبادنا خضر عليهم الصلوة والسلام اور جس وقت انہوں نے نوجوان (یوشع) سے کہا تو پایا حضرت موسیٰ اور یوشع نے ہمارے بندوں میں سے ایک بندہ حضرت خضر علیہم الصلوۃ والسلام ہے)

(۲) یا بر سبیل عموم واستغراق اور یہی اول واکثر ہے، مثل قول تعالیٰ: قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا (الى قوله تعالى) وَمَآ اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ (القرآن الکریم ۲/۱۳۶) یوں کہو کہ ہم ایمان لائے اللہ پر اور اس پر جو ہماری طرف اترا (الی قول تعالیٰ) اور جو عطا کئے گئے باقی انبیاء اپنے رب کے پاس سے ہم ان میں کسی پر ایمان میں فرق نہیں کرتے۔

وقال الله تعالى: وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ (القرآن الکریم ۲/۱۷۷) ہاں اصل نیکی یہ ایمان لائے اللہ اور قیامت اور فرشتوں اور کتاب اور پیغمبروں پر۔

وقال الله تعالى: تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ (القرآن الکریم ۲/۲۵۳)

یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر افضل کیا۔

وقال الله تعالى: كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ (القرآن الکریم ۲/۲۸۵)

سب نے مانا اللہ اور اس کے فرشتوں اور اس کی کتابوں اور اس کے رسولوں کو۔





وقال الله تعالى: لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ (القرآن الکریم ۲/۲۸۵)

ہم اس کے کسی رسول پر ایمان لانے میں فرق نہیں کرتے۔

وقال الله تعالى: وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَالنَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ (القرآن الکریم ۳/۸۴)

جو کچھ ملا موسیٰ اور عیسیٰ اور انبیاء کو ان کے رب سے ہم ان میں کسی پر ایمان پر فرق نہیں کرتے۔

وقال الله تعالى: اُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ (القرآن الکریم ۴/۶۹) اسے ان کے ساتھ ملے گا جن پر اللہ نے فضل کیا یعنی انبیاء اور صدیقین۔

وقال الله تعالى: وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَلَمْ يُفَرِّقُوْا بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ اُولٰٓئِكَ سَوْفَ يُؤْتِيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ (القرآن الکریم ۴/۱۵۲) اور وہ جو اللہ اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لائے اور ان میں سے کسی پر ایمان میں فرق نہ کیا انہیں عنقریب اللہ ان کے ثواب دے گا۔

وقال الله تعالى: فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ (القرآن الکریم ۶۴/۸)

تو ایمان لاؤ اللہ اور اس کے رسول پر۔

وقال الله تعالى: لَئِنْ اَقَمْتُمُ الصَّلٰوةَ وَاٰتَيْتُمُ الزَّكٰوةَ وَاٰمَنْتُمْ بِرُسُلِيْ وَعَزَّرْتُمُوْهُمْ (القرآن الکریم ۵/۱۲)

ضرور اگر تم نماز قائم رکھو اور زکوٰۃ دو اور میرے رسولوں پر ایمان لاؤ اور ان کی تعظیم کرو۔

وقال الله تعالى: يَوْمَ يَجْمَعُ اللّٰهُ الرُّسُلَ فَيَقُوْلُ مَاذَآ اُجِبْتُمْ (القرآن الکریم ۵/۱۰۹)

جس دن اللہ جمع فرمائے گا رسولوں کو پھر فرمائے گا تمہیں کیا جواب ملا۔

وقال اللہ تعالیٰ : وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ (القرآن الکریم ۶/۴۸)

اور ہم نہیں بھیجتے رسولوں کو مگر خوشی اور ڈر سناتے۔

وقال اللہ تعالیٰ : فَلَنَسْئَلَنَّ الَّذِيْنَ اُرْسِلَ اِلَيْهِمْ وَلَنَسْئَلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ (القرآن الکریم ۷/۶)

تو بیشک ضرور ہمیں پوچھنا ہے ان سے جن کے پاس رسول گئے اور بیشک ضرور ہمیں پوچھنا ہے رسولوں سے۔

وقال اللہ تعالیٰ: عن المؤمنین : لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ (القرآن الکریم ۷/۴۳)

اور اللہ تعالیٰ نے مومنین سے فرمایا: بیشک ہمارے رب کے رسول حق لائے۔

وقال اللہ تعالیٰ: عن الکافرین : قَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ فَهَلْ لَّنَا مِنْ شُفَعَآءَ (القرآن الکریم ۷/۵۳)

اور اللہ نے کفار سے فرمایا، بیشک ہمارے رب کے رسول حق لائے تھے تو ہیں کوئی ہمارے سفارشی جو ہماری شفاعت کریں۔

وقال اللہ تعالیٰ : ثُمَّ نُنَجِّيْ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا (القرآن الکریم ۱۰/۱۰۳)

پھر ہم اپنے رسولوں اور ایمان والوں کو نجات دیں گے۔

وقال اللہ تعالیٰ : وَاتَّخَذُوْا اٰيٰتِيْ وَرُسُلِيْ هُزُوًا (القرآن الکریم ۱۸/۱۰۶)

اور میری آیتوں اور میرے رسولوں کی ہنسی بنائی۔

وقال اللہ تعالیٰ : اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ (القرآن الکریم ۱۹/۵۸)

یہ ہیں جن پر اللہ نے احسان کیا غیب کی خبریں بتانے والوں میں سے۔

وقال اللہ تعالیٰ : اِنِّيْ لَا يَخَافُ لَدَيَّ الْمُرْسَلُوْنَ (القرآن الکریم ۲۷/۱۰)

بیشک میرے حضور رسولوں کو خوف نہیں ہوتا۔





وقال اللہ تعالیٰ : وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيّٖنَ مِيْثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ (القرآن الکریم ۳۳/۷)

اور اے محبوب یاد کرو جب ہم نے نبیوں سے عہد لیا اور تم سے اور نوح سے۔

وقال اللہ تعالیٰ : هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ (القرآن الکریم ۳۶/۵۲)

یہ ہے وہ جس کا رحمٰن نے وعدہ دیا تھا۔

وقال اللہ تعالیٰ : وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِيْنَ (القرآن الکریم ۳۷/۱۷۱)

اور بے شک ہمارا کلام گزر چکا ہے ہمارے بھیجے ہوئے بندوں کے لئے۔

وقال اللہ تعالیٰ : وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ (القرآن الکریم ۳۷/۱۸۱)

اور سلام ہے پیغمبروں پر۔

وقال اللہ تعالیٰ : وَجِايْٓءَ بِالنَّبِيّٖنَ وَالشُّهَدَآءِ (القرآن الکریم ۳۹/۶۹)

اور لائے جائیں گے انبیاء اور یہ نبی اور اس کی امت کے ان پر گواہ ہوں گے۔

وقال اللہ تعالیٰ : اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا (القرآن الکریم ۴۰/۵۱)

بیشک ضرور ہم اپنے رسولوں کی مدد کریں گے اور ایمان والوں کی۔

وقال اللہ تعالیٰ : اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصِّدِّيْقُوْنَ (القرآن الکریم ۵۷/۱۹)

اور وہ جو اللہ اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لائیں وہی ہیں کامل سچے۔

وقال اللہ تعالیٰ : اُعِدَّتْ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ (القرآن الکریم ۵۷/۲۱)

تیار ہوئی ہے ان کے لئے جو اللہ اور اس کے سب رسولوں پر ایمان لائے۔

وقال اللہ تعالیٰ : لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا بِالْبَيِّنٰتِ (القرآن الکریم ۵۷/۲۵)

بیشک ہم نے اپنے رسولوں کو دلیلوں کے ساتھ بھیجا۔

وقال اللہ تعالیٰ : كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِيْ (القرآن الکریم ۵۸/۲۱)

اللہ لکھ چکا کہ ضرور میں غالب آؤں گا اور میرے رسول۔

وقال اللہ تعالٰی : وَاِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتْ لِاَیِّ یَوْمٍ اُجِّلَتْ (القرآن الکریم ۷۷/۱۱-۱۲)

اور جب رسولوں کا وقت آئے کس دن کے لئے ٹھہرائے گئے تھے۔

الی غیر ذلک من آیات کثیرۃ. اسی طرح دیگر کثیر آیات ہیں۔ت

(۳) ملحوظ بوصف قبلیت یعنی انبیائے سابقین علٰی نبینا علیہم الصلاۃ والسلام مثل قولہ تعالٰی:
وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِیْ اِلَیْھِمْ مِّنْ اَھْلِ الْقُرٰی (القرآن الکریم ۱۲/۱۰۹) اور ہم نے تم سے پہلے جتنے رسول بھیجے سب مرد ہی تھے جنہیں ہم وحی کرتے اور سب شہر کے ساکن تھے۔

وقال تعالٰی : وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنَ الْمُرْسَلِیْنَ اِلَّا اِنَّھُمْ لَیَاْکُلُوْنَ الطَّعَامَ (القرآن الکریم ۲۵/۲۰)

اور ہم نے تم سے پہلے جتنے رسول بھیجے سب ایسے ہی تھے کھانا کھاتے۔

وقال تعالٰی : سُنَّۃَ اللہِ فِی الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ وَکَانَ اَمْرُ اللہِ قَدَرًا مَّقْدُوْرًا o نِالَّذِیْنَ یُبَلِّغُوْنَ رِسٰلٰتِ اللہِ (القرآن الکریم ۳۳/۳۸-۳۹)

اللہ کا دستور چلا آرہا ہے ان میں جو پہلے گزر چکے اور اللہ کا کام مقرر تقدیر ہے وہ جو اللہ کے پیام پہنچاتے۔

وقال تعالٰی : وَلَقَدْ اُوْحِیَ اِلَیْکَ وَاِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکَ (القرآن الکریم ۳۹/۶۵)

اور بیشک وحی کی گئی تمہاری طرف اور تم سے اگلوں کی طرف۔

وقال تعالٰی : مَا یُقَالُ لَکَ اِلَّا مَا قَدْ قِیْلَ لِلرُّسُلِ مِنْ قَبْلِکَ (القرآن الکریم ۴۱/۴۳)

تم سے نہ فرمایا جائے گا مگر وہی جو تم سے اگلے رسولوں کو فرمایا گیا۔

وقال تعالٰی : کَذٰلِکَ یُوْحِیْٓ اِلَیْکَ وَاِلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکَ اللہُ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ (القرآن الکریم ۴۲/۳)

یونہی وحی فرماتا ہے تمہاری طرف اور تم سے اگلوں کی طرف اور اللہ عزت وحکمت والا۔





وقال تعالٰی : وَسْئَلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِکَ مِنْ رُّسُلِنَا (القرآن الکریم ۴۳/۴۵) وغیر ذلک۔

اور ان سے پوچھو جو ہم نے تم سے پہلے رسول بھیجے۔ وغیرذلک۔

(۴) یا بر سبیل معنی جنسی شامل فرد وجمع بے لحاظ خاص خصوص وشمول مثل قولہ تعالٰی:
مَنْ کَانَ عَدُوًّا لِّلّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَرُسُلِہٖ (القرآن الکریم ۲/۹۸) جو کوئی دشمن ہو اللہ اور اس کے فرشتوں اور اس کے رسولوں کا۔

وقولہ تعالٰی : اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْفُرُوْنَ بِاٰیٰتِ اللہِ وَیَقْتُلُوْنَ النَّبِیّٖنَ بِغَیْرِ حَقٍّ وَّیَقْتُلُوْنَ الَّذِیْنَ یَاْمُرُوْنَ بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ فَبَشِّرْھُمْ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍ (القرآن الکریم ۳/۲۱) وہ جو اللہ کی آیتوں سے منکر ہوتے اور پیغمبروں کو ناحق شہید کرتے اور انصاف کا حکم کرنے والوں کو قتل کرتے ہیں انھیں خوشخبری دو دردناک عذاب کی۔

وقولہ تعالٰی : وَلَا یَاْمُرَکُمْ اَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِکَۃَ وَالنَّبِیّٖنَ اَرْبَابًا (القرآن الکریم ۳/۸۰) اور نہ تمہیں یہ حکم دے گا کہ فرشتوں اور پیغمبروں کو خدا ٹھہرالو۔

وقولہ تعالٰی : وَمَنْ یَّکْفُرْ بِاللہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا بَعِیْدًا (القرآن الکریم ۴/۱۳۶) اور جو نہ مانے اللہ اور اس کے فرشتوں اور کتابوں اور رسولوں اور قیامت کو تو ضرور دور کی گمراہی میں پڑا۔

وقولہ تعالٰی : اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْفُرُوْنَ بِاللہِ وَرُسُلِہٖ وَیُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّفَرِّقُوْا بَیْنَ اللہِ وَرُسُلِہٖ (القرآن الکریم ۴/۱۵۰) الٰی قولہ تعالٰی : اُولٰٓئِکَ ھُمُ الْکٰفِرُوْنَ حَقًّا وغیرھا (القرآن الکریم ۴/۱۵۱) وہ جو اللہ اور اس کے رسولوں کو نہیں مانتے اور چاہتے ہیں کہ اللہ سے اس کے رسولوں کو جدا کردیں (الٰی قولہ تعالٰی) یہی ہیں ٹھیک ٹھیک کافر وغیرہا۔

(۵) یا خاص خاص جماعت خواہ اس کا خصوص کسی وصف یا اضافت یا اور وجوہ

بیان سے نفس کلام میں مذکور اور اس سے مستفاد ہو،

مثل قولہ تعالٰی: وَلَقَدْ اٰتَیْنَا مُوْسَی الْکِتٰبَ وَقَفَّیْنَا مِنْۢ بَعْدِہٖ بِالرُّسُلِ (القرآن الکریم ۲/۸۷) اور بیشک ہم نے موسٰی کو کتاب عطا کی اور اس کے بعد پے در پے رسول بھیجے۔

وقال تعالٰی فی بنی اسرائیل: وَلَقَدْ جَآءَتْھُمْ رُسُلُنَا بِالْبَیِّنٰتِ (القرآن الکریم ۵/۳۲) اور اللہ تعالٰی نے بنی اسرائیل کے بارے میں فرمایا: اور بیشک ان کے پاس ہمارے رسول روشن دلیلوں کے ساتھ آئے۔

وقال تعالٰی فی التوراۃ: یَحْکُمُ بِھَا النَّبِیُّوْنَ الَّذِیْنَ اَسْلَمُوْا لِلَّذِیْنَ ھَادُوْا (القرآن الکریم ۵/۴۴) اور اللہ تعالٰی نے توراۃ میں فرمایا: اس کے مطابق یہود کو حکم دیتے تھے ہمارے فرمانبردار نبی۔

وقال تعالٰی ما ذکر نوحا ثم رسولا اخر: ثُمَّ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرَا (القرآن الکریم ۲۳/۴۴) اور اللہ تعالٰی نے نوح علیہ السلام پر ایک اور رسول کے ذکر کے بعد فرمایا پھر ہم نے اپنے رسول بھیجے ایک پیچھے دوسرا۔

ثم قال ثم ارسلنا موسٰی، (القرآن الکریم ۲۳/۴۵) پھر فرمایا: پھر ہم نے موسٰی کو بھیجا۔

وقال تعالٰی: اِنَّآ اَوْحَیْنَآ اِلَیْکَ کَمَآ اَوْحَیْنَآ اِلٰی نُوْحٍ وَّالنَّبِیّٖنَ مِنْۢ بَعْدِہٖ (القرآن الکریم ۴/۱۶۳) بیشک اے محبوب ہم نے تمہاری طرف وحی بھیجی جیسے وحی نوح اور اس کے بعد پیغمبروں کو بھیجی۔

فالمراد من بین ھود و موسٰی علیھم الصلوۃ والسلام، وقال تعالٰی: فَقُلْ اَنْذَرْتُکُمْ صٰعِقَۃً مِّثْلَ صٰعِقَۃِ عَادٍ وَّثَمُوْدَ، اِذْ جَآءَتْھُمُ الرُّسُلُ مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ وَمِنْ خَلْفِھِمْ (القرآن الکریم ۴۱/۱۳،۱۴) ان سے ہود اور موسٰی کے درمیان والے نبی علیہم الصلوۃ والسلام مراد ہیں اور اللہ تعالٰی نے فرمایا: تو تم فرماؤ کہ میں تمہیں ڈراتا ہوں ایک کڑک سے جیسی





کڑک عاد و ثمود پر آئی تھی جب رسول ان کے آگے پیچھے پھرتے تھے۔

وقال تعالٰی: بعد ذکر نوح وابراھیم: ثُمَّ قَفَّیْنَا عَلٰٓی اٰثَارِھِمْ بِرُسُلِنَا (القرآن الکریم ۵۷/۲۷) اور اللہ تعالٰی نے نوح اور ابراہیم کے ذکر کے بعد فرمایا: پھر ہم نے ان کے پیچھے اسی راہ پر اپنے اور رسول بھیجے (ت)

(۶) یا بوجہ عہد حضوری مثل قولہ تعالٰی: قَالَ یٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِیْنَ (القرآن الکریم ۳۶/۲۰) بولا اے میری قوم بھیجے ہوؤں کی پیروی کرو (ت)

(۷) یا ذکری مثل قولہ تعالٰی فی قوم نوح وھود و صالح ولوط وشعیب بعد ما ذکر ھم علیھم الصلوۃ والسلام، تِلْکَ الْقُرٰی نَقُصُّ عَلَیْکَ مِنْ اَنْۢبَآئِھَا وَلَقَدْ جَآءَتْھُمْ رُسُلُھُمْ بِالْبَیِّنٰتِ (القرآن الکریم ۷/۱۰۱) نوح، ہود، صالح، لوط اور شعیب علیہم الصلوۃ والسلام کی قوم کا ذکر کرنے کے بعد یہ بستیاں ہیں جنکے احوال ہم تمہیں سناتے ہیں اور بیشک ان کے پاس ان کے رسول روشن دلیلیں لے کر آئے (ت)

یا علمی مثل قولہ تعالٰی: وَاضْرِبْ لَھُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْیَۃِ اِذْ جَآءَھَا الْمُرْسَلُوْنَ (القرآن الکریم ۳۶/۱۳) (اور ان سے نشانیاں بیان کرو اس شہر والوں کی جب ان کے پاس فرستادے آئے۔

وقال تعالٰی: سَنَکْتُبُ مَا قَالُوْا وَقَتْلَھُمُ الْاَنْۢبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ (القرآن الکریم ۳/۱۸۱) وغیر ذلک۔ اب ہم لکھ رکھیں گے ان کا کہا اور انبیاء کو ان کا ناحق شہید کرنا۔ ت) وغیر ذلک

**اب اولاً:**

اب اگر آیہ کریمہ ولٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ (القرآن الکریم ۳۳/۴۰) (اور ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں میں پچھلے۔ ت) میں لام عہد خارجی کے لئے ہو

جیسا کہ یہ طائفہ خارجیہ گمان کرتا ہے اور وہ یہاں نہیں مگر ذکری، اور ذکر کو دیکھ کر کیا اتنے وجوہ مختلفہ پر ہے اور ان میں صرف ایک وجہ وہ ہے جو بداہۃً کلام کریم میں مراد ہونے کی صلاحیت نہیں رکھتی، یعنی وجہ سوم کہ جب انبیاء موصوف بوصف قبلیت ومقید بقید سبقت لے گئے یعنی وہ انبیاء جو حضور اقدس ﷺ سے پہلے ہیں تو اب حضور کو ان کا خاتم ان کا آخر ان سے زمانے میں متاخر کہنا محض لغو وفضول وکلام مہمل ومعطل ومعقول ہوگا جس کا حاصل حمل اولے بدیہی مثل زید زید سے زائد نہ ہوگا کہ جب ان کو حضور سے اگلا کہہ دیا حضور کا ان سے پچھلا ہونا آپ ہی معلوم ہوا اسے بالخصوص مقصود بالافادہ رکھنا قرآن عظیم تو قرآن عظیم اصلاً کسی عاقل انسان کے کلام کے لائق نہیں، نہ کہ وہ بھی مقام مدح میں کہ ؎

چشمان تو زیر ابرو اند
دندان تو جملہ در دہانند

(تمہاری آنکھیں زیر ابرو ہیں اور تمام دانت منہ کے اندر ہیں)

سے بھی بدتر حالت میں ہے کہ شعر نے کسی اتنا دو کی عبث تکرار نہ کی اور بات جو کہی وہ بھی واقع تعریف کی تھی، احسن تقویم (القرآن الکریم ۹۵/۴) (اچھی صورت۔ت) سے بعض اوضاع کا بیان ہے اسے مقام مدح میں یوں مہمل جانا گیا ہے، کہ ایک عام مشترک بات کا ذکر کیا ہے بخلاف اس معنی کے کہ اس میں صراحۃً عبث موجود اور معنی مدح بھی مفقود، اور پھر عموم واشتراک بھی نقد وقت کے ہر شے اپنے اگلے سے پچھلی ہوتی ہے، غرض یہ وجہ تو یوں مندفع ہو جائے گی کہ اصلاً محلِ ارادہ وصالح ارادہ نہیں، اور اس طائفہ خارجیہ کے طور پر وجہ دوم کو بھی نامحتمل مان لیجئے پھر بھی اول و چہارم و پنجم سب محتمل رہیں گی اور پنجم میں خود وجوہ کثیر ہے، کہیں من بعد موسیٰ، کہیں من بعد نوح، کہیں انبیائے بنی اسرائیل، کہیں





من بعد ہود و موسیٰ، کہیں صرف انبیائے عاد وثمود، کہیں انبیائے قوم نوح وعاد وثمود، کہیں من بعد ابراہیم قوم لوط ومدین وغیر ذلک، بہرحال ذکر وجوہ کثیرہ مختلفہ پر آیا ہے اور یہاں کوئی قرینہ وبینہ نہیں کہ ان میں ایک وجہ کی تعیین کرے تو معلوم نہیں ہو سکتا کہ کون سے مذکور کی طرف اشارہ ہوا، پھر عہد کہاں رہا، سرے سے عہد ہی کا معنی ہی کہ تعیین ہے منہدم ہو گیا کہ اختلاف وتنوع مطلقاً منافی تعیین نہ کہ اتنا کثیر، پھر عہدیت کیونکر ممکن۔

**ثانیاً:**

جب کہ اتنی وجوہ کثیرہ محتمل اور قرآن عظیم نے کوئی وجہ بیان نہ فرمائی، حدیث کا بیان صحیح تو وہی عموم واستغراق ہے کہ لا نبی بعدی[1] (میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ت) کما سیاتی، اس تقدیر پر جب اشارہ ذکر استغراق کی طرف ٹھہرا عہد واستغراق کا حاصل ایک ہوگیا اور وہی احاطہ تامہ کہ معتقد اہل اسلام تھا ظاہر ہوا مگر یہ اس طائفے کو منظور نہیں، لاجرم آیت کہ بر تقدیر عہدیت مجمل تھی بے بیان رہی اور وہی منقطع ہو کر متشابہات سے ہوگی، اب رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبیین کہنا محض اقرار لفظ بے فہم معنی رہ گیا جس کی مراد کچھ معلوم نہیں، کوئی کافر خود زمانہ اقدس حضور پرنور ﷺ میں کتنے ہی انبیاء مانے، حضور کے بعد ہر قرن وطبقہ وشہر وقریہ میں ہزار ہزار اشخاص کو نبی جانے خود اپنے آپ کو رسول اللہ کہے، اپنے استاذوں کو مرسلین اولوالعزم بتائے، آیہ کریمہ اس کا بال بیکا نہیں کر سکتی کہ آیت کے معنی ہی معلوم نہیں جس سے حجت قائم ہو سکے، کیا کوئی مسلمان ایسا خیال کرے گا، حاشا وکلا۔

**ثالثاً:**

میں تکثر وتزاحم معانی پر کیوں بنا کروں، سوائے استغراق کوئی معنی لے لیجئے سب

[1] صحیح البخاری باب ما ذکر عن بنی اسرائیل قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۹۱

پر یہی آتش درکاسہ رہے گی کہ پچھلی جھوٹی کاذب ملعونہ نبوتوں کا در آیت بند نہ کر سکے گی۔ معنی اول یعنی افراد مخصوصہ معینہ مراد لئے تو نبی ﷺ انہیں معدود انبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام کے خاتم ٹھہرے جن کا نام یا ذکر معین علی وجہ الابہام قرآن مجید میں آ گیا ہے جن کا شمار تیس چالیس نبی تک بھی نہ پہنچے گا، یونہی بر تقدیر معنی پنجم یعنی جماعات خاصہ خاص اپنی جماعت کے خاتم ٹھہریں گے، باقی جماعات صادقہ سابقہ کے لئے بھی خاتمیت ثابت نہ ہوگی، چہ جائے جماعات کاذبہ آئندہ اور معنی سوم میں صاف تخصیص انبیائے سابقین کی ہو جائے گی کہ جو نبی پہلے گزر چکے ان کے خاتم ہیں تو پچھلوں کی کیا بندش ہوئی بلکہ پیچھے اور آئے تو وہ انکے بھی خاتم ہوں گے، رہے معنی چہارم جنسی اس میں جمیع مراد لینا اس طائفہ کو منظور نہیں ورنہ وہی ختم الشیء بنفسہ لازم آئے، لاجرم مطلقاً کسی ایک فرد کے اختتام سے بھی خاتمیت صادق مانے گا کہ صدق علی الجنس کے لئے ایک فرد پر صدق کافی ہے تو یہ سب معانی سے اخس وارذل ہوا اور حاصل وہی ٹھہرا کہ آیت بہر نہج فقط ایک دو یا چند یا کل گزشتہ پیغمبروں کی نسبت صرف اتنا تاریخی واقعہ بتاتی ہے کہ ان کا زمانہ ان کے زمانے سے پیچھے تھا، اس سے زیادہ آئندہ نبوتوں کا دروازہ کچھ نہیں بگاڑ سکتی، نہ ان سے اصلاً بحث کرتی ہے، طوائف ملعونہ مہدویہ وقادیانیہ وامیریہ ونذیریہ وناناتویہ واشباہہم لعنہم اللہ تعالیٰ کا یہی تو مقصود تھا، وہ اس طائفہ خارجیہ نے جی کھول کر اصابہ کرلیا، وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون (القرآن الکریم ۲۶/۲۲۷) (اور اب جانا چاہتے ہیں ظالم کہ کس کروٹ پر پلٹا کھائیں گے۔ ت) اصل بات یہ ہے کہ معانی قطعیہ جو تمام مسلمین میں ضروریات دین سے ہوں جب ان پر نصوص قطعیہ پیش نہ کئے جائیں تو مسلمانوں کو احمق بنانا اور معتقدات اسلام کو تخیلات (دیکھو تحذیر الناس) عوام ٹھہرا دینا ایسے خبثاء کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے اور نصوص میں احادیث پر نہ عام لوگوں کی نظر نہ ان کے جمع طرق وادراک تواتر پر دسترس، وہاں ایک حرف میں کام نکل





جاتا ہے کہ یہ باب عقائد ہے اس میں بخاری ومسلم (دیکھو براہین قاطعہ گنگوہی) کی بھی صحیح احادیث مردود ہیں، ہاں ایسی جگہ ان بیچارے اندھوں کی کچھ کور دبتی ہے تو قرآن عظیم سے کہ بغرض تلبیس عوام برائے (دیکھو تحذیر الناس) برائے نام اسلام کا ادعا ہو کر، قرآن پر صراحۃً انکار کا ٹٹو خرد لنگ ہے، لہٰذا وہاں تحریف معنوی کے چال چلتے اور کلام اللہ کو الٹے بدلتے ہیں کہ جب آیت سے مسلمانوں کو ہاتھ خالی کر دیں پھر گونہ وہی شیطانی کا راستہ کھل جائے گا واللہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون (القرآن الکریم ۶۱/۸) (اور اللہ کو اپنا نور پورا کرنا ہے اگر چہ برا مانیں کافر۔ ت)

سوم یعنی اس طائفہ کا مکذب تفسیر حضور سید المرسلین ﷺ ہونا وہ ہر ادنیٰ خادم حدیث پر روشن، یہاں اجمالی دو حرف ذکر کریں، صحیح مسلم شریف ومسند امام احمد وسنن ابوداؤد وجامع ترمذی وسنن ابن ماجہ وغیرہا میں ثوبان رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: انہ سیکون فی امتی کذابون ثلاثون کلھم یزعم انہ نبی و انا خاتم النبیین لانبی بعدی۔[1] بے شک میری امت دعوت میں یا میری امت کے زمانے میں تیس کذاب ہوں گے کہ ہر ایک اپنے آپ کو نبی کہے گا اور خاتم النبیین ہوں کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ امام احمد مسند وطبرانی معجم کبیر اور ضیاء مقدسی صحیح مختارہ میں حذیفہ رضی اللہ عنہ سے راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: یکون فی امتی کذابون و دجالون سبعۃ و عشرون منھم اربع نسوۃ و انی خاتم النبیین لانبی بعدی۔[2] میری امت دعوت میں ستائیس دجال کذاب ہوں گے

[1] جامع الترمذی ابواب الفتن باب ماجاء لاتقوم الساعۃ حتی یخرج کذابون امین کمپنی دہلی ۲/۴۵
[2] المعجم الکبیر للطبرانی ترجمہ حذیفہ رضی اللہ عنہ حدیث ۳۰۲۶ مکتبہ فیصلیہ بیروت ۳/۱۷۰

ان میں چار عورتیں ہوں گی حالانکہ بے شک میں خاتم النبیین ہوں کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

صحیح بخاری وصحیح مسلم وسنن ترمذی وتفسیر ابن حاتم وتفسیر ابن مردویہ میں جابر سے ہے رسول اللہ فرماتے ہیں: مثلی و مثل الانبیاء کمثل رجل ابتنی داراً فاکملھا واحسنھا الا موضع لبنۃ فکان من دخلھا ونظر الیھا قال ما احسنھا الا موضع اللبنۃ فانا موضع اللبنۃ فختم بی الانبیاء۔[1] میری اور نبیوں کی مثال ایسی ہے جیسے کسی شخص نے ایک مکان پورا کامل اور خوبصورت بنایا مگر ایک اینٹ کی جگہ خالی تھی تو جو اس گھر میں جا کر دیکھتا کہتا یہ مکان کس قدر خوب ہے مگر ایک اینٹ کی جگہ کہ وہ خالی ہے تو اس اینٹ کی جگہ میں ہوا مجھ سے انبیاء ختم کر دیے گئے۔ صحیح مسلم ومسند احمد میں ابوسعید خدری رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں: مثلی و مثل النبیین من قبلی کمثل رجل بنی دارا فاتمھا الا لبنۃ واحدۃ فجئت انا فاتممت تلک اللبنۃ۔[2] ترجمہ: میری اور سابقہ انبیاء کی مثل اس شخص کی مانند ہے جس نے سارا مکان پورا بنایا سوا ایک اینٹ کے تو میں تشریف فرما ہوا اور وہ اینٹ میں نے پوری کی۔ مسند احمد وصحیح ترمذی میں باافادۂ تصحیح ابی بن کعب رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں: مثلی فی النبیین کمثل رجل بنی دارا فاحسنھا واکملھا واجملھا وترک فیھا موضع لبنۃ لم یضعھا فجعل الناس یطوفون بالبنیان ویعجبون منہ ویقولون لو تم موضع ھذہ اللبنۃ فانا فی النبیین

[1] صحیح مسلم کتاب الفضائل باب ذکر کونہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم خاتم النبیین قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۲۴۸
صحیح بخاری کتاب المناقب باب خاتم النبیین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم خاتم النبیین قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۵۰۱
[2] مسند امام احمد حدیث ابوسعید خدری رضی اللہ تعالٰی عنہ دارالفکر بیروت ۳/ ۹





موضع تلک اللبنۃ۔[1] ترجمہ: پیغمبروں میں میری مثال ایسی ہے کہ کسی نے ایک مکان خوبصورت وکامل وخوشنما بنایا اور ایک اینٹ کی جگہ چھوڑ دی وہ نہ رکھی لوگ اس عمارت کے گرد پھرتے اور اس کی خوبی وخوشنمائی سے تعجب کرتے اور تمنا کرتے کسی طرح اس اینٹ کی جگہ پوری ہو جاتی تو انبیاء میں اس اینٹ کی جگہ میں ہوں۔ صحیح بخاری وصحیح مسلم وسنن نسائی وتفسیر ابن مردویہ میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے یہی مثل بیان کرکے ارشاد فرمایا: فانا اللبنۃ وانا خاتم النبیین۔[2] ترجمہ: تو میں وہ اینٹ ہوں اور میں خاتم النبیین ہوں صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہم اجمعین وبارک وسلم۔

چہارم کا بیان اوپر گزرا، پنجم سے اس طائفہ کی گمراہی بھی واضح ہو چکی کہ تفسیر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا رد کرنیوالا اجماع قطعی امت مرحومہ کا خلاف کرنے والا سوائے گمراہ بددین کے کون ہوگا۔ نولہ ما تولی ونصلہ جھنم وساءت مصیرا (القرآن الکریم ۴/ ۱۱۵) (ہم اسے اس کے حال پر چھوڑ دیں گے اور اسے دوزخ میں داخل کریں گے اور کیا ہی بری جگہ ہے پلٹنے کی۔ت)

رہی بدعقلی وہ اس کے ان شبہات واہیات، خرافات، مزخرفات کی ایک ایک ادا سے ٹپک رہی ہے جو اس نے اثبات ادعائے باطل "عہد خارجی" کے لئے پیش کئے اہل علم کے سامنے ایسے مہملات کیا قابل التفات، مگر حفظ عوام وازالۂ اوہام کے لئے چند حروف مجمل کا ذکر مناسب واللہ الھادی وولی الایادی (اور اللہ تعالٰی ہی ہدایت دینے والا اور طاقتوں کا مالک ہے۔ت)

شبہ اولٰی میں اس طائفہ نے عبارت توضیح کی طرف محض غلط نسبت کی حالانکہ

[1] جامع ترمذی ابواب المناقب باب ماجاء فی فضل النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم آفتاب عالم پریس لاہور ۲/ ۲۰۱
[2] صحیح مسلم کتاب الفضائل باب ذکر کونہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم خاتم النبیین قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۲۴۸

توضیح میں اس عبارت کا نشان نہیں بلکہ وہ اس کے حاشیہ تلویح کی ہے،

**اوّلاً** : اقول اگر یہ مدعیان عقل اسی اپنی ہی نقل کی ہوئی عبارت کو سمجھتے اور قرآن عظیم میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے وجود ذکر کو دیکھتے تو یقین کرتے کہ یہ آیہ کریمہ ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین (القرآن الکریم ۳۳/۴۰) (اور لیکن آپ اللہ کے رسول اور انبیاء میں سے آخری ہیں۔ت) میں لام عہد خارجی کے لئے ہونا محال ہے کہ بوجہ تنوع وجود ذکر و عدم اولویت و ترجیح جس کا بیان مشرحاً گزرا، کمال تمیز جدا رہے سے کسی وجہ معین کا امتیاز ہی نہ رہا تو یہی عبارت شاہد ہے کہ یہاں "عہد خارجی" ناممکن کاش کر کیلئے بھی کچھ عقل ہوتی تو اس کی جگہ توضیح ہی کی کول عبارت العهد هو الاصل ثم الاستغراق ثم تعريف الطبيعة[1] (عہد اصلی ہے پھر استغراق اور پھر جنس۔ت) کی نقل ہوتی کہ خود نفس عبارت تو ان کی جہالت وسفاہت پر شہادت نہ دیتی اگرچہ اس سے دو ہی سطر پہلے اسی توضیح میں متن تنقیح کی عبارت ولا بعض الافراد لعدم الاولوية[2] ترجمہ: اور نہ بعض افراد کیونکہ اولیٰ نہیں۔ اس کی صغرائی کو بس ہوتی مگر یہ کیونکر کھلتا کہ طائفہ حائفہ کو دوست دشمن میں تمیز نہیں صریح مضر کو نافع سمجھتا ہے لہٰذا نام تو لیا توضیح کا اور براہ بدقسمتی عبارت نقل کر دی تلویح کی، جس میں صاف صریح ان عقلا کی تسفیہ اور ان کے وہم کا سد کی تنقیح تھی۔ ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم۔

**ثانیاً** : توضیح کا مطلب سمجھنا تو بڑی بات، خود اپنا ہی لکھا نہ سمجھا کہ جب عہد خارجی سے معنی درست ہو تو استغراق وغیرہ معتبر نہ ہوگا۔ ہم اوپر واضح کر آئے کہ عہد خارجی مزعوم طائفہ خارجیہ سے معنی درست نہیں ہو سکتے، آیہ کریمہ قطعاً آئندہ نبوتوں کا دروازہ بند فرماتی ہے،

---

[1] توضیح علی التنقیح الفاظ العام الجمع معرف باللام

[2] توضیح علی التنقیح الفاظ العام الجمع معرف باللام





رسول اللہ ﷺ نے یہی معنی اس کے بیان فرمائے، تمام امت نے سلفاً وخلفاً اس کی یہی معنی سمجھے اور اس عہد خارجی پر آیت کو اس سے کچھ مس نہیں رہتا تو واجب ہے کہ استغراق مراد ہو، اسی تلویح میں اسی عبارت منقولہ طائفہ کے متصل ہے: ثم الاستغراق الی ان قال فالاستغراق هو المفهوم من الاطلاق حيث لا عهد في الخارج خصوصا في الجمع الی قوله هذا ما عليه المحققون[1] (پھر استغراق (تا) اطلاق سے استغراق مفہوم ہوتا ہے جہاں عہد خارجی نہ ہو خصوصاً جمع میں (تا) محققین کی یہی رائے ہے۔ت)

**ثالثاً** : بہت اچھا اگر فرض کریں کہ لام عہد خارجی کے لئے ہے تو اس سے قطعاً یقیناً استغراق ہی ثابت ہوگا کہ وجوہ خمسہ سے اول وسوم وپنجم کا بطلان تو دلائل قاہرہ سے اوپر ثابت ہو لیا اور واضح ہو چکا کہ خود حق سے کلام الٰہی کا اولاً واصالۃً خطاب تھا یعنی حضور پرنور سید یوم النشور ﷺ، انہوں نے ہرگز اس آیت سے صرف بعض افراد معینہ یا کسی جماعت خاصہ کو نہ سمجھا اب نہ رہیں مگر وجہ دوم و چہارم یعنی وہ جو قرآن عظیم میں بروجہ اکثر وہ فرد ذکر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام بروجہ عموم واستغراق تام ہے اسی وجہ معہود کی طرف لام النبیین مشیر ہے تو اس عہد کا حاصل بحمد الله تعالی وہی استغراق کامل جو مسلمانوں کا عقیدہ ایمانیہ ہے یا ذکر جنسی کی طرف اشارہ ہے اور ختم کا حاصل نفی معیت وبعدیت ہے جیسے اولویت بمعنی نفی معیت وقبلیت تعریفات علامہ سید شریف قدس سرہ الشریف میں ہے: الاول فرد لا يكون غيره من جنسه سابقا عليه ولا مقارنا له[2] اوّل فرد ہے کیونکہ اس کا کوئی ہم جنس اس سے پیچھے نہیں اور نہ اس کے ساتھ متصل ہے۔ حدیث شریف میں ہے: انت الاول

---

[1] توضیح علی التنقیح الفاظ العام الجمع معرف باللام

[2] التعریفات باب الالف انتشارات ناصر خسرو ایران ص ۱۷

فلیس قبلک شئی وانت الأخر فلیس بعد شئی [1] رواہ مسلم فی صحیحہ و الترمذی واحمد وابن ابی شیبۃ وغیرھم عن ابی ھریرۃ ﷛ عن النبی ﷺ وللبیھقی فی الاسماء والصفات عن ام سلمۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا عن النبی ﷺ انہ کان یدعو بھؤلاء الکلمات اللھم انت الاول فلا شئی قبلک وانت الأخر فلا شئی بعدک [2] (تو اول ہے تجھ سے پہلے کوئی شے نہیں، اور تو آخر ہیں ہے تیرے بعد کوئی شے نہیں۔ اسے مسلم نے اپنی صحیح میں، ترمذی، امام احمد اور ابن ابی شیبہ وغیرہم نے حضرت ابوہریرہ ﷛ سے انھوں نے نبی اکرم ﷺ سے روایت کی ہے، امام بیہقی نے الاسماء الصفات میں حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے کہ آپ ﷺ ان کلمات کے ساتھ دعا فرمایا کرتے: اے اللہ! تو اول ہے تجھ سے پہلے کوئی شے نہیں اور تو آخر ہے تیرے بعد کوئی شے نہیں۔ ت) تو خاتم النبیین کا حاصل ہمارے حضور پُر نور ﷺ کے ساتھ اور بعد جنس نبی کی نفی ہوئی اور جنس کی نفی عرفاً ولغۃً وشرعاً جملہ افراد ہی سے ہوتی ہے ولہٰذا لائے نفی جنس صیغ عموم سے ہے جیسے لا رجل فی الدار ولھذا الا اللہ الا اللہ ہر غیر خدا سے نفی الوہیت کرتا ہے، یوں بھی استغراق ہی ثابت ہوا ..... وللہ الحمد۔

فقیر احمد رضا قادری عفرلہ



[1] صحیح مسلم کتاب الذکر والدعاء باب الدعاء عند النوم قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۳۴۸
مصنف ابن ابی شیبہ کتاب الدعاء حدیث ۲۹۳۴۲ ادارۃ القرآن کراچی ۱۰/ ۲۵۱
[2] الاسماء والصفات للبیہقی مع فرقان القرآن باب ذکر اسماء التی تتبع اثبات الباری عزوجل داراحیاء التراث العربی بیروت ص ۱۰





# الجبل الثانوي على كلية التهانوي

(سن تصنیف: 1918ء / ۱۳۳۷ھ)

تصنیف لطیف

از: امام اہلسنت مجدد دین وملت حضرت علامہ مولانا مفتی قاری حافظ

امام احمد رضا محقق محدث قادری برکاتی حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

# نعت

از: امام اہلسنت امام احمد رضا محقق قادری برکاتی حنفی بریلوی علیہ الرحمہ

زہے عزت و اعتلائے محمد ﷺ
کہ ہے عرش حق زیر پائے محمد ﷺ

مکان عرش ان کا فلک فرش ان کا
ملک خادمان سرائے محمد ﷺ

خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمد ﷺ

عجب کیا اگر رحم فرمائے ہم پر
خدائے محمد برائے محمد ﷺ

عصائے کلیم اژدہائے غضب تھا
گروں کا سہارا عصائے محمد ﷺ

اجابت نے جھک کر گلے سے لگایا
بڑھی ناز سے جب دعائے محمد ﷺ

اجابت کا سہرا عنایت کا جوڑا
دلہن بن کے نکلی دعائے محمد ﷺ

رضا پل سے اب وجد کرتے گزریئے
کہ ہے رب سلم صدائے محمد ﷺ





## مسئلہ: ۱۰

ماقولكم دام طولكم في رجل يسمى اشرف على كتب اليه بعض محبيه انه رأى في المنام انه يقرأ الكلمة الطيبة لكن يذكر فيها اسمكم (اى اسم اشرف على) مكان محمد (ﷺ) ثم تذكر انه اخطأ فاعاد فلم يخرج من لسانه الا "اشرف على" رسول الله مكان محمد رسول الله (ﷺ) هو دار ان هذا غير صحيح لكن لاينطلق اللسان الا بهذا من غير اختيار قال فلما تكرر هذا رايتكم تجاهي فخررت على الارض و صحت صياحا شديدا وخلت ان لم يبق في باطني قوة ثم استيقظت ببدان الغيبة عن الحس واثر عدم الطاقت كما هو، لكن لم يكن في المنام ولا في اليقظة الا تصوركم،

تمہاری (اللہ تعالیٰ تمہیں طویل عمر عطا فرمائے) اشرف علی نامی شخص کے بارے میں کیا رائے ہے جس کی طرف اس کے کسی چاہنے والے نے لکھا کہ اس نے خواب میں کلمہ طیبہ پڑھا لیکن حضور ﷺ کے اسم گرامی محمد کی جگہ تیرا نام (اشرفعلی) پڑھا اس کے بعد خیال آیا یہ تو غلط ہے دوبارہ کلمہ پڑھا تو زبان سے محمد رسول اللہ (ﷺ) کی جگہ "اشرفعلی رسول اللہ" نکلتا ہے میں نے غور کیا یہ تو صحیح نہیں لیکن زبان سے بے اختیار یہی نکلتا ہے، جب بار بار ایسا ہوا تو میں نے تمہیں سامنے دیکھا میں زمین پر گر پڑا اور سخت چیخ و پکار کی اور مجھے خیال آتا ہے کہ میرے اندر باطنی قوت ختم ہوگئی ہے پھر میں جاگا مگر حس کا غائب ہونا اور ناطاقتی پہلے کی طرح ہی تھی مگر نیند اور بیداری میں صرف تمہارا ہی تصور تھا، بیداری کی

تاملت في اليقظة ماوقع من الغلط في الكلمة الطيبة فاردت ان ادفع هذا الخيال عن القلب فجلست ثم اضطجعت على الجنب الاخر لتدارك الغلط الواقع في الكلمة الشريفة اردت الصلوة النبي ﷺ فلا اقول الا اللهم صل على سيدنا ونبينا ومولانا اشرف علي، مع انى الأن يقظان غيروسنان ولكن خارج عن الاختيار ليس لي على اللسان اقتدار حتى بقيت هكذا طول النهار وبكيت من الغد بالاكثار وسوى هذه وجوه كثيرة اوجبت لي محبتكم (اه ماكتب الرجل) فكتب اليه اشرف علي ان في هذه الواقعة تسلية لكم ان الذي ترجعون اليه هو متبع السنة اه، وقد طبع هذا كله واشاعه اشرف علي نفسه في جريدة شهريه تسمى "الامداد مبتهجا"

حالت میں میں نے غور کیا کہ کلمہ طیبہ میں غلطی ہوگئی تو میں نے اس خیال کو دل سے نکالنے کی کوشش کی میں بیٹھ گیا پھر میں دوسری کروٹ لیٹ گیا، کلمہ طیبہ میں واقع غلطی کے تدارک کے لئے میں حضور نبی اکرم ﷺ کی ذات اقدس پر درود شریف پڑھتا ہوں لیکن پھر بھی یہ کہتا ہوں "اللھم صلی علی سیدنا ونبینا ومولانا اشرف علی" حالانکہ میں اب بیداری میں تھا نہ کہ حالت غفلت ونیند میں، لیکن یہ معاملہ بے اختیاری میں تھا، زبان پر میرا کنٹرول ختم ہو چکا تھا حتی کہ یہی عمل سارا دن رہا، دوسرے روز بہت رویا ہوں، ان وجوہ کے علاوہ دیگر کئی وجوہ نے بھی مجھے آپ کی محبت عطا کی ہے کہاں تک عرض کروں، اس شخص کا مکتوب ختم ہوا۔

اشرفعلی نے اس کے جواب میں لکھا اس واقعہ میں تمہارے لئے اس بات کی تسلی ہے کہ جس کی طرف تم رجوع کرتے ہو وہ سنت کا متبع ہے اھ اور یہ تمام واقعہ





به على رؤس الاشهاد . بل داعيا مريديه الى مثله من الغلاة في تعظيمه وايثار فضله . فان هذا هومقصد الجريدة ان يحسبوها في ارشادهم رشيده. فما حكم الشريعة الغراء فيهما و اشرف على هذا هوالذي كتب في رسيلة له لا تزيد على ثلاث وريقات في ابطال نسبة علم الغيب الى محمد ﷺ، انه ان اريدبه كل العلوم بحيث لايشذ منها شيء فبطلانه ظاهر عقلا و نقلا و ان اريد البعض فاي خصوصية فيه له فان مثل هذا حاصل لزيد و عمرو بل لكل صبى و مجنون بل لكل بهيمة و حيوان و قد حكم عليه بقوله هذا اكابر علماء الحرمين المكرمين انه كفر و ارتد و من شک في كفر فقد كفر كما هو مفصل في "حسام الحرمين"

اشرف علی نے خود اپنے ماہنامہ رسالہ **"الامداد"** میں اعلانیہ شائع کیا خوشیاں مناتے ہوئے بلکہ مریدین کو اپنی تعظیم اور بزرگی کی ترجیح میں غلو کی طرف بلاتے ہوئے، اس لئے کہ رسالہ کا مقصود ہی یہ ہے کہ مریدین اسے اپنی ہدایت میں راہ راست پر جانیں تو شریعت مبارکہ کا ان دونوں اشخاص کے بارے میں کیا حکم ہے؟ اور یہ وہی اشرف علی ہے جس نے اپنے ایک رسالہ (جو تین چھوٹے چھوٹے اوراق پر مشتمل ہے) میں نبی اکرم ﷺ کی طرف علم غیب کی نسبت کو باطل قرار دیتے ہوئے کہا ہے اگر اس علم غیب سے مراد اس طرح کے تمام علوم ہیں کہ اس سے کوئی شی خارج نہیں تو اس کا باطل ہونا عقلاً ونقلاً باطل ہے اور اگر مراد بعض علوم غیبیہ ہیں تو اس میں آپ ﷺ کی کیا خصوصیت ہے کیونکہ یہ تو زید، عمرو بلکہ ہر بچے، پاگل بلکہ ہر چوپائے اور حیوان کو حاصل ہے۔ اس کی اس عبارت پر علماء حرمین شریفین نے

افیدونا اجزل اللہ تعالیٰ ثوابکم. آمین

یہ حکم جاری کیا کہ یہ شخص کافر مرتد ہے اور جو اس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے، جیسا کہ "حسام الحرمین" میں تفصیلاً موجود ہے ہمیں اس کے جواب سے مطلع فرمائیں اللہ تعالیٰ آپ کو اجر جزیل عطا فرمائے، آمین!

**الجواب**

اللھم لک الحمد : صل علیٰ نبیک نبی الحمد والہٖ و صحبہ الحمد رب انی اعوذ بک من ھمزات الشیاطین. و اعوذبک رب ان یحضرون. ائمۃ الدین لم یقبلوا زلل اللسان فی الکفر والا لاجترأ کل خبیث القلب ان یجاھر بسب اللہ وسب رسولہ ﷺ و یقول زلت لسانی قال الامام القاضی عیاض فی الشفاء الشریف "لا یعذراحد فی الکفر بدعوی زلل اللسان اھ[1] و فیہ ایضاً

اے اللہ! حمد تیرے لئے ہے۔ اپنے نبی محمد پر، ان کی آل واصحاب جو دین کے ستون ہیں پر رحمتوں کا نزول فرما۔ اے میرے رب! میں شیطان کے حملوں سے تیری پناہ میں آتا ہوں اور میں تیری پناہ لیتا ہوں اس سے کہ مجھ پر وہ حملہ آور ہوں۔ ائمہ دین کسی کفر میں زباں کا پھسل جانا قبول نہیں کرتے، ورنہ یہ ہوتا کہ جو خبیث القلب ہو وہ اعلانیہ اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب ﷺ کو سب وشتم کر کے کہہ دے میری زبان پھسل گئی۔ امام قاضی عیاض شفاء شریف میں فرماتے ہیں کسی آدمی

[1] الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ (ﷺ) فصل قال القاضی تقدم الکلام المطبعۃ الشرکۃ الصحافیہ ترکی ۲/۲۳۳





عن ابی محمد بن ابی زید "لایعذراحد بدعوی زلل لسان فی مثل ھذا[1]" اھ وفیہ ایضا افتی ابوالحسن القابسی فیمن شتم النبی ﷺ فی سکرہ یقتل لانہ یظن بہ انہ یعتقد ھذا و یفعلہ فی صحوہ"[2] اھ ثم الزلل انکان انما یکون بحرف اوحرفین لا ان تزل اللسان طول النھار وھذا غیر مقبول ولا معقول قال فی جامع الفصولین الفصل الثامن والثلثین ابتلی بمصیبات متنوعہ فقال اخذت مالی وولدی و اخذت کذاوکذا فما ذاتفعل ایضا وماذا بقی لم تفعلہ وما اشبھہ من الالفاظ کفر کذا حکی عن

کے کفر کے ارتکاب پر اس کا یہ عذر مقبول نہ ہوگا کہ میری زباں پھسل گئی اھ اس میں یہ بھی ہے امام ابومحمد بن ابی زید نے فرمایا ایسی صورت میں کسی کا یہ عذر قبول نہیں کہ زبان قابو میں نہ رہی اھ اس میں یہ بھی ہے امام ابوالحسن القابسی نے اس شخص کے قتل کا فتویٰ جاری فرمایا جس نے نشہ کی حالت میں رسول اللہ ﷺ کو سب وشتم کیا، کیونکہ اس سے متعلق خیال یہی ہے کہ وہ یہ اعتقاد رکھتا ہے اور وہ حالت ہوش میں بھی ایسا کہا کرتا ہے اھ پھر زبان کا پھسلنا ہو تو ایک حرف یا دو حرفوں میں ہو، یہ تو نہیں ہوگا کہ سارا دن زبان قابو میں نہ رہے، ایسا ہونا غیر مقبول وغیر معقول ہے، جامع الفصولین کی اڑتیسویں فصل میں ہے ایک شخص مختلف مصائب میں مبتلا ہوا

[1] الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ (ﷺ) فصل قال القاضی تقدم الکلام المطبعۃ الشرکۃ الصحافیہ ترکی ۲/۲۳۳

[2] الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ (ﷺ) فصل قال القاضی تقدم الکلام المطبعۃ الشرکۃ الصحافیہ ترکی ۲/۲۳۳

عبدالکریم فقیل له ارایت لوان المریض قاله وجری علی لسانه بلاقصد لشدة مرضه قال الحرف الواحد یجری و نحوه قدیجری علی اللسان بلا قصد اشار الی انه یحکم بکفره ولا یصدق[1] اه فان لم یصدق فی نصف سطر کیف یصدق فیما کرره متا ما و یقظة طول النهار بل هو قطعاً مسرف کذاب الم تران الله تعالی جعل الجسد تحت ارادة القلب قال نبینا الحق المبین ﷺ "الا وان فی الجسد مضغة اذا صلحت صلح الجسد کله واذا فسدت فسد الجسد کله الاوهی القلب"[2] فما فسد قوله ولسانه الا وقد فسد فیه قلبه وجنانه وهذا یدعی ان لسانه فی فیه حیوان مستقل

اور وہ کہتا ہے (اے اللہ!) تو نے میرا مال، میری اولاد اور یہ یہ چھین لیا اس کے بعد اور کیا کرے گا، اور باقی رہ ہی کیا گیا جو تو نے نہیں کیا، اور اس کی مثل دیگر الفاظ کہے تو یہ کفر ہے۔ اسی طرح شیخ عبدالکریم سے منقول ہے کہ ان سے سوال ہوا کہ ایک مریض کی زبان سے شدت مرض کی وجہ سے بلاقصد ایسا کوئی کلمہ جاری ہوجائے تو اس کا کیا حکم ہے؟ فرمایا ایک اگر کوئی حرف بھی جاری ہوجائے خواہ بلاقصد ہو تو اس پر کفر کا حکم ہی جاری کیا جائے گا اور زبان بہکنے کا عذر سچا نہ سمجھا جائے گا اھ جب نصف سطر میں اس کی بات نہیں مانی جائے گی تو وہاں کیسے تصدیق جائز ہوگی جب خواب میں اور سارا دن بیداری میں ایسا بکتا رہا، بلکہ یہ شخص تو یقیناً ظالم، زیادتی کرنے والا اور کذاب وجھوٹا ہے، کیا تمہارے علم میں

[1] جامع فصولین فصل ۳۸ فی مسائل کلمات الکفر اسلامی کتب خانہ کراچی ۲/۳۱۰

[2] صحیح البخاری کتاب الایمان باب فضل من استبراء لدینه





بارادته غیر تابع للقلب کفرس جموح شدیدة الجموح تحت راکب ضعیف قوی الضعف یرید الیمین والفرس لاتنعطف الا للشمال حتی کلما اراد ردها للیمین لم تاخذ الاذات الشمال حتی تنازع القلب واللسان طول النهار فلم یکن الغلبة الا للسان هذا غیر معقول ولامسموع فلاشک انه محکوم علیه بالکفر حکما غیر مدفوع وهل سمعتم باحد یدعی الاسلام و یقول طول النهار فلان رسول الله مکان محمد رسول الله او یقول لابیه یاکلب ابن الکلب یاخنزیر ابن الخنزیر و یکرره من الصباح الی المساء ثم یقول انما کنت اقول یا ابت یاسیدی فینازعنی اللسان و یذهب من الاب والسیدالی الکلب والخنزیر حاش لله ماکان هذا

نہیں اللہ تعالیٰ نے جسم کو ارادۂ دل کے تابع بنا رکھا ہے، حق واضح فرمانے والے ہمارے نبی ﷺ کا ارشاد گرامی ہے: سنو جسم میں ایک گوشت کا ٹکڑا ہے جب وہ درست رہے تو تمام جسم درست رہتا ہے اگر وہ بگڑ جائے تو تمام جسم بگڑ جاتا ہے سن لو وہ دل ہے۔ زبان کا قول اس وقت ہی فاسد ہوگا جب اس سے پہلے دل فاسد ہوگا۔ مذکور شخص کا دعویٰ یہ ہے کہ اس کے منہ میں زبان ایسا حیوان ہے جو اپنے ارادہ میں مستقل ہے دل کے تابع نہیں جیسے کوئی سخت سرکش گھوڑا نہایت ہی کمزور سوار کے تحت ہو وہ اس گھوڑے کو دائیں طرف لے جانا چاہے مگر وہ بے پرواہو کر بائیں طرف چل پڑے جب بھی اسے وہ دائیں جانب لانے کی کوشش کرے وہ بائیں ہی کو جائے حتی کہ سارا دن دل اور زبان میں جھگڑا رہا اور زبان کو غلبہ حاصل ہوگیا یہ بات و دعویٰ نہایت غیر معقول ہے اور ہرگز قابل سماعت و توجہ نہیں، اس پر

ولایکون ولن یقبله احدالا مجنون هذا حکم ذالک القائل اماماکتب الیه اشرفعلی فی الجواب فاستحسان منه لذ لک الکفر و استحسان الکفر کفر بلا ارتیاب وما هوالالمارای فیه من تعظیم نفسه و وصفه بانه رسول اللہ ذی القوة، والصلاة الیه استقلالا بدل النبی ﷺ و مدحه بالنبوة فابتهج واجاز کل ذلک وجعله تسلیة لذلک الهالک ارأیت لرسیه وامه وایاه احد طول النهار ثم قال انما کنت ارید بمدحک فلم یطع اللسان فی الخطاب وبقیت تسبک واباک وامک من الصباح حتی توارت بالحجاب هل کان اشرفعلی اواحد من اراذل الناس ولو خصافا اوزبالا اوارذل منهم یقبل هذه المعاذیر، و یقول له ان فی هذا التسلیة لکم ان الذی

بلاشبہ کفر کا ایسا حکم ہی صادر ہوگا جوئل نہیں سکتا، کیا تم نے کبھی یہ سنا کوئی شخص اسلام کا دعوی کرتا ہو اور سارا دن محمد رسول اللہ کی بجائے فلاں رسول اللہ کہتا رہے یا اپنے والد کو اسے کتے، کتے کے بیٹے یا خنزیر بن خنزیر کہتا رہے اور صبح تا شام اس کی زبان پر یہی جاری رہے، پھر کہے میں تو یہ کہنا چاہتا تھا اے میرے ابا جان، اے میرے سردار، مجھ سے میری زبان جھگڑ پڑی اور اس نے اب اور سردار کی جگہ کلب اور خنزیر کہہ دیا۔ اللہ کی قسم یہ بات ہی غلط ہے، ایسی بات کو دیوانے کے علاوہ کوئی قبول نہیں کرے گا، یہ تو اس قائل کا حکم ہے، رہا معاملہ اشرف علی کا جو اس نے جواب میں لکھا تو اس میں اس کے کفر کی تعریف کی ہے اور بلاشبہ کفر کو اچھا کہنا اور سمجھنا بھی کفر ہوتا ہے کیونکہ مجیب نے اس میں اپنی ذات کی تعظیم و وصف کو سمجھا ہے کہ وہ اللہ کا رسول صاحب قوت ہے اور حضور ﷺ کے بجائے اس پر درود





تحبونه وتسبونه انه لمن ضئضئی الخنازیر، کلابل یحرق غیظا و یموت غنظا اویفعل به ما قدر علیه حتی القتل ان وجد سبیلا الیه فالمستسلیة، ههنا لیس الا لاستخفافه بحمدﷺ و بمرتبة النبوة والرسالة و ختم النبوة الاعظم. واستحسان تسبتها الیٰ نفسه الامارة بالسوء کثیرا. لقد استکبروا فی انفسهم وعتوعتواً کبیراً[1] فلاریب ان اشرف علی و مریده المذکور کلاهما کافر بالرب الغیور، غرتهما الامانی و غرهما بالله الغرور بل اشرف علی اشد کفرا واعظم وزرا فان المرید زعم ان مایقوله غلط صریح و باطل قبیح وهذا لم یقبح القول ولاوبخ قائله بل استحسنه وجعله تسلیة له. ولکن لاغروفان من

وسلام اور نبوت کے ساتھ مدح کی گئی ہے وہ اس پر خوش ہوا ہے اور ہر ایک کو اس نے اس کی اجازت دی ہے اور اس تباہ و برباد ہونے والے کے لئے اسے تسلی قرار دیا۔ تم ہی بتاؤ اگر اس تھانوی کو یا اس کی ماں کو یا اس کے والد کو سارا دن گالی دیتا اور پھر کہتا میں تو تمہاری مدح و تعریف کرنا چاہ رہا تھا لیکن زبان نہ مانی وہ صبح سے تجھے، تیرے والد اور تیری ماں کو گالی دیتی رہی تھی حتیٰ کہ شام ہوگئی، کیا اشرف علی یا کوئی سب سے کمینہ اگرچہ وہ موچی، ماشکی یا اور گھٹیا آدمی ہو ان عذروں کو قبول کرے گا اور اسے کہے گا تمہارے لئے اس میں تسلی ہے کہ جس سے تم محبت کرتے ہو اور تم اسے گالی دیتے ہو وہ اصل خنزیر ہے وہ ہرگز نہیں قبول کرے گا بلکہ وہ غیظ میں جل جائے گا غیرت سے مر جائے گا یا وہ کچھ کر گزرے گا جو اس کے بس میں ہو حتیٰ کہ اگر اسے طاقت ہو تو وہ اسے قتل کر دے گا

[1] القرآن الکریم ۲۱/۲۵

سب رسول اللہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بتلک السبة الفاحشة المأثورة فی السؤال عنه، المحکوم علیه لاجلها بالکفر والارتداد من اسیادنا علماء الحرمین الکریمین فبای کفر یتعجب منه واذ کان عنده مثل علم محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بالغیب حاصل لکل صبی ومجنون و بھیمة ولاشک اللہ اعلم عنده من ھؤلاء الاخساء الذمیمة فکان بزعمه اعلم واکرم من محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فحق له ان یدعی النبوة والرسالة لنفسه لا لمحمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کذلک یطبع اللہ علی کل قلب متکبر جبار ولکن واللہ ان رب محمد لبالمرصاد ولمن شاقه عذاب النار واللہ اعلم بما یوعون و سیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون واللہ سبحنه

تو یہاں تسلی دینا فقط رسول اللہ ﷺ کی توہین اور مرتبہ نبوت ورسالت اور خاتم الانبیاء ﷺ کی بے ادبی اور تحقیر پر ہے اور اپنے نفس امارہ جو بکثرت اسے برائی کا حکم دیتا ہے کی طرف نبوت ورسالت کی نسبت کرنے کو پسند کیا۔ بیشک ان لوگوں نے تکبر کیا اور اللہ کے بہت بڑے باغی قرار پائے، بلاشبہ اشرف علی اور اس کا مذکور مرید دونوں رب غیور کے ساتھ کفر کرنے والے ہیں انہیں ان کی خواہشات نے فریب دیا اور شیطان دھوکہ باز نے انہیں اللہ سے دھوکے میں ڈالا، بلکہ اشرف علی کفر اور جھوٹ کے اعتبار سے اشد واعظم ہے کیونکہ مرید نے خیال کیا جو کچھ وہ کہہ رہا ہے وہ واضح طور پر غلط اور نہایت ہی قبیح و بدتر ہے لیکن یہ اشرف علی نہ تو اس قول کو برا کہہ رہا ہے اور نہ اس کے قائل کو جھڑک رہا ہے بلکہ اسے اچھا جان رہا ہے اور اس کو اس کے لئے تسلی قرار دے رہا ہے مگر اس پر کچھ





وتعالیٰ اعلم۔

تعجب نہیں جس نے واضح طور پر نبی اکرم ﷺ کو وہ سب وشتم کیا ہے جس کا تذکرہ سوال میں ہے جس پر علماء حرمین کریمین نے اسے کافر اور مرتد قرار دیا تو اس سے کس کفر کا تعجب کیا جائے جبکہ اس کے نزدیک تو حضور ﷺ کی طرح علم غیب ہر بچے، مجنون اور چوپائے کو حاصل ہے حالانکہ بلاشبہ اس کا اپنا علم ان برے خسیسوں سے زیادہ ہوا، تو گویا اس کا گمان یہ ہے کہ وہ حضرت محمد ﷺ سے اعلم واکرم ہے لہذا اس نے حضور ﷺ کے بجائے اپنے لئے نبوت ورسالت کا دعویٰ حق جتنا، اللہ تعالیٰ ایسے متکبر سرکش لوگوں کے دلوں پر مہر لگا دیتا ہے، اللہ کی قسم رب محمد بھی ان کی گھات میں ہے اور جس نے آپ ﷺ کی مخالفت کی اس کے لئے دوزخ کا عذاب ہے، اللہ تعالیٰ جانتا ہے جو یہ ذہن میں رکھتے ہیں، عنقریب جان لیں گے ظالم یہ کہاں پلٹ جانے والے ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم (ت)

فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ





# الجراز الدیانی
# علی المرتد القادیانی

(سن تصنیف: 1921ء / ۱۳۴۰ھ)

تصنیف لطیف

از: امام اہلسنت مجدد دین وملت حضرت علامہ مولانا مفتی قاری حافظ
امام احمد رضا محقق محدث قادری برکاتی حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

# نعت

از: امام اہلسنت امام احمد رضا محقق محدث قادری برکاتی حنفی بریلوی علیہ الرحمہ

سرور کہوں کہ مالک و مولیٰ کہوں تجھے
باغِ خلیل کا گلِ زیبا کہوں تجھے

اللہ رے تیرے جسم منور کی تابشیں
اے جانِ جاں میں جانِ تجلّی کہوں تجھے

مجرم ہوں اپنے عفو کا ساماں کروں شہا
یعنی شفیعِ روزِ جزا کا کہوں تجھے

تیرے تو وصف عیبِ تناہی سے ہیں بری
حیراں ہوں میرے شاہ میں کیا کیا کہوں تجھے

کہہ لے گی سب کچھ ان کے ثنا خواں کی خامشی
چپ ہو رہا ہے کہہ کے میں کیا کیا کہوں تجھے

لیکن رضاؔ نے ختمِ سخن اس پہ کر دیا
خالق کا بندہ خلق کا آقا کہوں تجھے





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**مسئلہ ۷۹۔۸۰**

از رچیلی بھیت مسئولہ شاہ میر خاں قادری رضوی ۳ محرم الحرام ۱۳۳۰ھ

اعلیٰ حضرت مدظلکم العالی، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ اس میں شک نہیں آپ کی خدمت میں بہت سے جواب طلب خطوط موجود ہوں گے لیکن عریضہ ہذا بحالت اشد ضرورت ارسالِ خدمت ہے امید کہ بواپسی جواب سے شرف بخشا جائے۔

(۱) آیت کریمہ: والذین یدعون من دون اللّٰہ لایخلقون شیئا وھم یخلقون ○ اموات غیر احیاء ط وما یشعرون ایان یبعثون ○ (القرآن الکریم ۱۶/۲۰، ۲۱)(اور اللہ کے سوا جن کی عبادت کرتے ہیں وہ کچھ بھی نہیں بناتے اور وہ خود بنائے ہوئے ہیں، مردے ہیں زندہ نہیں، اور انہیں خبر نہیں لوگ کب اٹھائے جائیں گے۔)

یہ ظاہر کرتی ہے کہ ماسوا اللہ تعالیٰ کے جس کسی کو خدا کہا جاتا ہے وہ خالق نہ ہونے اور مخلوق ہونے کے علاوہ مردہ ہے زندہ نہیں۔

بنابریں عیسیٰ علیہ السلام کو بھی جبکہ نصاریٰ خدا کہتے ہیں تو کیوں نہ ان کو مردہ تسلیم کیا جائے اور کیوں ان کو آسمان پر زندہ مانا جائے؟

(۲) صاحب بخاری بروایت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ارقام فرماتے ہیں۔ (متفق از مشارق انوار حدیث ۱۱۵): لَعَنَ اللّٰہُ الْیَھُوْدَ وَالنَّصَارٰی اِتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِیَآئِھِمْ مَسٰجِدَ[1] (ترجمہ: اللہ تعالیٰ یہود و نصاریٰ پر لعنت فرمائے انہوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو مسجدیں بنالیا۔ اس سے ظاہر ہے کہ نبی یہود حضرت موسیٰ و نبی نصاریٰ حضرت عیسیٰ علی نبینا وعلیہما الصلوٰۃ والسلام کی قبریں

---

[1] صحیح بخاری کتاب الجنائز باب مایکرہ من اتخاذ المسجد علی القبور قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۱۷۷

پوچھی جاتی تھیں۔

حسب ارشاد باری تعالیٰ عزاسمہ، فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَی اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ (القرآن الکریم ۴/۵۹) (پھر اگر تم میں کسی بات کا جھگڑا اٹھے تو اسے اللہ ورسول کے حضور رجوع کرو۔ت)

آیاتِ الٰہیہ، احادیثِ نبویہ ثبوتِ مماتِ عیسیٰ علیہ السلام میں موجود ہوتے ہوئے کیونکر ان کو زندہ مان لیا جائے؟

میں ہوں حضور کا ادنیٰ خادم

شاہ میر خاں قادری رضوی عفرلہ رہنا ساکن پیلی بھیت

۳ محرم الحرام ۱۳۳۰ھ

## الجواب

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْمِ ط

(۱) قبلِ جواب ایک امر ضروری کہ اس سوال وجواب سے ہزار درجہ اہم ہے، معلوم کرنا لازم، بے دینوں کی بڑی راہ فرار یہ ہے کہ انکار کریں ضروریاتِ دین کا، اور بحث چاہیں کسی ہلکے مسئلے میں جس میں کچھ گنجائش دست وپا زدن ہو۔

قادیانی صدہا وجہ سے منکر ضروریاتِ دین تھا اور اس کے پس ماندے حیات و وفاتِ سیدنا عیسیٰ رسول اللہ علی نبینا الکریم وعلیہ صلوات اللہ وتسلیمات اللہ کی بحث چھیڑتے ہیں، جو ایک فرعی مسئلہ خود مسلمانوں میں ایک نوع کا اختلافی مسئلہ ہے جس کا اقرار یا انکار کفر تو درکنار ضلال بھی نہیں (فائدہ نمبر ۲ میں آئے گا کہ نزول حضرت عیسیٰ علیہ السلام اہلسنت کا اجماعی عقیدہ ہے) نہ ہرگز وفاتِ مسیح ان مرتدین کو مفید، فرض کردم کہ رب عزوجل نے ان کو اس وقت وفات ہی دی، پھر اس سے انکارِ نزول کیونکر منتج ہوگیا؟ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کی موت





محض ایک آن کو تصدیق وعدۂ الٰہیہ کے لئے ہوتی ہے، پھر وہ ویسے ہی حیاتِ حقیقی دنیاوی و جسمانی سے زندہ ہوتے ہیں جیسے اس سے پہلے تھے، زندہ کا دوبارہ تشریف لانا کیا دشوار؟ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: اَلْاَنْبِیَاءُ اَحْیَاءٌ فِیْ قُبُوْرِهِمْ یُصَلُّوْنَ[1] ترجمہ: انبیاء زندہ ہیں اپنی قبروں میں نماز پڑھتے ہیں۔

(۲) معاذ اللہ کوئی گمراہ بددین یہی مانے کہ ان کی وفات اوروں کی طرح ہے جب بھی ان کا دوبارہ تشریف لانا کیوں محال ہوگیا؟ وعدہ وَحَرٰمٌ عَلٰی قَرْیَةٍ اَهْلَکْنٰهَآ اَنَّهُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ (القرآن الکریم ۲۱/۹۵) (اور حرام ہے اس بستی پر جسے ہم نے ہلاک کردیا کہ پھر لوٹ کر آئیں۔ت)

ایک شہر کے لئے ہے، بعض افراد کا بعد موت دنیا میں پھر آنا خود قرآن کریم سے ثابت ہے جیسے سیدنا عزیر علیہ الصلوۃ والسلام۔ قال اللہ تعالیٰ: فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ ط (القرآن الکریم ۲/۲۵۹) (تو اللہ نے اسے مردہ رکھا سو برس، پھر زندہ کردیا۔ت)

چاروں طائرانِ خلیل علیہ الصلوۃ والسلام، قال اللہ تعالیٰ: ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰی کُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ یَاْتِیْنَکَ سَعْیًا (القرآن الکریم ۲/۲۶۰) (پھر ان کا ایک ایک ٹکڑا ہر پہاڑ پر رکھ دے، پھر انہیں بلا، وہ تیرے پاس چلے آئیں گے دوڑتے ہوئے۔ت)

ہاں مشرکین ملاعنہ منکرینِ بعث اسے محال جانتے ہیں اور دوبارۂ مسیح علیہ الصلوۃ والسلام قادیانی بھی اس قادر مطلق عزجلالہ کو معاذ اللہ صراحۃً عاجز مانتا اور دافع البلاء کے صفحہ ۳۴ پر یوں کفر بکتا ہے: خدا ایسے شخص کو پھر دنیا میں نہیں لاسکتا جس کے پہلے فتنے ہی نے دنیا کو تباہ کردیا ہے۔

مشرک وقادیانی دونوں کے رد میں اللہ عزوجل فرماتا ہے: اَفَعَیِیْنَا بِالْخَلْقِ الْاَوَّلِ

---

[1] مسند ابو یعلی مروی از انس رضی اللہ عنہ حدیث ۳۴۱۲ موسسہ علوم القرآن بیروت ۳/۳۷۹

بَلْ هُمْ فِيْ لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ (القرآن الکریم ۵۰/۱۵) (تو کیا ہم پہلی بار بنا کر تھک گئے بلکہ وہ نئے بننے سے شبہ میں ہیں۔ت)

جب صادق ومصدوق ﷺ نے ان کے نزول کی خبر دی اور وہ اپنی حقیقت پر ممکن وداخل زیر قدرت وجائز ہے تو انکار نہ کرے گا مگر گمراہ۔

(۳) اگر وہ تحکم افراد کو بھی عام مانا جائے تو موت بعد استیفائے اجل کے لئے ہے، اس سے پہلے اگر کسی وجہ خاص سے اماتت ہو تو مانع اعادت نہیں بلکہ استیفائے اجل کے لئے صدہا اور ہزاروں کے لئے ثابت ہے، قال اللہ تعالیٰ: اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوْتُوْا ثُمَّ اَحْيَاهُمْ (القرآن الکریم ۲/۲۴۳) (اے محبوب! کیا تم نے نہ دیکھا انہیں جو اپنے گھروں سے نکلے اور وہ ہزاروں تھے موت کے ڈر سے، تو اللہ نے ان سے فرمایا مر جاؤ، پھر انہیں زندہ فرمادیا۔ت) قتادہ نے کہا: اَمَاتَهُمْ عُقُوْبَةً ثُمَّ بُعِثُوْا لِيَسْتَوْفُوْا مُدَّةَ اٰجَالِهِمْ وَلَوْ جَاءَتْ اٰجَالُهُمْ مَا بُعِثُوْا۔ (معا)[۱] (اللہ تعالیٰ نے ان کو سزا کے طور پر موت دی پھر زندہ کردیئے گئے تاکہ اپنی مقررہ عمر کو پورا کریں، اگر ان کی مقررہ عمر پوری ہوجاتی تو دوبارہ نہ اٹھائے جاتے۔ت)

(۴) اس وقت حیات و وفات حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کا مسئلہ قدیم سے مختلف چلا آتا ہے مگر آخر زمانے میں ان کے تشریف لانے اور دجال لعین کو قتل فرمانے میں کسی کو کلام نہیں، یہ بلاشبہ اہلسنت کا اجماعی عقیدہ ہے تو وفات مسیح نے قادیانی کو کیا فائدہ دیا اور مثل بچہ، عیسیٰ رسول اللہ بے باپ سے پیدا ابن مریم کیونکر ہوسکا؟ قادیانی اس اختلاف کو پیش کرتے ہیں، کہیں اس کا بھی ثبوت رکھتے ہیں کہ اس پنجابی کے ابتداع فی الدین سے

[۱] جامع البیان (تفسیر ابن جریر طبری) القول فی تاویل قولہ تعالیٰ الم تر الی الذین الآیۃ المطبعۃ المیمنۃ مصر ۲/۳۶۷





پہلے مسلمانوں کا یہ اعتقاد تھا کہ عیسیٰ آپ تو نہ اتریں گے کوئی ان کا مثیل پیدا ہوگا اسے نزول عیسیٰ فرمایا گیا اور اس کو ابن مریم بنا دیا گیا؟ اور جب یہ عام مسلمانوں کے عقیدے کے خلاف ہے تو آیہ: يَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا (القرآن الکریم ۴/۱۱۵) (مسلمانوں کی راہ سے جدا راہ چلے ہم اسے اس کے حال پر چھوڑ دیں گے اور اسے دوزخ میں داخل کریں گے اور کیا ہی بری جگہ پلٹنے کی۔ت) کا حکم صاف ہے۔

(۵) مسیح سے مثیل مسیح مراد لینا تحریف نصوص ہے کہ عادت یہود ہے، بے دینی کی بڑی ڈھال یہی ہے کہ نصوص کے معنی بدل دیں۔ يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ (القرآن الکریم ۵/۱۳) (اللہ کی باتوں کو ان کے ٹھکانوں سے بدل دیتے ہیں۔ت) ایسی تاویل گھڑنی نصوص شریعت سے استہزاء اور احکام وارشادات کو درہم برہم کردینا ہے، جس جگہ جس شئی کا ذکر آیا، کہہ سکتے ہیں وہ شئی خود مراد نہیں اس کا مثیل مقصود ہے، کیا یہ اس کی نظیر نہیں جو اباحیہ ملاعنہ کہا کرتے ہیں کہ نماز وروزہ فرض ہے نہ شراب وزنا حرام بلکہ وہ کچھ اچھے لوگوں کے نام ہیں جن سے محبت کا ہمیں حکم دیا گیا اور یہ کچھ بدوں کے جن سے عداوت کا۔

(۶) بالفرض باطل اینہم بر علم پھر اس سے قادیان کا مرتد رسول اللہ کا مثیل کیونکر بن بیٹھا؟ کیا اس کے کفر، اس کے کذب، اس کی وقاحتیں، اس کی فضیحتیں، اس کی خباثتیں، اس کی ناپاکیاں، اس کی بیباکیاں کہ عالم آشکار ہیں، چھپ سکیں گی؟ اور جہان میں کوئی عقل ودین والا ابلیس کو جبریل کا مثیل مان لے گا؟ اس کے خرد، ہزارہا کفریات سے نمونے، رسائل "السوء والعقاب علی المسیح الکذاب" و"قہر الدیان علی مرتد بقادیان" و "نور الفرقان و باب العقائد والکلام" وغیرہا میں ملاحظہ

ہوں کہ یہ نبیوں کی علانیہ تکذیب کرنے والا، یہ رسولوں کو فحش گالیاں دینے والا، یہ قرآن مجید کو طرح طرح رد کرنے والا مسلمان بھی ہونا محال، نہ کہ رسول اللہ کی مثال، قادیانیوں کی چالاکی کہ اپنے مسیلمہ کے نامسلم ہونے سے یوں گریز کرتے اور اس کے ان صریح ملعون کفروں کی بحث چھوڑ کر حیات ووفات مسیح کا مسئلہ چھیڑتے ہیں۔

(۷) مسیح رسول اللہ علیہ الصلوۃ والسلام کے مشہور اوصاف جلیلہ اور وہ کہ قرآن عظیم نے بیان کئے، یہ تھے کہ اللہ عزوجل نے ان کو بے باپ کے کنواری بتول کے پیٹ سے پیدا کیا نشانی سارے جہان کے لئے: قَالَتْ اَنّٰی یَکُوْنُ لِیْ غُلٰمٌ وَّلَمْ یَمْسَسْنِیْ بَشَرٌ وَّلَمْ اَکُ بَغِیًّا○ قَالَ کَذٰلِکِ ۚ قَالَ رَبُّکِ هُوَ عَلَیَّ هَیِّنٌ ۚ وَ لِنَجْعَلَهٗۤ اٰیَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا ۚ وَکَانَ اَمْرًا مَّقْضِیًّا. (القرآن الکریم ۱۹/۲۰، ۲۱) (بولی میرے لڑکا کہاں سے ہوگا، مجھے تو کسی آدمی نے ہاتھ نہ لگایا، نہ میں بدکار ہوں، کہا یونہی ہے، تیرے رب نے فرمایا ہے کہ یہ مجھے آسان ہے اور اس لئے کہ ہم اسے لوگوں کے واسطے نشانی کریں اور اپنی طرف سے ایک رحمت اور یہ امر ٹھہر چکا ہے۔ ت) انہوں نے پیدا ہوتے ہی کلام فرمایا: فَنَادٰىهَا مِنْ تَحْتِهَاۤ اَلَّا تَحْزَنِیْ قَدْ جَعَلَ رَبُّکِ تَحْتَکِ سَرِیًّا، الآیۃ۔ (القرآن الکریم ۱۹/۲۴) تو اس کے نیچے والے نے اسے آواز دی کہ تو غم نہ کر، تیرے رب نے تیرے نیچے نہر بہادی ہے۔ علی قراءۃ من تحتھا بالفتح فیھما وتفسیرہ بالمسیح علیہ الصلوۃ والسلام (معناً)[1] ترجمہ: اس قراءت پر جس میں مَنْ کی میم مفتوح اور تَحْتَھَا کی دوسری تاء مفتوح ہے اور اس کی تفسیر حضرت عیسٰی علیہ الصلوۃ والسلام سے کی گئی ہے۔

انہوں نے گہوارے میں لوگوں کو ہدایت فرمائی۔ یکلم الناس فی المھد

---

[1] جامع البیان (تفسیر ابن جریر طبری) القول فی تاویل قولہ تعالٰی فناداھا من تحتھا الخ مطبوعہ مصر ۱۶/۵۲





وکھلا (القرآن الکریم ۳/۴۶) (لوگوں سے باتیں کرے گا پالنے میں اور پکی عمر میں۔ ت)

انہیں ماں کے پیٹ یا گود میں کتاب عطا ہوئی، نبوت دی گئی، قال انی عبداللہ اتٰنی الکتٰب وجعلنی نبیا (القرآن الکریم ۱۹/۳۰) ترجمہ: بچے نے فرمایا میں ہوں اللہ کا بندہ، اس نے مجھے کتاب دی اور مجھے غیب کی خبریں بتانے والا (نبی) کیا۔

وہ جہاں تشریف لے جائیں برکتیں ان کے قدم کے ساتھ رکھی گئیں۔ وجعلنی مبٰرکا این ما کنت (القرآن الکریم ۱۹/۳۱) (اس نے مجھے مبارک کیا میں کہیں ہوں۔ ت) برخلاف کفر طاغیہ، قادیان کہ کہتا ہے جس کے پہلے قدم ہی نے دنیا کو تباہ کردیا۔

انہیں اپنے غیبوں پر مسلط کیا، علم الغیب فلا یظھر علٰی غیبہ احدا○ الا من ارتضٰی من رسول۔ (القرآن الکریم ۷۲/۲۶، ۲۷) (غیب کا جاننے والا تو اپنے غیب پر کسی کو مسلط نہیں کرتا سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے۔ ت) جس کا ایک نمونہ یہ تھا کہ لوگ جو کچھ کھاتے اگرچہ سات کوٹھریوں میں چھپ کر، اور جو کچھ گھروں میں ذخیرہ رکھتے اگرچہ سات تہ خانوں کے اندر، وہ سب ان پر آئینہ تھا۔ وانبئکم بما تاکلون وما تدخرون فی بیوتکم (القرآن الکریم ۳/۴۹) (اور تمہیں بتاتا ہوں جو تم کھاتے ہو اور جو اپنے گھروں میں جمع کر رکھتے ہو۔ ت)

انہیں توراۃ مقدس کے بعض احکام کا ناسخ کیا، ومصدقا لما بین یدی من التورٰۃ ولاُحل لکم بعض الذی حُرّم علیکم (القرآن الکریم ۳/۵۰) (اور تصدیق کرتا آیا ہوں اپنے سے پہلی کتاب توراۃ کی اور اس لئے کہ حلال کروں تمہارے لئے کچھ وہ چیزیں جو تم پر حرام تھیں۔ ت)

انہیں قدرت دی کہ مادر زاد اندھے اور لاعلاج برص کو شفا دیتے، وتبرئ

الاکمه والابرص باذنی (القرآن الکریم ۵/۱۱۰) (اور تو مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو میرے حکم سے شفا دیتا ہے)

انہیں قدرت دی کہ مردے زندہ کرتے، واذ تخرج الموتیٰ باذنی (القرآن الکریم ۵/۱۱۰) واُحی الموتیٰ باذن الله (القرآن الکریم ۳/۴۹) (اور جب تو مردوں کو میرے حکم سے زندہ نکالتا۔ اور میں مردے جلاتا ہوں اللہ کے حکم سے)

ان پر اپنے وصفِ خالقیت کا پرتو ڈالا کہ مٹی سے پرند کی صورت خلق فرماتے اور اپنی پھونک سے اس میں جان ڈالتے کہ اُڑتا چلا جاتا، واذ تخلق من الطین کهیئة الطیر باذنی فتنفخ فیها فتکون طیراً باذنی (القرآن الکریم ۵/۱۱۰) (اور جب تو مٹی سے پرند کی سی صورت میرے حکم سے بناتا پھر اس میں پھونک مارتا تو وہ میرے حکم سے اڑنے لگتا ہے)

ظاہر ہے کہ قادیانی میں ان میں سے کچھ نہ تھا پھر وہ کیونکر مثیل مسیح ہو گیا؟

اخیر کی چار یعنی مادر زاد اندھے اور ابرص کو شفا دینا، مردے جلانا، مٹی کی صورت میں پھونک سے جان ڈال دینا، یہ قادیانی کے دل میں بھی کھٹکے کہ اگر کوئی پوچھ بیٹھا کہ تو مثیل مسیح بنتا ہے ان میں سے کچھ کر دکھا اور وہ اپنا حال خوب جانتا تھا کہ تخت مجھوٹا ملعون ہے اور الٰہی برکات سے پورا محروم، لہٰذا اس کی یوں پیش بندی کی کہ قرآن عظیم کو پس پشت پھینک کر رسول اللہ کے روشن معجزوں کو پاؤں تلے مل کر صاف کہہ دیا کہ معجزے نہ تھے مسمریزم کے شعبدے تھے، میں ایسی باتیں مکروہ نہ جانتا تو کر دکھاتا، وہی ملاعنہ مشرکین کا طریقہ اپنے عجز پر یوں پردہ ڈالنا کہ لو نشاء لقلنا مثل هذا (القرآن الکریم ۸/۳۱) ترجمہ: اگر ہم چاہتے تو ایسا کلام کہتے۔ ہم چاہتے تو اس قرآن کا مثل تصنیف کر دیتے، ہم خود ہی ایسا نہیں کرتے، الا لعنة الله علی الکفرین.





قادیانی خذله الله کے ازالۂ اوہام ص ۳،۴،۵ و نوٹ آخر میں ۱۵۱ تا آخر صفحہ ۱۶۲ ملاحظہ ہوں جہاں اس نے پیٹ بھر کر یہ کفر بکے ہیں یا ان کی تلخیص رسالہ قہر الدیان ص ۱۰ تا ۱۵ مطالعہ ہوں، یہاں دو چار حرف بطور نمونہ منقول: ملعون ازالہ ص ۳: احیاء جسمانی کچھ چیز نہیں۔ ملعون ازالہ ص ۴: کیا تالاب کا قصہ مسیحی معجزات کی رونق دور نہیں کرتا۔ ملعون ازالہ ص ۱۵۱[1] شعبدہ بازی اور دراصل بے سود، عوام کو فریفتہ کرنے والے مسیح اپنے باپ یوسف کے ساتھ بائیس برس تک نجاری کرتے رہے، بڑھئی کا کام درحقیقت ایسا ہے جس میں کلوں کے ایجاد میں عقل تیز ہو جاتی ہے، بعض چڑیاں کل کے ذریعہ سے پرواز کرتی ہیں، بمبئی کلکتہ میں ایسے کھلونے بہت بنتے ہیں، یہ بھی قرین قیاس ہے کہ ایسے اعجاز مسمریزمی بطور لہو و لعب نہ بطور حقیقت ظہور میں آ سکیں، سلب امراض مسمریزم کی شاخ ہے ایسے لوگ ہوتے رہے ہیں جو اس سے سلب امراض کرتے ہیں، مبروص ان کی توجہ سے اچھے ہوتے ہیں، مسیح مسمریزم میں کمال رکھتے تھے، یہ قدر کے لائق نہیں، یہ عاجز اس کو مکروہ قابل نفرت نہ سمجھتا تو ان عجوبہ نمائیوں میں ابن مریم سے کم نہ رہتا، اس عمل کا ایک نہایت برا خاصہ ہے جو اپنے تئیں اس میں ڈالے روحانی تاثیروں میں بہت ضعیف اور نکما ہو جاتا ہے، یہی وجہ ہے کہ مسیح جسمانی بیماریوں کو اس عمل (مسمریزم) سے اچھا کرتے، مگر ہدایت توحید اور دینی استقامتوں کے دلوں میں قائم کرنے میں ان کا نمبر ایسا کم رہا کہ قریب قریب ناکام رہے، ان پرندوں میں صرف جھوٹی حیات، جھوٹی جھلک نمودار ہو جاتی تھی، مسیح کے معجزات اس تالاب کی وجہ سے بے رونق بے قدر تھے جو مسیح کی ولادت سے پہلے مظہر عجائبات تھا، بہر حال یہ معجزہ صرف ایک کھیل تھا جیسے سامری کا گوسالہ۔

مسلمانو! دیکھو، ان ملعون کلمات میں وہ کون سی گالی ہے جو رسول اللہ کو نہ دی اور

[1] ازالۂ اوہام مشمولہ ریاض الہند ص ۱۳۱-۱۳۲

وہ کونسی تکذیب ہے جو آیات قرآن کی نہ کی، اتنے ہی جملوں میں تینتیس (۳۳) کفر ہیں۔

بہرحال یہ تو ثابت ہوا کہ یہ مرتد مثیل مسیح نہیں، مسلمانوں کے نزدیک یوں کہ وہ نبی مرسل اولوالعزم صاحب معجزات وآیات بینات، اور یہ مردود ومطرود ومرتد ومورد آفات، اور خود اس کے نزدیک یوں کہ معاذاللہ وہ شعبدہ باز بھانمتی مسمریزمی تھے، روحانی تاثیروں میں ضعیف نکمے اور یہ ڈال کا ٹوٹا مقدس مہذب برگزیدہ ہادی، الا لعنة اللہ علی الظّٰلمین (خبردار ظالموں پر خدا کی لعنت ہے)

ہاں ایک صورت ہے، اس نے اپنے زعم ملعون میں مسیح کے یہ اوصاف گنے، دافع البلا[1] ص ۴: مسیح کی راستبازی اپنے زمانے میں دوسروں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحییٰ کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ (یحییٰ) شراب نہ پیتا تھا، کبھی نہ سنا کہ کسی فاحشہ نے اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا یا ہاتھوں اور اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی، اسی وجہ سے خدا نے یحییٰ کا نام حصور رکھا مسیح کا نہ رکھا کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔

ضمیمہ انجام آتھم ص ۷: آپ (یعنی عیسیٰ) کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان ہے (یعنی عیسیٰ بھی ایسوں ہی کی اولاد تھے) ورنہ کوئی پرہیزگار ایک جوان کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگائے، زناکاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے، اپنے بال اس کے پیروں پر ملے، سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے۔

ص ۶: حق یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہ ہوا، ص ۷: آپ کے ہاتھ میں سوا مکروفریب کے کچھ نہ تھا، آپ کا خاندان بھی نہایت ناپاک ہے، تین دادیاں اور نانیاں

[1] دافع البلاء مطبع ضیاء الاسلام قادیان ص ۲، ۳، ۴۔





آپ کی زناکار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ہوا، یہ پچاس کفر ہوئے۔

نیز اسی رسالہ ملعونہ میں ص ۴ سے ۸ تک تخیلہ باطلہ مناظرہ خود ہی چلے دل کے پھپھولے پھوڑے، اللہ ﷻ کے سچے رسول مسیح عیسیٰ بن مریم کو نادان، شریر، مکار، بدعقل، زنانے خیالی والا، فحش گو، بدزبان، کٹیل، جھوٹا، چور، علمی عملی قوت میں بہت کچا، خلل دماغ والا، گندی گالیاں دینے والا، بدقسمت، نرا فریبی، پیرو شیطان وغیرہ وغیرہ خطاب اس قادیانی دجال نے دیئے اور اس کے تین کفر اور پر گزرے کہ اللہ مسیح کو دوبارہ نہیں لاسکتا، مسیح فتنہ تھا، مسیح کے فتنے نے تباہ کر دیا۔ یہ سب ستر کفر ہوئے اور ہزاروں ستر کی گنتی کیا، غرض تیس سے اوپر اوصاف اس دجال مرتد نے اپنے مزعوم مسیح میں بتائے، اگر قادیانی خود اپنے لئے ان میں سے دس وصف بھی قبول کرے کہ یہ شخص یعنی یہی قادیانی بدچلن، بدمعاش، فریبی، مکار، زنانے خیال والا، کٹیل بھی جھوٹا، چور، گندی گالیوں والا، ابلیس کا چیلہ، کنجریوں کی اولاد، کسبیوں کا جنا ہے، زنا کے خون سے بنا ہے، تو ہم بھی اس کی مان لیں گے کہ یہ ضرور مثیل مسیح ہے مگر کون سے مسیح کا؟ اسی مسیح قبیح کا جو اس کا موہوم ومزعوم ہے، الا لعنة اللہ علی الظّٰلمین۔

مسلمانو! یہ سات فائدے محفوظ رکھئے، کیسا آفتاب سے زیادہ روشن ہوا کہ قادیانیوں کا مسئلہ وفات وحیات مسیح چھیڑنا کیسا ابلیسی مکر، کیسی عبث بحث، کیسی تضییع وقت، کیسا قادیانی کے صریح کفروں کی بحث سے جان چھڑانا اور فضول زق زق میں وقت گنوانا ہے!

اس کے بعد ہمیں حق تھا کہ ان ناپاک وبے اصل وپادر ہوا شبہوں کی طرف التفات بھی نہ کرتے جو انہوں نے حیات رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام پر پیش کئے، ایسی مہمل عیاریوں کیا دیوں کا بہتر جواب یہی تھا کہ دُرشت۔ پہلے قادیانی کے کفر اٹھاؤ یا اسے کا فرمان

کرتو بہ کرو، اسلام لاؤ، اس کے بعد یہ فرعی مسئلہ بھی پوچھ لینا مگر ہم ان مرتدین سے قطع نظر کر کے اپنے دوست سائل سنی المذہب سے جواب شبہات گزارش کرتے ہیں، وَبِاللّٰہِ التَّوْفِیْق۔

**شبہ اوّل:** آیہ کریمہ والذین یدعون من دُون اللّٰہ الایۃ۔

**اقول اوّلاً:** یہ شبہ مرتدان حال نے کافران ماضی سے ترکہ میں پایا ہے، جب آیہ کریمہ انکم وما تعبدون من دون اللّٰہ حصب جہنم انتم لہا واردون (القرآن الکریم ۹۸/۲۱) نازل ہوئی کہ بیشک تم اور جو کچھ تم اللہ کے سوا پوجتے ہو سب دوزخ کے ایندھن ہو تمہیں اس میں جانا ہے۔ مشرکین نے کہا کہ ملائکہ اور عیسٰی اور عزیر بھی تو اللہ کے سوا پوجے جاتے ہیں، اس پر رب ﷻ نے ان جھگڑالو کافروں کو قرآن کریم کی مراد بتائی کہ آیت بتوں کے حق میں ہے۔ اِنَّ الذین سبقت لہم منّا الحسنیٰ اولٰئک عنہا مُبعدون o لا یسمعون حسیسہا۔ (القرآن الکریم ۱۰۲،۱۰۱/۲۱) ترجمہ: بیشک وہ جن کے لئے ہمارا بھلائی کا وعدہ ہو چکا وہ جہنم سے دور رکھے گئے ہیں وہ اس کی بھنک تک نہ سنیں گے۔ قرآن کریم نے خود اپنا محاورہ بتایا جب بھی مرتدوں نے وہی راگ گایا۔ ابوداؤد کتاب الناسخ والمنسوخ میں اور فریابی عبد بن حمید و ابن جریر و ابن ابی حاتم و طبرانی و ابن مردویہ اور حاکم مع تصحیح مستدرک میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی: لمّا نزلت انکم وما تعبدون من دون اللّٰہ حصب جہنم انتم لہا واردون فقال المشرکون الملٰئکۃ وعیسیٰ وعزیرٌ یُعبدون من دون اللّٰہ فنزلت ان الذین سبقت لہم منا الحسنیٰ اولٰئک عنہا مُبعدون[1] جب یہ آیت نازل ہوئی اِنَّکُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ (الآیۃ) تو مشرکین نے کہا ملائکہ، حضرت عیسٰی اور حضرت عزیر کو بھی اللہ تعالیٰ

[1] المستدرک کتاب التفسیر تفسیر سورۃ انبیاء دارالفکر بیروت ۲/۳۸۵





کے سوا پوجا جاتا ہے تو یہ آیت نازل ہوئی ان الذین سبقت (الآیۃ) بیشک وہ جن کے لئے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو چکا وہ جہنم سے دور رکھے گئے ہیں۔

**ثانیاً:** یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ یقیناً مشرکین ہیں اور قرآن عظیم نے اہل کتاب کو مشرکین سے جدا کیا، ان کے احکام ان سے جدا رکھے، ان کی عورتوں سے نکاح صحیح ہے مشرکہ سے باطل، ان کا ذبیحہ حلال ہو جائے گا، اُن کا مردار، قال اللّٰہ تعالیٰ: لم یکن الذین کفروا من اہل الکتٰب والمشرکین منفکّین حتّٰی تاتیہم البیّنۃ (القرآن الکریم ۱/۹۸) (کتابی کافر اور مشرک اپنا دین چھوڑنے کو نہ تھے جب تک ان کے پاس دلیل نہ آئے۔ت) وقال اللّٰہ تعالیٰ: ان الذین کفروا من اہل الکتٰب والمشرکین فی نار جہنّم خٰلدین فیہا اولٰئک ہم شرّ البریّۃ (القرآن الکریم ۶/۹۸) ترجمہ: بیشک جتنے کافر ہیں کتابی اور مشرک سب جہنم کی آگ میں ہیں، ہمیشہ اس میں رہیں گے، وہی تمام مخلوق سے بدتر ہیں۔ وقال اللّٰہ تعالیٰ: ما یودّ الذین کفروا من اہل الکتٰب ولا المشرکین ان ینزل علیکم من خیر من ربکم (القرآن الکریم ۱۰۵/۲) (وہ جو کافر ہیں کتابی یا مشرک، وہ نہیں چاہتے کہ تم پر کوئی بھلائی اترے تمہارے رب کے پاس سے۔ت) وقال اللّٰہ تعالیٰ: لتجدن اشد الناس عداوۃ للذین اٰمنوا الیہود والذین اشرکوا ولتجدن اقربہم مودّۃ للذین اٰمنو الذین قالوا انا نصاریٰ (القرآن الکریم ۸۲/۵) ترجمہ: ضرور تم مسلمانوں کا سب سے بڑھ کر دشمن یہودیوں اور مشرکوں کو پاؤ گے اور ضرور تم مسلمانوں کی دوستی میں سب سے زیادہ قریب ان کو پاؤ گے جنہوں نے کہا کہ بیشک ہم نصاریٰ ہیں۔ وقال اللّٰہ تعالیٰ: الیوم احل لکم الطیبٰت وطعام الذین اوتوا الکتٰب حل لکم وطعامکم حل لہم والمحصنٰت من المؤمنٰت والمحصنٰت من الذین اوتوا الکتٰب من قبلکم (القرآن الکریم ۵/۵)

(آج تمہارے لئے پاک چیزیں حلال ہوئیں اور کتابیوں کا کھانا تمہارے لئے حلال ہے اور تمہارا کھانا ان کے لئے حلال ہے اور پارسا عورتیں مسلمان اور پارسا عورتیں ان میں سے جن کو تم سے پہلے کتاب ملی۔ت) ولا تنکحوا المشرکت حتی یؤمن (القرآن الکریم ۲/۲۲۱) (اور شرک والی عورتوں سے نکاح نہ کرو جب تک مسلمان نہ ہو جائیں۔ت)

جب قرآن عظیم یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ میں نصاریٰ کو داخل نہیں فرماتا اس اَلَّذِیْنَ میں مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کیونکر داخل ہو سکیں گے؟

**ثالثًا:** سورت مکیہ ہے اور سوائے عاصم قُرّاء سبعہ کی قرآت تَدْعُوْنَ بہ تاء خطاب، تو بُت پرست ہی مراد ہیں اور اَلَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ اَصْنَام (جنہیں وہ پوجتے ہیں وہ بُت ہیں۔ت)

**رابعًا:** خود آیہ کریمہ طرح طرح دلیل ناطق کہ حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والثناء عمومًا اور حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والتسلیم خصوصًا مراد نہیں، جہاں فرمایا اَمْوَاتٌ غَیْرُ اَحْیَآءٍ (القرآن الکریم ۱۶/۲۱) (مردے ہیں زندہ نہیں۔ت) اموات سے متبادر یہ ہوتا ہے کہ پہلے زندہ تھے پھر موت لاحق ہوئی لہٰذا ارشاد ہوا غَیْرُ اَحْیَآءٍ یہ وہ مردے ہیں کہ نہ اب تک زندہ ہیں نہ کبھی تھے نرے جماد ہیں، یہ بتوں ہی پر صادق ہے، تفسیر ارشاد العقل السلیم میں ہے: حیث کان بعض الاموات ممّا یعتریہ الحیاۃ سابقا او لا حقا کا جساد الحیوان والنطف التی ینشئھا اللہ تعالٰی حیوانا احترز عن ذٰلک فقیل غیر احیآءٍ ای لا یعتریھا الحیوۃ اصلا فھی اموات علی الاطلاق[1] ترجمہ: بعض اموات وہ تھے جنہیں زندگی حاصل تھی جیسے مردہ حیوان کا جسم، اور بعض وہ ہیں جنہیں زندگی ملنے والی ہے مثلاً نطفہ جسے اللہ تعالٰی مستقبل میں حیوان بنائے گا اس لئے ایسے اموات سے احتراز کیا اور فرمایا غیر احیاء

[1] ارشاد العقل السلیم (تفسیر ابی السعود) آیۃ ۱۶/۲۱ دار احیاء التراث العربی بیروت ۵/۱۰۶





یعنی یہ وہ اموات ہیں جنہیں زندگانی (ماضی یا مستقبل میں) بالکل حاصل نہیں لہٰذا یہ علی الاطلاق اموات ہیں۔

**خامسًا:** رب عزوجل فرماتا ہے: ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللہ امواتا ط بل احیاء عند ربھم یرزقون ۵ فرحین بما اٰتٰھم اللہ من فضلہ (القرآن الکریم ۳/۱۶۹) ترجمہ: خبردار! شہیدوں کو ہرگز مردہ نہ جانیو بلکہ وہ اپنے رب کے یہاں زندہ ہیں، روزی پاتے ہیں، اللہ نے جو اپنے فضل سے دیا اس پر خوش ہیں۔ اور فرماتا ہے: ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات ط بل احیاء ولکن لا تشعرون۔ (القرآن الکریم ۲/۱۵۴) ترجمہ: جو اللہ کی راہ میں مارے جائیں انہیں مردہ نہ کہو بلکہ وہ زندہ ہیں تمہیں خبر نہیں۔

محال ہے کہ شہید کو تو مردہ کہنا حرام، مردہ سمجھنا حرام اور انبیاء معاذاللہ مردے کہے سمجھے جائیں، یقینًا قطعًا ایمانًا وہ اَحْیَاءٌ غَیْرُ اَمْوَاتٍ (زندہ ہیں مردہ نہیں۔ت) ہیں نہ کہ عیاذًا باللہ اموات غَیْرُ اَحْیَاءٍ (مردے ہیں زندہ نہیں۔ت) جس وعدۂ الٰہیہ کی تصدیق کے لئے ان کو عروض موت ایک آن کے لئے لازم ہے قطعًا شہداء کو بھی لازم ہے۔ کلّ نفس ذائقۃ الموت (القرآن الکریم ۳/۱۸۵) (ہر جان کو موت کا مزہ چکھنا ہے۔ت)

پھر جب یہ اَحْیَآءٌ غَیْرُ اَمْوَاتٍ ہیں وہ یقینًا ان سے لاکھوں درجے زائد اَحْیَاءٌ غَیْرُ اموات ہیں نہ کہ اَمْوَاتٌ غَیْرُ اَحْیَآءٍ۔

**سادسًا:** آیہ کریمہ میں وَهُمْ قَدْ خُلِقُوْا بصیغہ ماضی نہیں بلکہ وَهُمْ یُخْلَقُوْنَ (القرآن الکریم ۱۶/۲۰) بصیغہ مضارع ہے کہ دلیل تجدد و استمرار ہو یعنی بنائے گھڑے جاتے ہیں اور نئے نئے بنائے گھڑے جائیں گے، یہ یقینًا بُت ہیں۔

**سابعًا:** آیہ کریمہ میں ان سے کسی چیز کی خلق کا سلب کلی فرمایا کہ لَا یَخْلُقُوْنَ شَیْئًا (وہ کوئی چیز نہیں بناتے۔ت) اور قرآن عظیم نے عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لئے بعض اشیاء کی

خلق ثابت فرمائی، وَاِذْ تَخْلُقُ مِنَ الطِّيْنِ كَهَيْئَةِ الطَّيْرِ ۔ (القرآن الکریم ۵/۱۱۰) (اور جب تو مٹی سے پرند کی صورت بناتا ۔ت) اور ایجاب جزئی نقیض سلب کلی ہے تو عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام پر صادق نہیں، نامناسب سے قطع نظر ہو تو اَمْوَاتٌ قضیہ مطلقہ عامہ ہے یا دائمہ، بر تقدیر ثانی یقیناً انس وجن وملک سے کوئی مردہ نہیں ہو سکتا کہ ان کیلئے حیات بالفعل ثابت ہے نہ کہ ازل سے ابد تک دائم موت، بر تقدیر اول قضیہ کا اتنا مفاد کہ کسی نہ کسی زمانے میں ان کو موت عارض ہو، یہ ضرور عیسیٰ وملائکہ علیہم الصلوۃ والسلام سب کے لئے ثابت، بیشک ایک وقت وہ آئے گا کہ مسیح علیہ الصلوۃ والسلام وفات پائیں گے اور روز قیامت ملائکہ کو بھی موت ہے، اس سے یہ کب ثابت ہوا کہ موت ہو چکی، ورنہ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ میں ملائکہ بھی داخل ہیں، لازم کہ وہ بھی مر چکے ہوں، اور یہ باطل ہے۔ تفسیر انوار التنزیل میں ہے: (اَمْوَاتٌ) حالاً او مالاً غَیْرُ احیاءٍ بالذَّاتِ لیتناول کُلَّ معبودٍ[1] (مردے حال میں یا آئندہ غیر زندے بالذات تاکہ ہر معبود کو شامل ہو ۔ت) تفسیر عنایۃ القاضی میں ہے: فالمراد مالا حیوۃ له سواءٌ کان له حیوۃ ثم مات کعزیر او سیموت کعیسی والملئکة علیهم السلام او لیس من شانه الحیوة کالاصنام[2] (ان اموات سے عام مراد ہے خواہ اس میں حیات کی قابلیت ہی نہ ہو جیسے بت، یا حیات تھی اور موت عارض ہوئی جیسے عزیر، یا آئندہ عارض ہونے والی ہے جیسے عیسیٰ وملائکہ علیہم الصلوۃ والسلام۔ منکرین دیکھیں کہ ان کا شبہ ہر پہلو پر مردود ہے وللہ الحمد۔

**شبہۂ دوم:** لَعَنَ اللّٰهُ الْيَهُوْدَ وَالنَّصَارٰى[3] ترجمہ: اللہ تعالیٰ یہود ونصاری پر لعنت

[1] انوار التنزیل (تفسیر بیضاوی) آیۃ ۱۶/۲۱ مصطفی البابی مصر ۱/۲۷۰

[2] عنایۃ القاضی حاشیۃ الشہاب علی تفسیر البیضاوی تحت ۲۱/۱۶ دار صادر بیروت ۵/۳۲۲

[3] صحیح البخاری کتاب الجنائز باب مایکرہ من اتخاذ المساجد علی القبور قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۱۷۷





فرمائے۔ اقول وَالْمِرْزَائِيَّةُ لَعَنَهُمْ لَعْنًا كَبِيْرًا (میں کہتا ہوں کہ مرزائیوں پر بھی بڑی لعنت ہو)

**اوّلاً:** اَنْبِيَآئِهِمْ میں اضافت استغراق کے لئے نہیں کہ موسیٰ سے یحییٰ علیہما الصلوۃ والسلام تک ہر نبی کی قبر کو یہود ونصاری سب نے مسجد کر لیا ہو، یہ یقیناً غلط ہے۔ جس طرح وَقَتْلِهِمُ الْاَنْبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ (القرآن الکریم ۴/۱۵۵) (انہوں نے انبیاء کو ناحق شہید کیا ۔ت) میں اضافت ولام کوئی استغراق کا نہیں کہ نہ سب قتل اور نہ سب انبیاء شہید کئے، قال اللہ تعالیٰ: ففریقا کذبتم وفریقا تقتلون (القرآن الکریم ۲/۸۷) (انبیاء کے ایک گروہ کو تم نے جھٹلایا اور ایک گروہ کو قتل کرتے ہو ۔ت) اور جب استغراق نہیں تو بعض میں مسیح علیہ الصلوۃ والسلام کا داخل کر لینا ادعائے باطل ومردود ہے، یہود کے سب انبیاء نصاری کے بھی انبیاء تھے، یہود ونصاری کا ان میں بعض قبور کریمہ کو (مسجد بنالینا) صدق حدیث کے لئے بس اور اس سے زیادہ مرتبہ یقین کی ہوں۔

فتح الباری شرح صحیح بخاری میں یہ اشکال ذکر کرکے کہ نصاری کے انبیاء کہاں ہیں، ان کے تو صرف ایک عیسیٰ نبی تھے ان کی قبر نہیں، ایک جواب یہی دیا جو بتوفیقہ تعالیٰ ہم نے ذکر کیا کہ: او المراد بالاتخاذ اعم من ان یکون ابتداعا او اتباعا فالیھود ابتدعت والنصاری اتبعت ولا ریب ان النصاری تعظم قبور کثیر من الانبیاء الذین تعظمھم الیھود[1] ترجمہ: انبیاء کی قبروں کو مسجد بنانا عام ہے کہ ابتداءً ہو یا کسی کی پیروی میں، یہودیوں نے ابتداء کی اور عیسائیوں نے پیروی کی، اور اس میں شک نہیں کہ نصاری بہت سے ان انبیاء کی قبروں کی تعظیم کرتے ہیں جن کی یہودی تعظیم کرتے ہیں۔

[1] فتح الباری شرح صحیح بخاری کتاب الصلوۃ دار المعرفۃ بیروت ۱/۴۲۲

**ثانیاً:** امام حافظ الشان (ابن حجر) نے دوسرا جواب یہ دیا کہ اس روایت میں اقتصار واقع ہوا، واقع یہ ہے کہ یہود اپنے انبیاء کی قبور کو مساجد کرتے اور نصرٰی اپنے صالحین کی قبروں کو، وہٰذا صحیح بخاری حدیث ابوہریرہ رضی اللہ عنہ میں دربارۂ قبور انبیاء تنہا یہود کا نام ہے: ان رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قال قاتل اللہ الیھود اتخذوا قبور انبیائھم مساجد[1] ترجمہ: فرمایا رسول اللہ ﷺ نے اللہ تعالٰی یہودیوں کو ہلاک فرمائے انہوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو سجدہ گاہیں بنالیا۔ اور صحیح بخاری حدیث ام سلمہ رضی اللہ تعالٰی عنہا میں جہاں تنہا نصارٰی کا ذکر تھا صرف صالحین کا ذکر فرمایا، انبیاء کا نام نہ لیا کہ: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اولئک قوم اذا مات فیھم العبد الصالح او الرجل الصالح بنوا علٰی قبرہ مسجداً وصَوَّرُوْا فیہ تلک الصُّوَر[2] رسول اللہ ﷺ نے فرمایا نصارٰی وہ قوم ہے کہ جب ان میں کوئی نیک آدمی فوت ہوجاتا تو اس کی قبر پر مسجد بنالیتے اور اس میں تصویریں بناتے۔ اور صحیح مسلم حدیث جندب رضی اللہ عنہ میں یہود و نصارٰی دونوں کو عام تھا انبیاء و صالحین کو جمع فرمایا کہ: سمعت النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قال الا وان من کان قبلکم کانوا یتخذون قبور انبیآئھم وصالحیھم مساجد[3] ترجمہ: میں نے نبی کریم ﷺ سے سنا آپ نے فرمایا خبردار! تم سے پہلے لوگ اپنے انبیاء اور صالحین کی قبروں کو سجدہ گاہیں بنالیتے تھے۔ ہمیشہ جمع طرق سے معنی حدیث کا ایضاح ہوتا ہے۔

**ثالثاً:** اقول چالاکی بھی تھکنے! یہ فقط قبر عیسٰی ثابت کرنا نہیں بلکہ اس میں بہت اہم راز مضمر

[1] صحیح بخاری کتاب الصلوٰۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۶۲
[2] صحیح البخاری کتاب الصلوٰۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۶۲
[3] صحیح مسلم کتاب المساجد باب النھی عن بناء المسجد علی القبور قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۲۰۱





ہے، قادیانی مدعی نبوت تھا اور سخت جھوٹا کذاب جس کے سفید چمکتے ہوئے جھوٹ وہ محمدی والے نکاح، اور انبیاء کے چاند والے بیٹے قادیان و قادیانیہ کے محفوظ از طاعون رہنے کی پیشین گوئیاں وغیرہا ہیں، اور ہر عاقل جانتا ہے کہ نبوت اور جھوٹ کا اجتماع محال، اس سے قادیانی کا سارا گھر ہر عاقل کے نزدیک گھروندا ہوگیا اس لئے فکر ہوئی کہ انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو معاذ اللہ جھوٹا ثابت کریں کہ قادیانی کذاب کی نبوت بھی بن پڑے، اس کا علاج خود قادیانی نے اپنے ازالہ اوہام ص ۶۲۹ پر یہ کیا کہ ایک زمانے میں چار سو نبیوں کی پیشگوئی غلط ہوئی اور وہ جھوٹے، یہ اس مرتد کے اکٹھے چار سو کفر کہ ہر نبی کی تکذیب کفر ہے، بلکہ کروڑوں کفر ہیں کہ ایک نبی کی تکذیب تمام انبیاء اللہ کی تکذیب ہے، قال اللہ تعالٰی: کذبت قوم نوح ن المرسلین (القرآن الکریم ۲۶/۱۰۵) (نوح کی قوم نے پیغمبروں کو جھٹلایا۔ ت) تو اس نے چار سو ہر نبی کی تکذیب کی، اگر انبیاء ایک لاکھ چوبیس ہزار ہیں[1] تو قادیانی کے چار کروڑ چھیانوے لاکھ کفر، اور اگر دو لاکھ ۲۴ چوبیس ہزار ہیں[2] تو یہ اس کے آٹھ کروڑ چھیانوے لاکھ کفر ہیں، اور اب ان مرزائیوں نے خود یا اسی سے سیکھ کر اندارج کفر

[1] کما رواہ احمد وابن حبان والحاکم والبیھقی وغیرھم عن ابی ذر و ھؤلاء وابن ابی حاتم والطبرانی وابن مردویہ عن ابی امامۃ رضی اللہ تعالٰی عنہما ۱۲ منہ غفرلہ (م) (جیسا کہ احمد، ابن حبان، حاکم، بیہقی وغیرہم نے ابوذر رضی اللہ عنہ سے نیز انہوں نے اور ابن ابی حاتم، طبرانی اور ابن مردویہ نے ابی امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ۱۲ منہ غفرلہ۔ ت)

[2] کما فی روایۃ علی ما فی شرح عقائد النسفی للتفتازانی قال خاتم الحفاظ لم اقف علیھا ۱۲ منہ غفرلہ (م) (جیسا کہ دوسری روایت میں ہے جس کو علامہ تفتازانی نے شرح عقائد نسفی میں ذکر فرمایا، خاتم الحفاظ نے فرمایا میں اس پر واقف نہیں ہوا ۱۲ منہ)

[3] مسند احمد بن حنبل حدیث ابو امامۃ الباہلی دارالفکر بیروت ۵/۲۶۶

[4] شرح عقائد النسفی دارالاشاعۃ العربیۃ قندھار افغانستان ص ۱۰

میں اور ترقی معکوس کر کے اسفل سافلین پہنچنا چاہا کہ معاذاللہ معاذاللہ سید المرسلین محمد رسول اللہ ﷺ کا جھوٹ ثابت کریں، اس حدیث کے یہ معنے گھڑے کہ نصاریٰ نے عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قبر کو مسجد کرلیا، یہ صریح سپید جھوٹ ہے، نصاریٰ ہرگز مسیح کی قبر ہی نہیں مانتے اسے مسجد کرلینا تو دوسرا درجہ ہے، تو مطلب یہ ہوا کہ دیکھو مصطفیٰ ﷺ (کے دشمنوں) نے (خاک بدہن ملعونان) کیسی صریح جھوٹی خبر دی پھر اگر ہمارا قادیانی نبی جھوٹ کے چھکے اڑاتا تھا تو کیا ہوا قادیانی مرتدین کا اگر یہ مطلب نہیں تو جلد بتائیں کہ نصاریٰ مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قبر کب مانتے ہیں، کہاں بتاتے ہیں، کس کس نصرانی نے اس قبر کو مسجد کرلیا جس کا مصطفیٰ ﷺ نے ذکر کیا، اس مسجد کا روئے زمین پر کہیں پتا ہے؟ ان نصرانیوں کا دنیا کے پردے پر کہیں نشان ہے؟ اور جب یہ نہ بتا سکو اور ہرگز نہ بتا سکو گے تو اقرار کرو کہ تم نے محمد رسول اللہ ﷺ کے ذمے معاذاللہ دروغ گوئی کا الزام لگانے کو حدیث کے یہ معنی گھڑے اور: ان الذین یؤذون اللہ ورسولہ لعنہم اللہ فی الدنیا والأخرۃ واعدلہم عذابا مھینا (القرآن الکریم ۳۳/۵۷) (بیشک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت دنیا اور آخرت میں اور اللہ نے ان کے لئے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔ ت) کی گہرائی میں پڑے الا لعنۃ اللہ علی الظّٰلمین، کیوں، حدیث سے موت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر استدلال کا مزا چکھا؟ کذلک العذاب ولعذاب الأخرۃ اکبر لو کانوا یعلمون ○ (القرآن الکریم ۶۸/۳۳) (مار ایسی ہوتی ہے اور بیشک آخرت کی مار سب سے بڑی، کیا اچھا تھا اگر وہ جانتے۔ ت) (واللہ تعالیٰ اعلم)

فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ

محمد کا نبی حنفی قادری ... عبدالمصطفیٰ احمد رضا خان ... آل رسول



حجۃ الاسلام شہزادۂ اعلیٰ حضرت حضرت علامہ مولانا مفتی
محمد حامد رضا خان قادری برکاتی حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

○ حالاتِ زندگی
○ ردِّ قادیانیت

# حالات زندگی

### ولادت باسعادت:

رئیس العلماء تاج الاذکیاء حجۃ الاسلام حضرت علامہ شاہ حامد رضا خاں کی ولادت شریف ماہ ربیع الاول میں مرکز اہلسنت بریلی شریف کی سرزمین پر ہوئی۔ آپ امام اہلسنت سیدنا اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز کے فرزند اکبر ہیں۔

### تحصیل علم، بیعت و خلافت:

حجۃ الاسلام نے جملہ علوم وفنون اپنے والد ماجد سے پڑھے اور انیس سال کی عمر میں فارغ التحصیل ہوئے۔ آپ کو شرف بیعت وخلافت نور العارفین سیدی ابوالحسین احمد نوری نور اللہ مرقدہ سے حاصل ہے۔ اور والد ماجد امام اہلسنت علیہ الرحمۃ سے بھی آپ کو خلافت واجازت حاصل تھی۔

### فضائل:

آپ امام اہلسنت اور حضرت نور العارفین کے فیوض وبرکات کے مجمع البحرین تھے جو چرخ دنیائے ولایت وفقاہت پر نیر تاباں کی طرح نور بار ہوئے۔ آپ کا چہرہ اقدس مہبط انوار ربانی تھا۔ ہزاروں غیر مسلم صرف آپ کی زیارت سے ہی مشرف بہ اسلام ہوئے۔ فصاحت وبلاغت میں ایسا ملکہ تھا کہ حاضری حرمین شریفین کے موقع پر حضرت شیخ سید الحسن دباغ اور سید مکی ترکی نے ان الفاظ میں خراج تحسین فرمایا کہ:

> ''ہم نے ہندوستان کے اطراف واکناف میں حجۃ الاسلام جیسا فصیح وبلیغ نہیں دیکھا''

### استقامت و اعلاء کلمۂ حق:

آپ اپنے دور کے بے نظیر مدرس، ولی کامل، فقیہ اکبر تھے۔ مصروفیات سے اگر چند لمحات کی فرصت بھی میسر آتی تو ذکر الٰہی اور درود شریف میں مصروف ہو جاتے۔ آپ کے جسم اقدس پر ایک پھوڑا ہو گیا جس کا آپریشن ناگزیر تھا۔ ڈاکٹر نے بے ہوشی کا انجکشن لگانا چاہا تو یہ کہہ کر منع فرمایا کہ "نشہ والا ٹیکہ میں نہیں لگواؤں گا۔" اللہ اکبر! استقامت کا یہ عالم تھا کہ آپریشن کے دو تین گھنٹہ کے دورانیے میں حضرت درود شریف کا ورد کرتے رہے اور ایک سسکی بھی آپ کے لبوں سے نہ نکلی آپ کی استقامت کو دیکھ کر ڈاکٹر بھی ششدر رہ گئے۔

شدھی تحریک نے سرزمین ہند میں ایک بہت بڑا فتنہ بپا کیا اس کا مشن یہ تھا کہ یہاں کے مسلمانوں کو ہندو بنا دیا جائے اور اس مقصد کے لیے سرمایہ دار ہندوؤں اور تمام اسلام مخالف قوتوں نے جانی اور مالی طور پر ان کی مدد بھی کی۔ لیکن حجۃ الاسلام نے ایسے عالم میں اپنی جان کی پرواہ کیے بغیر جگہ جگہ دورے کر کے امت مسلمہ کو بیدار فرمایا اور اس انداز سے جدوجہد فرمائی کہ یہ تحریک اپنے مقصد میں ناکام ہو گئی۔ غرض قادیانی، رافضی، وہابی فتنہ ہو یا ہندوؤں اور عیسائیوں کا اسلام پر حملہ آپ نے سب کی سرکوبی فرمائی۔

### خلفاء و تلامذہ:

حضرت حجۃ الاسلام کے خلفاء اور تلامذہ کی فہرست طویل ہے ان میں سے چند مشاہیر یہ ہیں۔ حضرت محدث اعظم پاکستان مولانا سردار احمد لائلپوری، حضرت مجاہد ملت مولانا شاہ حبیب الرحمٰن صاحب، حضرت مولانا شاہ رفاقت حسین صاحب، شیر بیشۂ اہلسنّت حضرت مولانا حشمت علی خاں صاحب، مفسر اعظم ہند حضرت ابراہیم رضا خاں جیلانی میاں صاحب، حضرت حماد رضا خاں، شیخ الحدیث حضرت مولانا احسان علی صاحب فیض پوری، شیخ الحدیث والتفسیر حضرت علامہ عبدالمصطفیٰ الازہری، علامہ مولانا حضرت مفتی تقدس علی خاں،





شیخ القرآن علامہ عبدالغفور ہزاروی رحمہم اللہ تعالیٰ۔

### اولاد امجاد:

حضرت حجۃ الاسلام کے دو صاحبزادے اور چار صاحبزادیاں تھیں۔ صاحبزادوں کے نام یہ ہیں: (۱) حضرت مفسر اعظم ہند علامہ ابراہیم رضا خاں صاحب (۲) حضرت علامہ حماد رضا خاں صاحب۔

### وصال:

وہ لوگ بہت ہی ذی شان ہوتے ہیں جن کی سانسیں ذکر الٰہی میں ہی منقطع ہوتی ہیں۔ حضرت حجۃ الاسلام بھی ایسی ایک منفرد ہستی کے حامل تھے جن کی ساری زندگی یاد الٰہی میں صرف ہوئی، جن کے دیدار سے ہی ہزاروں لاکھوں غیر مسلم دولت ایمانی سے مالا مال ہوئے۔ اور جب ۱۷ جمادی الاولیٰ ۱۳۶۲ھ مطابق ۲۳ مئی ۱۹۴۳ء کو اس دنیا سے پردہ فرمایا تو حالت نماز دوران تشہد رب کی کبریائی اور رسالت حبیب ﷺ کی گواہی دیتے ہوئے اس دنیا سے رخصت ہوئے۔ بقول امام حسن رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ:

جب تیری یاد میں دنیا سے گیا ہے کوئی ۔۔۔ جان لینے کو دلہن بن کے قضا آئی ہے

آپ کے مرید خلیفہ خاص حضرت محدث اعظم مولانا سردار احمد لائلپوری صاحب قدس سرہ نے نماز جنازہ پڑھائی اور امام اہلسنّت کے قرب میں تدفین ہوئی جہاں آج بھی آپ کی قبر اقدس مرجع خلائق ہے۔ باری تعالیٰ ہمیں بھی حجۃ الاسلام کا فیضان نصیب کرے۔

## تصانیف

۱۔ الصارم الربانی علی اسراف القادیانی

۲۔ حاشیہ کنز المصلی مصنفہ مولانا سید پرورش علی سہسوانی

۳۔ انجی انوار رضا

۴۔ ترجمہ الدولۃ المکیہ بالمادۃ الغیبیہ

## ردِّ قادیانیت

حجۃ الاسلام کی خدمت اقدس میں یعقوب علی خان نامی پولیس کلرک نے ۱۵ رمضان المبارک ۱۳۱۵ھ کو سرساوہ ضلع سہارنپور یوپی سے ''حیات مسیح'' سے متعلق سوال کیا اور ساتھ ہی نزول عیسیٰ علیہ السلام وخروج دجال سے متعلق بھی دریافت کیا۔ حضرت حجۃ الاسلام نے ۲۴ رمضان المبارک ۱۳۱۵ھ کو اس کا مفصل تحریری جواب مکمل فرما کر اس کا تاریخی نام ''الصارم الربانی علی اسراف القادیانی'' تجویز فرمایا۔ اس مدلل جواب میں آپ نے پانچ مقدمات و پانچ تنبیہات میں نزول عیسیٰ علیہ السلام پر ۳۳ احادیث مبارکہ سے استدلال فرمایا جبکہ رفع عیسیٰ پر قرآن مجید احادیث مبارکہ واقوال مفسرین بمعہ حوالہ جات کے پیش فرمائے ساتھ ہی دلائل عقلیہ سے بھی ان ابحاث کو خوب بسط سے ثابت فرمایا۔

اس رسالے میں آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے والد وجد امام اہلسنّت امام احمد رضا محدث بریلوی کی تین اہم کتب کا تذکرہ بھی فرمایا۔

اس رسالے کے مطالعہ سے یہ بات بھی ظاہر ہوتی ہے کہ آپ کے علم ومطالعہ میں قادیانی دجال کی اکثر کتب تھیں اور آپ اس فتنے سے بخوبی واقف تھے آپ نے اس کے تمام دلائل کو تار عنکبوت کی طرح بکھیر کر رکھ دیا۔

اعلیٰ حضرت امام اہلسنّت امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ اپنے رسالۂ مبارکہ ''السوء والعقاب علی المسیح الکذاب'' ۱۳۲۰ھ میں اپنے لخت جگر





کے اس رسالے کے متعلق یوں ارشاد فرماتے ہیں ''فقیر کو بھی اس دعوی سے اتفاق ہے مرزا کہ مسیح ومثل مسیح ہونے میں اصلاً شک نہیں لاواللہ نہ مسیح کلمۃ اللہ علیہ صلوات اللہ بلکہ مسیح دجالِ قادیانی علیہ اللعن والنکال، پہلے اس ادعائے کاذب کی نسبت سہارنپور سے سوال آیا تھا جس کا ایک مبسوط جواب ولدالاعز فاضل نوجوان مولوی حامد رضا خان محمد (حفظہ اللہ تعالیٰ) نے لکھا اور بنام تاریخی ''الصارم الربانی علی اسراف القادیانی'' مسمّٰی کیا۔

یہ رسالہ فتاوی حامدیہ سے لیا گیا ہے۔ ترجمہ میں لفظ فاروقی سے مراد مولانا محمد عبدالرحیم نشتر فاروقی صاحب ہیں۔

محمد امین قادری حنفی



# الصّارمُ الرّبّانی علیٰ اسرافِ القادیانی

(سنِ تصنیف: 1898ء / ۱۳۱۵ھ)

تصنیفِ لطیف

حجۃ الاسلام شہزادۂ اعلیٰ حضرت حضرت علامہ مولانا مفتی
محمد حامد رضا خان قادری برکاتی حنفی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

# نعت

حضرت علامہ مولانا حسن رضا خان قادری حنفی بریلوی علیہ الرحمہ

عجب رنگ پر ہے بہار مدینہ
کہ سب جنتیں ہیں نثار مدینہ

مبارک رہے عندلیبو تمہیں گل،
ہمیں گل سے بہتر ہے خار مدینہ

مری خاک یارب نہ برباد جائے
پس مرگ کر دے غبار مدینہ

جدھر دیکھیے باغ جنت کھلا ہے
نظر میں ہیں گل سے بہتر ہے خار مدینہ

دو عالم میں بٹتا ہے صدقہ یہاں کا
ہمیں اک نہیں ریزہ خوار مدینہ

بنا آسماں منزل ابن مریم
گئے لامکاں تاجدار مدینہ

شرف جن سے حاصل ہوا انبیاء کو
وہی ہیں حسن افتخار مدینہ





بسم اللہ الرحمن الرحیم

## استفتاء

**مسئلہ:** از سرساوہ ضلع سہارنپور مرسلہ یعقوب علی خان کلرک پولیس ۱۵ رمضان المبارک ۱۳۱۵ھ قبلہ وکعبہ ام مدظلہ بعد آداب فدویانہ کے معروض خدمت کہ اس قصبہ سرساوہ میں ایک شخص جو اپنے آپ کو نائب مسیح یعنی مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود کا خلیفہ بتلاتا ہے۔ پرسوں اس نے ایک عبارت پیش کی جس کا مضمون ذیل میں تحریر کرتا ہوں ایک دوسرے صاحب نے وہی عبارت مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کو بھیجی ہے مگر میں خدمت والا میں پیش کرتا ہوں اور مجھے یقین ہے کہ بہت جلد جواب سے مشرف ہوں گا اور درصورت تاخیر کے کل مسلمانوں کا ایمان جاتا رہے گا اور وہ اپنی راہ پر لے آوے گا زیادہ آداب۔

## تحریر یہ ہے

ایک مدت سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات وحیات میں ہر جگہ گفتگو ہوتی ہے اور اس میں دو گروہ ہیں ایک وہ گروہ ہے جو مدعی حیات ہے اور ایک وہ گروہ ہے جو منکر حیات ہے اور ان دونوں فریق کی طرف سے کتابیں شائع ہو چکی ہیں اب میں آپ کی خدمت میں التماس کرتا ہوں کہ ان دونوں فریق میں سے کون حق پر ہے پس اس بارے میں ایک آیت قطعیۃ الدلالۃ اور صریحۃ الدلالۃ یا کوئی حدیث مرفوع متصل اس مضمون کی عنایت فرمائیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بجسدہ العنصری ذی حیات جسمانی آسمان پر اٹھا لیے گئے ہیں اور کسی وقت میں بعد حضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہ ﷺ آسمان سے رجوع کریں گے اور اس دوبارہ رجوع میں وہ نبی نہ رہیں گے اور وہ نبوت یا رسالت سے خود مستعفی ہوں گے یا ان کو خدا تعالیٰ اس عہدہ جلیلہ سے معزول کر کے امتی بنا دے گا تو پہلے تو کوئی آیت بشروط متذکرہ بالا ہونی چاہیے اور بعد اس کے کوئی حدیث تا کہ ہم اس حالت تذبذب سے بچیں اور جو آیت

ہوا کہیں لفظ حیات ہو خواہ کسی صیغے سے ہو یہاں کئی صاحب ایسے ہیں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات پر گفتگو کرتے ہیں اور متوفیک وفلما توفیتنی دو آیات پیش کرتے ہیں اور ان دونوں آیتوں کا ترجمہ حضرت رسول خدا ﷺ وابن عباس سے پیش کرتے ہیں اور سند میں صحیح بخاری اور اجتہاد بخاری موجود کرتے ہیں۔ اب آپ ان آیتوں کے ترجمے جو کسی صحابی یا رسول اللہ ﷺ سے منقول ہوں اور صحیح بخاری میں موجود ہوں عنایت فرمایئے اور دونوں طرف روایتیں ہر قسم کی موجود ہیں ہم کو صرف قرآن شریف سے ثبوت چاہیے جس کے تواتر کے برابر کوئی تواتر نہیں ہے اور دوسرا سوال یہ ہے کہ حضرت امام مہدی اور دجال کا ہونا قرآن شریف میں ہے یا نہیں اگر ہے تو اس کی آیت اور نہیں ہے تو وجہ فقط بینوا و توجروا۔

## فتویٰ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ان الذین کذبوا بایٰتنا واستکبروا عنہا لا تفتح لہم ابواب السماء الحمد للہ الذی خلق عبدہ وابن امتہ عیسٰی بن مریم رسول اللہ بکلمۃ منہ وجعلہ فی البدء مبشراً برسول یاتی من بعدہ اسمہ احمد وفی الختم ناصراً لملتہ اماماً من امتہ نائباً عنہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہ وعلٰی سائر ابنائہ وکل محبوب لدیہ وعلینا بہم الی یوم الدین آمین آمین یارب العلمین، قال الفقیر محمد المدعو بحامد رضا القادری البریلوی غفر اللہ تعالٰی لہ واوردہ من مناہل المنی کل مورد روی. اللہم ہدایۃ الحق والصواب





**الجواب:**

برادران مسلمین حفظکم اللہ تعالٰی عن شرور المفسدین حفظ ناموس و حفظ جان و حفظ جسم و حفظ مال میں سب مومن و کافر ہمیشہ ساعی و سرگرم رہتے ہیں اللہ عزوجل کو یاد کرکے اپنے وقت عزیز کا ایک حصہ اپنے حفظ دین میں بھی صرف کیجئے کہ یہ سب سے اہم ہے یعنی گوش ہوش سے یہ چند کلمے سن لیجئے اور انہیں میزان عقل وانصاف میں تول کر حق و ناحق کی تمیز کیجئے فضل الٰہی عزوجل سے امید واثق ہے کہ دم کے دم میں صبح حق تجلی فرمائے گی اور شب ضلالت کی ظلمت دھواں ہو کر اڑ جائے گی۔ مخالف اگر بر سر انصاف آئے فھو المراد ورنہ آپ تو بعنایت الٰہی راہ حق پر ثابت قدم ہو جائیں گے وباللہ التوفیق۔ میں پیش از جواب چند مقدمات نافعہ ذکر کرتا ہوں جن سے بعونہ تعالٰی حق واضح ہو اور صواب لائح واللہ المعین وبہ نستعین۔

## مقدمۂ اولیٰ:

مسلمانو! میں پہلے تمہیں ایک سہل پہچان گمراہوں کی بتاتا ہوں جو خود قرآن مجید و حدیث حمید میں ارشاد ہوئی۔ اللہ عزوجل نے قرآن عظیم اتارا تبیانا لکل شیء جس میں ہر چیز کا روشن بیان تو کوئی ایسی بات نہیں جو قرآن میں نہ ہو مگر ساتھ ہی فرما دیا وما یعقلہا الا العلمون اس کی سمجھ نہیں مگر علم والوں کو۔ اسی لیے فرماتا ہے فسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون علم والوں سے پوچھو اگر تم نہ جانتے ہو۔ اور پھر یہی نہیں کہ علم والے آپ سے آپ کتاب اللہ کے سمجھ لینے پر قادر ہوں۔ نہیں بلکہ اس کے متصل ہی فرما دیا وانزلنا الیک الذکر لتبین للناس ما نزل الیہم اے نبی ہم نے یہ قرآن تیری طرف اس لیے اتارا کہ تو لوگوں سے شرح بیان فرمادے اس چیز کی جو ان کی طرف اتاری گئی۔ اللہ اللہ قرآن عظیم کے لطائف و نکات منتہی نہ ہوں گے۔ ان دو آیتوں کے اتصال

سے رب العلمین نے ترتیب وار سلسلہ فہم کلام الٰہی کا منتظم فرما دیا کہ اے جاہلو تم کلام علماء کی طرف رجوع کرو اور اے عالمو تم ہمارے رسول کا کلام دیکھو تو ہمارا کلام سمجھ میں آئے۔ غرض ہم پر تقلید ائمہ واجب فرمائی اور ائمہ پر تقلید رسول اور رسول پر تقلید قرآن وللہ الحجۃ البالغۃ والحمد للہ رب العلمین امام عارف باللہ عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ ربانی نے کتاب مستطاب میزان الشریعۃ الکبریٰ میں اس معنی کو جابجا بتفصیل تام بیان فرمایا از انجملہ فرماتے ہیں۔ لولا ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فصل بشریعتہ ما اجمل فی القرآن لبقی القرآن علی اجمالہ کما ان الائمۃ المجتہدین لولم یفصلوا ما اجمل فی السنۃ لبقیت السنۃ علی اجمالہا وہکذا الی عصرنا ہذا پس اگر رسول اللہ ﷺ اپنی شریعت سے مجملات قرآن عظیم کی تفصیل نہ فرماتے تو قرآن یوں ہی مجمل رہتا اور اگر ائمہ مجتہدین مجملات حدیث کی تفصیل نہ کرتے تو حدیث یوں ہی مجمل رہتی اور اسی طرح ہمارے اس زمانے تک کہ اگر کلام ائمہ کی علمائے مابعد شرح نہ فرماتے تو ہم اسے سمجھنے کی لیاقت نہ رکھتے۔ تو یہ سلسلہ ہدایت رب العزۃ کا قائم فرمایا ہوا ہے جو اسے توڑنا چاہے وہ ہدایت نہیں چاہتا بلکہ صریح ضلالت کی راہ چل رہا ہے اسی لیے قرآن عظیم کی نسبت ارشاد فرمایا یضل بہ کثیرا ویہدی بہ کثیرا اللہ تعالیٰ اسی قرآن سے بہتیروں کو گمراہ کرتا اور بہتیروں کو سیدھی راہ عطا فرماتا ہے۔ جو سلسلے سے چلتے ہیں بفضلہ تعالیٰ ہدایت پاتے ہیں اور جو سلسلہ توڑ کر اپنی ناقص اوندھی سمجھ کے بھروسے قرآن عظیم سے بذات خود مطلب نکالنا چاہتے ہیں چاہ ضلالت میں گرتے ہیں اسی لیے امیر المؤمنین عمر فاروق اعظم ؓ فرماتے ہیں سیاتی ناس یجادلونکم بشبہات القرآن فخذوہم بالسنن فان اصحاب السنن اعلم بکتاب اللہ قریب ہے کہ کچھ لوگ آئیں جو تم سے قرآن عظیم کے مشتبہ کلمات سے جھگڑیں تم انہیں حدیثوں سے پکڑو کہ





حدیث والے قرآن کو خوب جانتے ہیں۔ رواہ الدارمی ونصر المقدسی فی الحجۃ واللالکائی فی السنۃ وابن عبدالبر فی العلم وابن ابی زمنین فی اصول السنۃ والدار قطنی والاصبہانی فی الحجۃ وابن النجار اسی لیے امام سفیان بن عیینہ ؒ فرماتے ہیں الحدیث مضلۃ الا للفقہاء حدیث گمراہ کر دینے والی ہے علاوہ ائمہ مجتہدین کے۔ تو وجہ وہی ہے کہ قرآن مجمل ہے جس کی توضیح حدیث نے فرمائی اور حدیث مجمل ہے جس کی تشریح ائمہ مجتہدین نے کر دکھائی تو جو ائمہ کا دامن چھوڑ کر خود قرآن وحدیث سے اخذ کرنا چاہے بہکے گا گرے گا۔ اور جو حدیث چھوڑ کر قرآن مجید سے لینا چاہے وادیٔ ضلالت میں پیاسا مرے گا تو خوب کان کھول کر سن لو اور لوح دل پر نقش کر رکھو کہ جسے کہتا سنو ہم اماموں کا قول نہیں جانتے ہمیں تو قرآن وحدیث چاہیے جان لو یہ گمراہ ہے اور جسے کہتا سنو ہم حدیث نہیں جانتے ہمیں صرف قرآن درکار ہے سمجھ لو کہ یہ بد دین دین خدا کا بدخواہ ہے پہلا فرقہ قرآن عظیم کی پہلی آیت فسئلوا اہل الذکر کا مخالف منکر ہے اور دوسرا طائفہ قرآن عظیم کی دوسری آیت لتبین للناس ما نزل الیہم کا منکر ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے پہلے فرقہ مخذولہ کا رد اس حدیث میں فرمایا کہ ارشاد فرماتے ہیں الا سألوا اذ لم یعلموا فانما شفاء العی السؤال کیوں نہ پوچھا جب نہ جانتے تھے کہ تھکنے کی دوا تو پوچھنا ہے رواہ ابوداؤد عن جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور دوسرے طائفہ ملعونہ کا رد اس حدیث میں فرمایا کہ ارشاد فرماتے ہیں الا انی اوتیت القرآن ومثلہ معہ الا یوشک رجل شبعان علی اریکتہ یقول علیکم بہذا القرآن فما وجدتم فیہ من حلال فاحلوہ وما وجدتم فیہ من حرام فحرموہ وان ما حرم رسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کما حرم اللہ سن لو مجھے قرآن عطا ہوا اور قرآن کے ساتھ اس کا مثل۔ خبردار نزدیک ہے کہ کوئی پیٹ بھرا اپنے تخت

پر پڑا کہے یہی قرآن لیے رہو اس میں جو حلال پاؤ اسے حلال جانو اور جو حرام پاؤ اسے حرام مانو حالانکہ جو چیز رسول اللہ ﷺ نے حرام کی وہ اسی کے مثل ہے جو اللہ نے حرام فرمائی رواہ الائمۃ احمد والدارمی وابوداؤد والترمذی وابن ماجۃ عن المقدام بن معد یکرب و نحوہ عندھم ما خلا الدارمی وعند البیھقی فی الدلائل عن ابی رافع وعند ابی داؤد عن العرباض بن ساریۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہم رسول اللہ ﷺ کی پیشن گوئی کے مطابق اس زمانہ فساد میں ایک تو پیٹ بھرے بے فکرے نیچری حضرات تھے جنہوں نے حدیثوں کو یکسر ردی کر دیا اور بزور زبان صرف قرآن عظیم پر دارومدار رکھا حالانکہ واللہ وہ قرآن کے دشمن اور قرآن ان کا دشمن وہ قرآن کو بدلنا چاہتے ہیں اور مراد الٰہی کے خلاف اپنی ہوائے نفس کے موافق اس کے معنی گڑھنا۔ اب دوسرے یہ حضرات نئے فیشن کے مسیحی اس انوکھی آن والے پیدا ہوئے کہ ہم کو صرف قرآن شریف سے ثبوت چاہیے جس کے تواتر کے برابر کوئی تواتر نہیں ہے تو بات کیا ہے کہ یہ دونوں گمراہ طائفے دل میں خوب جانتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے دربار میں ان کا ٹھکانہ نہیں، حضور کی روشن حدیثیں ان کے مردود خیالات کے صاف پرزے پارچے بکھیر رہی ہیں اسی لیے اپنی بگڑتی بنانے کو پہلے ہی دروازہ بند کرتے ہیں کہ ہمیں صرف قرآن شریف سے ثبوت چاہیے جس میں عوام بیچاروں کے سامنے اپنے سے گھڑتے لگا لینے کی گنجائش ہو۔ مسلمانو تم ان گمراہوں کی ایک نہ سنو اور جب تمہیں قرآن میں شبہ ڈالیں تم حدیث کی پناہ لو اگر اس میں اینچ وآنچ نکالیں تم ائمہ کا دامن پکڑو اس تیسرے درجے پر آ کر حق و باطل صاف کھل جائے گا اور ان گمراہوں کا اڑایا ہوا سارا غبار حق کے برستے ہوئے بادلوں سے دھل جائے گا اور اس وقت یہ ضال مضل طائفے بھاگتے نظر آئیں گے کانھم حمر مستنفرۃ فرت من قسورۃ اوّل تو حدیثوں ہی کے آگے انہیں کچھ نہ بنے گی صاف منکر ہو بیٹھیں گے اور





وہاں کچھ چون وچرا کی تو ارشادات ائمہ معانی حدیث کو ایسا روشن کر دیں گے کہ پھر انہیں یہی کہتے بن آئے گی کہ ہم حدیث کو نہیں جانتے یا ہم اماموں کو نہیں مانتے اس وقت معلوم ہو جائے گا کہ ان کا امام ابلیس لعین ہے جو انہیں لیے پھرتا ہے اور قرآن وحدیث وائمہ کے ارشادات پر نہیں جمنے دیتا ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم یہ نفیس وجمیل فائدہ ہمیشہ کے لیے محفوظ رکھو کہ ہر جگہ کام آئے گا۔ اور باذن اللہ تعالیٰ ہزاروں گمراہیوں سے بچائے گا کیف لاوانہ من زواھر جواھر افادات سیدنا الوالد العلام مقدام المحققین الاعلام مدظلہ العالی الی یوم القیام فی کتابہ المستطاب "البارقۃ الشارقۃ علیٰ مارقۃ المشارقۃ" والحمد للہ رب العلمین.

### مقدمہ ثانیہ:

مانی ہوئی باتیں چار قسم ہوتی ہیں:

**اول:** ضروریات دین، جن کا منکر کافر ان کا ثبوت قرآن عظیم یا حدیث متواتر یا اجماع قطعی قطعیات الدلالات واضحۃ الافادات سے ہوتا ہے جن میں نہ شبہے کی گنجائش نہ تاویل کو راہ۔

**دوم:** ضروریات مذہب اہل سنت وجماعت، جن کا منکر گمراہ بدمذہب ان کا ثبوت بھی دلیل قطعی سے ہوتا ہے اگرچہ باحتمال تاویل باب تکفیر مسدود ہو۔

**سوم:** ثابتات محکمہ، جن کا منکر بعد وضوح امر خاطی وآثم قرار پاتا ہے ان کے ثبوت کو دلیل ظنی کافی جب کہ اس کا مفاد اکبر رائے ہو کہ جانب خلاف کو مطروح ومضمحل کر دے یہاں حدیث آحاد صحیح یا حسن کافی اور قول سواد اعظم وجمہور علماء سند وانّ فان یداللہ علی الجماعۃ۔

**چہارم:** ظنیات محتملہ جن کے منکر کو صرف مخطی کہا جائے ان کے لیے ایسی دلیل ظنی بھی

کافی جس نے جانب خلاف کے لیے بھی گنجائش رکھی ہو۔

ہر بات اپنے ہی مرتبے کی دلیل چاہتی ہے جو فرق مراتب نہ کرے اور ایک مرتبے کی بات کو اس سے اعلیٰ درجے کی دلیل مانگے جاہل بیوقوف ہے یا مکار فیلسوف ع

ہر سخن وقتے و ہر نکتہ مقامے دارد　　　　گر فرق مراتب نکنی زندیقی

اور بالخصوص قرآن عظیم بلکہ حدیث ہی میں تصریح صریح ہونے کی تو اصلاً ضرورت نہیں حتیٰ کہ مرتبہ اعلیٰ اعنی ضروریات دین میں بھی بہت باتیں ضروریات دین سے ہیں جن کا منکر یقیناً کافر مگر بالتصریح ان کا ذکر آیات و احادیث میں نہیں۔ مثلاً باری عزوجل کا جہل محال ہونا قرآن و حدیث میں اللہ عزوجل کے علم و احاطہ علم کا لاکھ جگہ ذکر ہے مگر امکان و امتناع کی بحث کہیں نہیں پھر کیا جو شخص کہے کہ واقع میں تو بیشک اللہ تعالیٰ سب کچھ جانتا ہے عالم الغیب و الشہادہ ہے کوئی ذرہ اس کے علم سے چھپا نہیں مگر ممکن ہے کہ جاہل ہو جائے تو کیا وہ کافر نہ ہوگا کہ اس امکان کا سلب صریح قرآن میں مذکور نہیں حاش لِلّٰہ ضرور کافر ہے اور جو اسے کافر نہ کہے خود کافر تو جب ضروریات دین ہی کے ہر جزئیہ کی تصریح صریح قرآن و حدیث میں ضرور نہیں تو ان سے اتر کر اور کسی درجے کی بات پر یہ مرچڑا پن کہ ہمیں تو قرآن ہی میں دکھاؤ ورنہ ہم نہ مانیں گے نری جہالت ہے یا صریح ضلالت۔ اس کی نظیر یوں سمجھنا چاہیے کہ کوئی کہے فلاں بیگ کا باپ قوم کا مرزا تھا زید کہے اس کا ثبوت کیا ہے ہمیں قرآن میں لکھا دکھاؤ کہ مرزا تھا ورنہ ہم نہ مانیں گے کہ قرآن کے تواتر کے برابر کوئی تواتر نہیں ہے ایسے سفیہ کو مجنون سے بہتر اور کیا لقب دیا جا سکتا ہے شرع میں نسب شہرت و تسامع سے ثابت ہو جاتا ہے۔ بالخصوص قرآن مجید ہی میں تصریح کی ضرورت یا کہا جائے کہ حضرت سیدنا یحییٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے انتقال فرمایا زید کہے میں نہیں۔ مانا ہمیں خاص قرآن میں دکھاؤ کہ ان کی رحلت ہو چکی سلٰم علیہ یوم ولد ویوم یموت فرمایا ہے مات یحیی کہیں نہیں آیا تو





اس احمق سے یہی کہا جائے گا کہ قرآن مجید میں بالتصریح کتنے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی موت وحیات کا ذکر فرمایا ہے جو خاص یحییٰ و عیسیٰ علیہما الصلوٰۃ والسلام کے انتقال و زندگی کا ذکر ضرور ہوتا بلکہ قرآن مجید نے تو انبیاء ہی گنتی کے گنائے اور باقی کو فرما دیا ومنهم من لم نقصص علیک بہت انبیاء وہ ہیں جن کا ذکر ہی ہم نے تمہارے سامنے نہ کیا تو عاقل کے نزدیک جس طرح ہزاروں انبیاء کا اصلاً تذکرہ نہ ہونے سے ان کی نبوت معاذ اللہ باطل نہیں ٹھہر سکتی یوں ہی موت یحییٰ یا حیات عیسیٰ علیہما الصلوٰۃ والسلام کا ذکر نہ فرمانے سے ان کی موت اور ان کی حیات بے ثبوت نہیں ہو سکتی عقل و انصاف ہو تو بات تو اتنے ہی فقرے میں تمام ہو گئی اور جنون و تعصب کا علاج میرے پاس نہیں۔

## مقدمہ ثالثہ:

جو شخص کسی بات کا مدعی ہو اس کا بار ثبوت اسی کے ذمہ ہوتا ہے آپ اپنے دعویٰ کا ثبوت نہ دے اور دوسروں سے الٹا ثبوت مانگتا پھرے وہ پاگل و مجنون کہلاتا ہے یا مکار پرفنون وھذا ظاھر جدا.

## مقدمہ رابعہ:

جو جس بات کا مدعی ہو اس سے اس دعوے کے متعلق بحث کی جائے گی خارج از بحث بات کہ ثابت ہو تو اسے مفید نہیں نہ ثابت ہو تو اس کے خصم کو مضر نہیں ایسی بات میں اس کا بحث چھیڑنا وہی جان بچانا اور مکر کی چال کھیلنا اور عوام ناواقفوں کے آگے اپنے فریب کا جھیلا ہوتا ہے مثلاً زید مدعی ہو کہ میں قطب وقت ہوں اپنی قطبیت کا تو کچھ ثبوت نہ دے اور بحث اس میں چھیڑ دے کہ اس زمانے کے جو قطب تھے ان کا انتقال ہو گیا اس عیار سے یہی کہا جائے گا کہ اگر ان کا انتقال ثابت بھی ہو جائے تو تیرے دعوے کا کیا ثبوت اور تجھے کیا نافع تیرے خصم کو کیا مضر ہوا کیا ان کے انتقال سے یہ ضرور ہے کہ تو ہی قطب ہو جائے تو

اپنے دعوے کا ثبوت دے ورنہ گریبان ذلت میں منہ ڈال کر الگ بیٹھے۔

## مقدمہ خامسہ:

کسی نبی کا انتقال دوبارہ دنیا میں اس کی تشریف آوری کو محال نہیں کرسکتا اللہ عزوجل قرآن عظیم میں فرماتا ہے اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا ج قَالَ اَنّٰى يُحْيٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ج فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ ط قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ط قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ط قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ج وَانْظُرْ اِلٰى حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ط فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ لا قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ o یا اس کی طرح جو گزرا ایک بستی پر اور وہ گری ہوئی تھی اپنی چھتوں پر بولا کہاں جلائے گا اسے اللہ بعد اس کی موت کے سوا اسے موت دی اللہ نے سو برس پھر اسے زندہ کیا اور فرمایا تو یہاں کتنا ٹھہرا بولا میں ٹھہرا ایک دن یا دن کا کچھ حصہ فرمایا بلکہ تو یہاں ٹھہرا سو برس اب دیکھ اپنے کھانے اور پینے کو (جو دو روز میں بگڑ جانے کی چیز تھے وہ اب تک) نہ بگڑے اور دیکھ اپنے گدھے کو (جس کی ہڈیاں تک گل گئیں) اور تاکہ ہم تجھے نشانی بنائیں لوگوں کے لیے (کہ اللہ تعالیٰ یوں مردوں کو جلاتا ہے) اور دیکھ ان ہڈیوں کو کہ ہم کیونکر انہیں اٹھاتے پھر انہیں گوشت پہناتے ہیں جب یہ سب اس کے لیے ظاہر ہوگیا۔ (اور اس کی آنکھوں کے سامنے ہم نے اس کے گدھے کی گلی ہوئی ہڈیوں کو درست فرما کر گوشت پہنا کر زندہ کردیا) بولا میں جانتا ہوں کہ اللہ سب کچھ کرسکتا ہے۔ اس کے بعد رب جل وعلا نے سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کا قصہ ذکر فرمایا ہے کہ انہوں نے اپنے رب سے عرض کی مجھے دکھا دے تو کیونکر مردے جلائے گا۔ حکم ہوا چار پرند اپنے اوپر ہلا لے پھر انہیں ذبح کرکے متفرق پہاڑوں پر ان کے اجزا رکھ دے سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ایسا ہی کیا ان کے پر اور خون اور گوشت قیمہ قیمہ کرکے سب خلط ملط کیے اور اس مجموع مخلوط کے حصے کرکے متفرق پہاڑوں پر رکھے حکم ہوا اب انہیں بلا تیرے پاس دوڑتے چلے آئیں گے سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے بیچ میں کھڑے ہوکر آواز دی۔ ملاحظہ فرمایا کہ ہر جانور کے گوشت پوست پروں کا ریزہ ریزہ ہر پہاڑ سے اڑ کر ہوا میں باہم ملتا اور پورا پرند بن کر زندہ ہوکر ان کے پاس دوڑتا آرہا ہے تو جب پرند چرند مر کر دنیا میں پھر پلٹے اور عزیر یا ارمیا علیہما الصلوٰۃ والسلام سو برس موت کے بعد دنیا میں پھر تشریف لا کر ہادی خلق ہوئے تو اگر سیدنا عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بالفرض انتقال بھی فرمایا ہو تو یہاں کے دوبارہ تشریف لانے اور ہدایت فرمانے کا کیا مانع ہوسکتا ہے۔ یہاں مسلمانوں سے کلام ہے جو اپنے رب کو قادر مطلق مانتے اور اس کے کلام کو حق یقینی جانتے ہیں نیچری ملحدوں کا ذکر نہیں جن کا معبود ان کے زعم میں نیچر کی زنجیروں میں جکڑا ہے کہ ان کے خود ساختہ نیچر کے خلاف دم نہیں مار سکتا جو بات ان کی ناقص عقل معمولی قیاس سے باہر ہے کیا مجال کہ ان کا خدا کر سکے ان کے نزدیک قرآن مجید کے ایسے ارشادات معاذ اللہ سب بدوت کی کہانیاں ہیں کہ گڑھ گڑھ کر من گھڑت کو بنائی گئی ہیں تعالیٰ اللہ عما یقول الظلمون علوا کبیرا۔ قَاتَلَهُمُ اللّٰهُ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ o بَلْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَقَلِيْلًا مَّا يُؤْمِنُوْنَ o وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ o اب فقیر غفرلہ المولی القدیر ان مقدمات خمس سے منکرین حُسن کے حواس خمسہ درست کرکے بتوفیق اللہ تعالیٰ جانب جواب عطف عنان اور چند تنبیہوں میں حق واضح کو ظاہر و بیان کرتا ہے۔

## تنبیہ اوّل:

سیدنا عیسیٰ بن مریم رسول اللہ وکلمۃ اللہ وروح اللہ صلی اللہ تعالیٰ علی نبینا الکریم وعلیہ وسائر الانبیاء وبارک وسلم کے بارے میں یہاں تین مسئلے ہیں۔

**مسئلہ اولیٰ:**

یہ کہ نہ وہ قتل کیے گئے نہ سولی دیے گئے بلکہ ان کے رب جل و علا نے انہیں مکر یہود عنود سے صاف سلامت بچا کر آسمان پر اٹھا لیا اور ان کی صورت دوسرے پر ڈال دی کہ یہود ملاعنہ نے ان کے دھوکے میں اسے سولی دی یہ ہم مسلمانوں کا عقیدہ قطعیہ یقینیہ ایمانیہ پہلی قسم کے مسائل یعنی ضروریات دین سے ہے جس کا منکر یقینا کافر اس کی دلیل قطعی رب العزۃ جل جلالہ کا ارشاد ہے۔ وَبِكُفْرِهِمْ وَقَوْلِهِمْ عَلٰى مَرْيَمَ بُهْتَانًا عَظِيْمًا ۝ وَّقَوْلِهِمْ اِنَّا قَتَلْنَا الْمَسِيْحَ عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ۚ وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ ۭ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِيْهِ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ ۭ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ اِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ ۚ وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا ۝ بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ۝ وَاِنْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ ۚ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكُوْنُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا ۝ اور ہم نے یہود پر لعنت کی بسبب ان کے کفر کرنے اور مریم پر بڑا بہتان اٹھانے اور ان کے اس کہنے کے کہ ہم نے قتل کیا مسیح عیسیٰ بن مریم خدا کے رسول کو اور انہوں نے نہ اسے قتل کیا نہ اسے سولی دی بلکہ اس کی صورت کا دوسرا بنا دیا گیا ان کے لیے اور بیشک وہ جو اس کے بارے میں مختلف ہوئے (کہ کسی نے کہا اس کا چہرہ تو عیسیٰ کا سا ہے مگر بدن عیسیٰ کا سا نہیں یہ وہ نہیں کسی نے کہا نہیں بلکہ وہی ہیں) البتہ اس سے شک میں ہیں انہیں خود بھی اس کے قتل کا یقین نہیں مگر یہی گمان کے پیچھے ہو لینا اور بالیقین انہوں نے اسے قتل نہ کیا بلکہ اللہ نے اسے اپنی طرف اٹھا لیا اور اللہ غالب حکمت والا ہے اور نہیں اہل کتاب سے کوئی مگر یہ کہ ضرور ایمان لانے والا ہے عیسیٰ پر اس کی موت سے پہلے اور قیامت کے دن عیسیٰ ان پر گواہی دے گا۔ اس مسئلے میں مخالف یہود و نصاریٰ ہیں اور مذہب نیچری کا قیاس چاہتا ہے کہ وہ بھی مخالف ہوں یہود تو خلاف کیا ہی چاہیں اور یہ ساختہ نیچر کی سمجھ سے دور ہے کہ





آدمی سلامت آسمان پر اٹھا لیا جائے اور اس کی صورت کا دوسرا بن جائے اس کے دھوکے میں سولی پائے مگر ختم الٰہی کا ثمرہ کہ نصاریٰ بھی اس عبداللہ و رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو معاذ اللہ، اللہ و ابن اللہ مان کر پھر باتباع یہود اس کے قائل ہوئے کہ دشمنوں نے انہیں سولی دیدی۔ قتل کیا نہ ان کی خدائی چلی نہ بیٹے ہونے نے کام دیا طرفہ خدا جسے آدمی سولی دیں ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

**مسئلہ ثانیہ:**

اس جناب رفعت قباب علیہ الصلوٰۃ والسلام کا قرب قیامت آسمان سے اتر نا دنیا میں دوبارہ تشریف فرما ہو کر اس عہد کے مطابق جو اللہ عزوجل نے تمام انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام سے لیا دین محمد رسول اللہ ﷺ کی مدد کرنا یہ مسئلہ قسم ثانی یعنی ضروریات مذہب اہلسنت و جماعت سے ہے جس کا منکر گمراہ و خاسر بدمذہب فاجر اس کی دلیل احادیث متواترہ و اجماع اہل حق ہے ہم یہاں بعض احادیث ذکر کرتے ہیں۔

**حدیث اوّل:**

صحیح بخاری و صحیح مسلم میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کیف انتم اذا نزل ابن مریم فیکم و امامکم منکم کیا حال ہوگا تمہارا جب تم میں ابن مریم نزول کریں گے اور تمہارا امام تمہیں میں سے ہوگا۔ یعنی اس وقت کی تمہاری خوشی اور تمہارا فخر بیان سے باہر ہے کہ روح اللہ تم میں اتریں تم میں رہیں تمہارے معین دیاور بنیں اور تمہارے امام مہدی کے پیچھے نماز پڑھیں۔

**حدیث دوم:**

نیز صحیحین و جامع ترمذی و سنن ابن ماجہ میں انہیں سے ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں والذی نفسی بیدہ لیوشکن ان ینزل فیکم ابن مریم حکما

